تھا۔ جس قدر ایک اپنے ہی جیسی عورت سے آیا تھا۔

اس نے دیکھا اور محسوس کیا تھا، بواریا کے لوگ بہت سادہ مزاج، باوقار، ہنس مکھ اور محنتی تھے۔

"اب تم آرام کرو، ورنہ عیسیٰ میری جان کو آجائے گا۔ اللہ، اللہ کر کے تو اس کا موڈ کچھ بہتر ہوا ہے، ورنہ میرے ساتھ تو بولتا ہی نہیں تھا۔" سوزن کے اگلے الفاظ نے مالا کو سخت بے چین کر دیا تھا۔ وہ اس سے مزید کچھ پوچھنا چاہتی تھی بلکہ سوزن کے ساتھ باتیں کرنا چاہتی تھی۔ وہ تھکاوٹ محسوس کرنے کے باوجود نیند کو اپنی آنکھوں میں اترتا نہیں پا رہی تھی۔ اس کی خواہش تھی سوزن کچھ دیر تک یہیں بیٹھی رہے...... لیکن دن بھر کی مصروفیت نے سوزن کو بھی تھکا دیا تھا۔ وہ بھی یقیناً آرام کرنا چاہتی تھی۔

"میں اپنے لیے کافی اور تمہارے لیے دودھ لاتی ہوں پھر تم سو جانا، آج میں تمہارے ساتھ ہی سوؤں گی۔" سوزن نے نرمی سے کہا تھا جبکہ مالا کی تو گویا من کی مراد بر آئی تھی۔ وہ اکیلے سونے کے تصور سے ہراساں تھی اور اپنے خوف کو سوزن کے ساتھ شیئر بھی نہیں کرنا چاہتی تھی۔

سوزن کے چلے جانے کے بعد وہ اس کے انتظار میں کھڑی رہی۔ وہ مون کے بارے میں سوچ رہی تھی تو گویا مون کل رات گھر والوں سے چھپ کر یہاں آئی تھی۔ کسی کو مون کے آنے کی خبر نہیں ہو سکی تھی۔ وہ یہاں کیوں آئی تھی؟ محض اسے خوفزدہ کرنے، دھمکانے؟ یا یہ باور کروانے کہ اس کے بھائی کی زندگی میں سے مالا کو نکالنا اس کے لیے کچھ مشکل نہیں تھا۔

کافی دیر ایسی ہی تکلیف دہ سوچوں میں گھرے رہنے کے بعد وہ اٹھ کر نیچے چلی آئی تھی۔ اکیلے رہنے سے گھبراہٹ محسوس ہونے لگی تھی پھر تکلیف دہ سوچوں سے بچنے کے لیے واحد حل یہی تھا کہ وہ سوزن کے قریب رہتی۔

وہ جونہی سیڑھیاں اتر کر نیچے آئی تو سوزن کی تیز آواز سن کر ٹھٹک گئی۔ وہ کچن میں تھی اور نہ جانے کس سے تیز لہجے میں بات کر رہی تھی۔ وہ اسی جرمن زبان میں بات کر رہی تھی۔ مالا بھلا کیسے سمجھتی...... مگر دیکھ تو سکتی تھی ناں...... وہ نرم قدموں سے چلتے ہوئے کیو خ کے دروازے تک آئی تھی۔ پھر اندر کا منظر دیکھ کر اس کی آنکھیں کھل گئی تھیں۔

سیاہ ریشمی پھولا پھولا سلک کا پیروں کو نہیں بلکہ زمین کو چھوتا فراک پہنے، وہی سرخ انتہائی لمبے سلکی بالوں کی پونی کیے مون ہی کھڑی تھی۔ اس کی طرف اس کی پشت تھی تبھی لمبے ریشمی سیدھے بال اس کی نگاہ میں آ گئے تھے۔ اونچی پونی میں جڑے چمکتے نگینے اور اونچا سا یاقوت اور ہیرے سے سجا کراؤن، مالا کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا تھا۔

وہ دونوں کسی بات پر جھگڑ رہی تھیں...... گویا مون، سوزن سے کچھ منوانا چاہ رہی تھی یا پھر دھمکا رہی تھی۔ سوزن کی آواز تیز تھی جبکہ مون کا لہجہ پہلے جیسا دھیما، نرم اور پُراسرار قسم کا تھا۔ ادھر سوزن سر کو دائیں بائیں ہلا کر بس ایک ہی بات کیے جا رہی تھی۔

"این فاخ، این فاخ......"

☆☆☆

"این فاخ......" اس کے ذہن میں کھٹک سا ہوا تھا...... اسے آج ناشتے کی ٹیبل کا منظر یاد آیا۔ سوزن نے آج صبح بھی اس کے لیے یہی الفاظ بولے تھے پھر وہ ہاؤس فراؤ جس نے انہیں قہوہ پلایا تھا۔ وہ بھی تو مالا کے لیے یہی کہہ رہی تھی۔ تو گویا سوزن اور مون کے درمیان جو بھی بات ہو رہی تھی مالا کے متعلق تھی۔ ان کی باتیں سننے کا فائدہ کوئی نہیں تھا۔ مالا کون سا ان کی گفتگو سمجھ سکتی تھی۔ وہ الٹے قدموں واپس آ گئی تھی مگر اس کا دل بہت تیز تیز دھڑک رہا تھا۔ وہ گیلری میں سے گزری تو اچانک ایک کمرے سے گروی کی بوڑھی سی آواز سنائی دی۔



وہ کھلے دروازے سے اسے دیکھ کر اشارے سے بلانے کے ساتھ کچھ کہہ بھی رہی تھیں۔

"آنروف، آنروف۔" انہوں نے مالا کو ہی شاید بلایا تھا وہ تیزی سے گروی کے کمرے میں آئی تب انہوں نے اشارے سے مالا کو بتایا۔

"آنروف۔" وہ کارڈلیس کی طرف اشارہ کر رہی تھیں گویا "آنروف" کا مطلب ٹیلی فون تھا۔ مالا نے کارڈلیس اٹھایا تو عیسیٰ کی مسکراتی آواز سنائی دی...... وہ جو ذہن میں "آنروف" کو دُہرا رہی تھی علی عیسیٰ کی آواز سن کر اندر تک مہک اٹھی۔

"تم ابھی تک نہیں سوئیں؟" علی عیسیٰ کا پہلا سوال یہی تھا۔ مالا کے ہونٹوں پر مسکراہٹ آ گئی۔

"سونے لگی تھی۔" اس نے متوقع ڈانٹ کے خیال سے پیش بندی کے طور پر کہا تھا...... تب علی عیسیٰ گویا چیخ پڑا۔

"میرے فون کا انتظار کیے بغیر......؟" اسے شاید دھچکا لگا تھا تبھی بلند آواز میں کراہا۔ مالا اس کی ایکٹنگ پر ایک مرتبہ پھر مسکرا دی تھی۔ اس نے ارادہ کیا، وہ اسے چڑائے گی مگر پھر اپنے ارادے کو بدل گئی۔ وہ علی عیسیٰ کو مذاق، مذاق میں بھی پریشان کرنا نہیں چاہتی تھی۔

"کیا یہ ممکن تھا، میں آپ کا فون سنے بغیر سو جاتی؟" اس کے میٹھے سے اظہار نے من ہائیم کے علی عیسیٰ کا پورا من سرشار کر دیا تھا۔

"آں...... ہاں، یہ ممکن نہیں تھا۔" وہ بھی مسکرایا۔ پھر اس کے دن بھر کی روٹین پوچھنے کے بعد بولا۔

"تم ابھی کیا کر رہی تھیں؟"

"میں نیچے تھی، ابھی مون آئی ہے ناں......" اس نے جان بوجھ کر مون کا ذکر کیا تھا اور مون کا نام سنتے ہی علی عیسیٰ چونک گیا۔

"مون آئی ہے؟ صلح ہو گئی اس کی سوزن کے ساتھ؟" وہ حد درجہ حیران تھا۔

"یہ تو مجھے نہیں پتا......" اس نے برجستہ کہا تو گویا مون اور سوزن کی چپقلش بھی کوئی معمولی ہرگز نہیں تھی۔

"کمال ہے، مجھے تو سوزن نے بتایا ہے ان دونوں کی بات چیت بند ہے۔ یہ سوزی کس قدر جھوٹی ہے، چالباز اور مکار......" علی عیسیٰ کی بڑبڑاہٹ نے مالا کو سر تا پا کپکپا کر رکھ دیا تھا۔ وہ بہت کڑوے لہجے میں سوزن کے لیے بات کر رہا تھا۔ مالا کو اس کی بات بری لگی تھی۔ اپنی نئی، نئی سہیلی کے لیے ایسے القابات سننا اس سے برداشت نہیں ہوا تھا۔ پھر سوزن جیسی لڑکی، حلیم، نرم اور مہربان...... وہ کب چالباز یا مکار تھی؟

"سوزن ایسی نہیں......" مالا نے فوراً وکیلِ صفائی بننے کی کوشش میں علی عیسیٰ کو ذرا خفا کر دیا تھا۔

"سوزی کیسی ہے؟ یہ مجھے پتا ہے تمہیں نہیں...... میں نے خواہ مخواہ اس سے صلح کر لی...... بات چیت بند ہی رہتی تو بہتر تھا۔" وہ خفگی سے بول رہا تھا۔

"چالاک لڑکی، اس نے تمہاری تعریف کی تو مجھے اچھی لگی سو میں نے اس سے صلح کر لی...... اندر سے تو وہ تم سے جیلس ہی ہو گی۔" عیسیٰ اپنے دھیان میں بولتا ہوا ایک دم چونک گیا تھا۔ گویا بات کر کے اسے احساس ہوا کہ جانے جذباتیت میں کیا، کیا بول گیا ہے۔

"وہ مجھ سے جیلس کیوں ہو گی؟" وہی فطری سا تجسس عود آیا تھا۔ مالا نے کارڈلیس زور سے پکڑ کر گروی کو دیکھا...... وہ اس کی گفتگو سے انجان تکیے پر سر رکھے بیڈ پر نیم دراز تھیں۔ مالا بے فکری سے بولتی رہی۔ جس طرح وہ ان کی کچ پچ سے انجان تھی۔ اسی طرح گروی بھی تو اس کی اردو سے ناواقف تھیں۔ اس نے تو کل سے لے کر آج رات تک گروی کو اردو بولتے نہیں دیکھا تھا۔ سو وہ قدرے مطمئن ہو چکی تھی۔

''آں...... ہاں، چھوڑو اس بات کو، یہ بتاؤ، میرے بغیر دل لگ گیا؟'' عیسیٰ نے اس کی توقع کے عین مطابق موضوع بدلنے کی کوشش کی تھی۔ مالا جانتی تھی اب وہ ایسے ہی کرے گا۔ وہ عیسیٰ کو زیادہ نہیں مگر کچھ، کچھ جان ضرور گئی تھی۔

''آپ کے بغیر دل کا کیا حال ہے، یہ مت پوچھیں...... حکایتِ دل سن کر آپ کا دل من ہائیم میں ہرگز نہیں لگے گا۔ سو اس کتابچے کو مت کھولیے، جو پوچھا ہے، فٹافٹ بتائیں۔ شاباش، اچھے لڑکے جلدی بولو۔'' مالا کے روانی سے بولنے اور برجستہ گفتگو کا انداز ملاحظہ کرکے عیسیٰ شاکڈ رہ گیا تھا۔

''ایں...... یہ تم ہو مالا......! چند گھنٹوں میں آخر کیا ہوا، جو تمہاری زبان کے زنگ اتر گئے۔'' وہ حیران در حیران تھا اور مالا کو اس کی حیرانی ملاحظہ کر کے ہنسی آرہی تھی۔ وہ عیسیٰ کو تصور کی آنکھ سے بخوبی حیران ہوتا دیکھ سکتی تھی۔

''بواریا کے حسن کا رنگ چڑھ گیا ہے۔'' مالا نے مسکرا کر بڑے دل آویز انداز میں کہا تھا۔

''اللہ...... میرے اللہ اگر بواریا کے حسن میں گم ہوگئیں تو میرا کیا بنے گا؟'' عیسیٰ کی آہ نے مالا کو کھلکھلانے پر مجبور کردیا تھا۔ تاہم وہ اسے موضوع سے ہٹنے نہیں دینا چاہتی تھی۔

''آپ نے بتایا نہیں، سوزی مجھ سے جیلس کیوں ہے؟'' اس نے گروسی کی طرف دیکھ کر اپنی بات دوبارہ دُہرائی تھی۔ گروسی منہ پر سیفو رکھے شاید سوگئی تھیں۔ مالا ان کا چہرہ دیکھ نہیں سکتی تھی مگر اسے لگ رہا تھا کہ گروسی سوئی نہیں جاگ رہی ہیں۔

''یہ بتاؤ، تم اس وقت کہاں ہو......؟'' عیسیٰ نے کچھ چونک کر خیال آنے پر پوچھا تھا۔ مالا نے شانِ بے نیازی سے کارڈلیس کو دائیں سے بائیں کان تک منتقل کیا اور مزے سے بولی۔

''گروسی کے روم میں، کارڈلیس اِدھر ہی تو رکھا تھا۔'' اس نے قدرے وضاحت بھرے لہجے میں کہا تھا جبکہ دوسری طرف عیسیٰ گویا چیخ پڑا۔

''تم گروسی کے پاس ہو؟''

''جی......'' وہ کچھ گھبرائی۔ عیسیٰ کی چیخ ہی ایسی تھی۔

''اوہ میرے اللہ......'' عیسیٰ پھر سے چیخا تھا۔

''کیا ہوا ہے......؟'' مالا اور بھی گھبرائی۔

''تم گروسی کے کمرے میں ہو، وہ ہماری تمہاری باتیں سن رہی ہوں گی۔'' عیسیٰ نے اپنے چیخنے کی وجہ بتائی تھی تب مالا نے حیرت سے کہا۔

''پر وہ میری بات کہاں سمجھ سکتی ہیں؟'' اس کو پھر سے ہکلانا پڑا۔

''سبحان اللہ...... گروسی نانی ہیں میری، مما کی مما...... ایک عرصے سے ہم ان کے ساتھ ہیں، ایک دوسرے کو سمجھتے، بولتے، کہتے، سنتے، سیکھتے دیکھتے رہے ہیں۔ وہ اردو اگرچہ بول نہیں سکتیں، مگر سمجھ خوب لیتی ہیں۔'' عیسیٰ نے مرے مرے لہجے میں وضاحت کی تھی۔ اب کہ چیخنے کی باری مالا کی تھی مگر وہ چیخ کر گروسی کو ڈسٹرب بھلا کیا کرتی؟ اس نے بھی مرے مرے انداز میں کارڈلیس رکھ کر کمرے سے کھسک جانا ہی مناسب سمجھا تھا۔ اسے اپنی گفتگو میں سب سے قابلِ اعتراض ایک ہی جملہ لگا تھا سوزی مجھ سے جیلس کیوں ہے، اب ان الفاظ کی واپسی ممکن نہیں تھی۔ وہ سخت شرمندہ تھی اور دعا کررہی تھی کہ گروسی سچ مچ سوچکی ہوں۔ اس نے احتیاطاً ان کا انگوٹھا ہلا کر دیکھا پھر گویا مطمئن ہوکر باہر نکل آئی تھی۔ گروسی سچ مچ سوچکی تھیں۔

مالا کے سہمے ہوئے دل میں کیا تھا جو علی عیسیٰ نہیں جان پا رہا تھا...... مون حسیب آخر معصوم مالا سے کیا چاہتی تھی؟ یہ سب ضرور جانیے مگر اگلے ماہ



''تجھے کیا پتا میتو، جس وقت تینوں چھوٹے صاب تیار شیار ہوکر اسکول جاتے ہیں ناں...... ہائے، ہائے...... میرا دل ساتھ لے جاتے ہیں۔'' وہ جو کھانا کھانے کے انتظار میں ہاتھ دھو کر آلتی پالتی مار کر بیٹھا تھا۔ گردن موڑ کر بیٹی بختاور کو دیکھنے لگا۔ بختاور بھی اسی کی سمت دیکھ رہی تھی۔ اس نے بختاور کے سر پر ہاتھ پھیرا۔

''میتو تو دیکھنا میری بختاور بھی ایک دن پڑھ لکھ کر ڈاکٹر بنے گی۔'' مہتاب کھانے کی ٹرے رکھ کر ہتھ پنکھے جھلاتے ہوئے مکھیاں اڑانے لگی۔

''چل روشو، دن میں خواب نہ دیکھا کر۔'' کس قدر بیزاری سے اس نے کہا۔

''کیا خواب؟'' روٹی کا نوالہ توڑتے، توڑتے اس نے گردن موڑی۔ ''اس میں خواب

# موٹی ناک

ناہید فاطمہ حسنین



دیکھنے والی کون سی بات آگئی۔"

"ارے بابا بس بھی کر، بحث نہ کر مت الجھ مجھ سے......تو کھانا کھا۔" بے حد الجھ کر میتو نے ہاتھ جوڑے۔

"تو ایویں بکواس نہ کیا کر۔" روشو کو ہلکا، ہلکا غصہ چڑھا۔

"کی بکواس؟" میتو سینہ زوری سے بولی۔ "ہم پڑھا سکتے ہیں......وہ بھی ڈاکٹری......؟ کتی تے مانہگی (مہنگی) پڑھائی ہے۔"

"ہاں تو......ہو لین دے۔" اس کا غصہ جھاگ کی طرح بیٹھ گیا۔ اس نے بہت طریقے سے نوالہ توڑ کر پتلی دال میں اچھی طرح ڈبویا اور منہ میں رکھ کر ہاتھ کی انگلیاں روٹی پر پونچھیں۔

"ہمارا ہے ہی کون؟ اکو ایک تو بیٹی ہے، اسے بھی نہ پڑھائیں۔"

"ضرور پڑھا پر شادی نہ کرنا۔" میتو زچ ہو کر بولی۔

"وہ کیوں؟" وہ کھانا کھاتا جاتا ساتھ میں بختاور کے سر پر ہاتھ بھی پھیر لیتا۔

"اتنا پڑھا لکھا دے گا تو خاندان میں کون کرے گا اس سے شادی؟ ناں کوئی اس کے جوڑ کا پڑھا لکھا ہے اور جو نکمے ہیں وہ اس لیے نہیں کریں گے کہ پڑھی لکھی ڈاکٹرنی کا نخرہ بڑا۔"

"ناں تو ہم نے کون سا خاندان والوں کو دینا ہے۔"

"تو......؟" اس نے تو کو لمبا کھینچا۔ "تو باہر سے کون آئے گا؟"

"تو، تو ہے بھی جھلی۔" روشو ہاتھ کا اشارہ اس کی طرف کرتے ہوئے خود ہی ہنسا۔ "جتنی موٹی تیری ناک ہے اتنی موٹی عقل ہے تیری۔" ہمیشہ کی طرح اس بار بھی روشو کی تان اس کی موٹی، بھدی ناک پر ٹوٹی۔

"میتو ناامیدی نہ دکھا۔ اللہ بہت بڑا ہے کیا اس نے بختاور کا جوڑا نہیں بنایا ہوگا؟" اس نے پلیٹ آخری نوالے سے پونچھ کر انگلیوں سے صاف کی۔ مہتاب برتن اٹھانے لگی تو بختاور باپ سے لگ کر بیٹھ گئی۔

"ہاں جی، ڈاکٹر بختاور جی۔" اس نے بختاور کو بانہوں میں بھرا۔

☆☆☆

وہ فرقان احمد یار کا ڈرائیور تھا۔ ان کے تین لڑکے تھے، دو اولیول کر رہے تھے ایک پرائمری کلاس میں تھا۔ وہ تینوں کو اسکول چھوڑتا پھر بڑی حسرت سے تینوں کو جاتا دیکھتا رہتا تاوقتیکہ وہ گیٹ میں داخل ہو کر اس کی نظروں سے اوجھل نہ ہو جاتے۔

☆☆☆

آسمان پر بہت دور، دور ستارے نظر آرہے تھے۔ چودھویں کا چاند پورے جوبن اور مکمل حسن سے دمک رہا تھا۔ وہ دیر تک چاند کو دیکھتا رہا یوں لگ رہا تھا جیسے چاند کوئی حسین نخرے والی دلہن ہو۔ وہ کھلے صحن میں سوتا تھا۔ اس کے گھر میں ایک درمیانے درجے کا کمرا اور ایک اسٹور نما کمرا تھا۔ صحن البتہ بڑا تھا جس میں تین پلنگ بہ آسانی سما سکتے تھے۔ وہ رات گئے باتیں کرتا رہتا، وہ دونوں سنا کرتیں۔ مہتاب بیزاری سے جبکہ بختاور باپ کی ہر بات بڑے غور اور توجہ سے سنا کرتی۔ آدھی رات کو مہتاب، بختاور کو لے کر اندر کمرے میں چلی جاتی مگر جب تک روشو جاگتا باتیں کرتا رہتا۔ اسے بہت بولنے کی عادت تھی جبکہ مہتاب کم گو تھی۔ دونوں چپ چاپ چارپائی پر لیٹی روشو کی باتیں سنتی رہتیں۔ بختاور درمیان میں کچھ نہ کچھ پوچھ کر اپنی معلومات میں اضافہ کرتی رہتی مگر مہتاب بیزار ہی نظر آتی۔ اسے صبح سویرے جاگ کر دونوں کو اٹھانا بھی تو ہوتا تھا ناں مگر ہر قصے کی تان بالآخر مہتاب کی موٹی ناک پر ہی ٹوٹتی۔ اب تو مہتاب نے برا منانا ہی چھوڑ دیا تھا۔ پہلے بہت رویا کرتی کہ یہ ناک میں نے خود تو نہیں بنائی مگر روشو اسے تنگ کرنے سے باز نہ آتا۔



☆☆☆

"ہم چار بھائی تھے، میرا نمبر دوسرا تھا پھر میرے بعد دو جڑواں بھائی تھے۔" وہ بنا کسی تمہید کے دس دفعہ کی کہی کہانی پھر سنانے لگتا۔

"ابا کھیتوں پر کام کرتا تھا۔ بہ مشکل کھینچ تان کر گزارہ ہوتا تھا۔ بڑا بھائی ابا کے ساتھ ہی ہوتا تھا اسے پڑھنے کا بے حد شوق تھا جو غربت کے باعث پورا نہ ہو سکا پھر اس نے مجھ میں اپنا آپ تلاش کیا اور بہت چاہا کہ پڑھ لوں مگر مجھے پڑھنے کا شوق ہی نہیں تھا۔" اس کا گلا رندھ گیا تو وہ کچھ دیر کے لیے خاموش ہو گیا۔ اس نے تمام آنسو اپنے اندر اتارے۔ گلا کھنکارا پھر گویا ہوا۔ "میتو تو سن رہی ہے ناں۔"

"ہاں، ہاں تو کہے جا، دس بار کی کہی کہانی مجھے پکی یاد ہو گئی ہے۔" آخری جملہ اس نے بہت دھیرے سے کہا۔

"بھائی نے مجھے سمجھایا بجھایا......" وہ پھر شروع ہو گیا۔ "میں اس سے ڈرتا تھا، مان گیا، پڑھنے کی نہ چاہتے ہوئے بھی حامی بھر لی۔ ابے نے بڑی مخالفت کی۔ بھائی نے ابے کو منا کے چھوڑا۔ مجھے قریبی گاؤں کے اسکول میں داخلہ دلایا گیا۔ شروع، شروع میں پابندی سے اسکول گیا پھر دل اچاٹ ہو گیا اور میں اسکول سے بھاگ نکلا۔" وہ پھر کچھ دیر کو رکا۔

"ایک روز بھائی شہر سے میرے لیے بستہ اور کچھ ٹافیاں لایا اور اس نے سوچا اسکول ہی میں جا کر دے آؤں راستے میں ابا مل گیا۔ اس نے بھائی کو کوئی کام بتا دیا۔ بھائی نے شرط رکھی کہ ابھی ابا اسکول جا کر مجھے بستہ دے آئے تب وہ ابا کا کام کر دے گا۔ ابا اس کی بہت سنتا تھا سو مان گیا۔ اس روز میں اسکول سے بھاگا ہوا تھا جب ابے کو اسکول والوں سے پتا چلا کہ میں اسکول آیا ہی نہیں بلکہ اکثر اسکول سے غائب رہتا ہوں تو ابا بھنا گیا۔ گھر آنے کے بجائے وہ مجھے ڈھونڈنے نکل کھڑا ہوا۔ ساتھ والے گاؤں کے سنگم پر میں اسے کنچے کھیلتا ہوا مل گیا۔ اس نے مجھے بالوں سے پکڑا اور کھینچتا ہوا گھر لے آیا۔ راستے بھر میری روح فنا ہوتی رہی۔ گھر لا کر ابے نے وہ دھنائی کی کہ لگتا ہے چوٹیں آج تک کراہ رہی ہیں۔"

"ابا آپ روئے نہیں؟" بختاور معصومیت سے بیچ میں بول پڑی۔

"ہاں......کیوں نہیں رویا......بہت رویا۔"

"پھر کیا ہوا ابا؟" بختاور بہت محویت سے سن رہی تھی جبکہ میتو پیچ و تاب کھا رہی تھی غصے سے اس کے دھپ جمایا۔

"چل......چل کے سو وی جا منحوس۔ ابھی سارے قصے سننے ہیں پھر صبح اسکول کے لیے جاگتے میں نخرہ کرنا۔"

"تو آپ منحوس......نہ مارا کر میری دھی نوں۔" بختاور کے پٹنے پر روشو جھلا ہی تو گیا۔ "انی موٹی ناک رکھی ہے سارے کا سارا منہ ہی چھپ گیا ہے اس کی موٹی ناک کے پیچھے۔" وہ خواہ مخواہ ہی میتو کی ناک کو نشانہ بنا لیتا تھا۔ میتو چپ ہو کر رہ گئی۔

"بس پھر کیا ہونا تھا دھی، ابے نے کہہ دیا کہ تو آج سے اسکول نہیں جائے گا۔ اب کام کرے گا۔ اسکول چھٹ گیا اور میں ابے کے ساتھ کام پر جانے لگا۔ مجھ پر سے اعتبار اٹھ جانے کی وجہ سے دونوں جڑواں بھائی بھی پڑھائی سے محروم رہ گئے۔"

اس نے تیزی سے اپنے گالوں پر بہتے آنسوؤں کو ہاتھ کی پشت سے صاف کیا۔ "بس اسی لیے میں چاہتا ہوں کہ تو خوب دل لگا کر پڑھے اور ڈاکٹرنی بن۔"

"اچھا، اچھا پڑھ لے گی اور ڈاکٹرنی صاب بھی بن جائے گی۔ اب اسے سونے جانے دے، مجھے بھی نیند آرہی ہے۔ صبح اسے اسکول وی بھیجنا ہے کہ نہیں؟" وہ بختاور کو ہاتھ سے پکڑ کر تقریباً کھینچتی ہوئی کمرے میں لے جانے لگی۔ بختاور مڑ مڑ کر باپ کو تکتی جاتی۔

☆☆☆

وہ کئی لوگوں کے ہاں نوکری کرتا ہوا فرقان احمد یار تک پہنچا تھا۔ جب ابے کے ساتھ وہ گاؤں سے شہر آیا تو ابے نے اسے ایک ٹال والے کے پاس ملازم رکھوا دیا۔ دن بھر ٹال والا اس سے سخت مشقت لیتا، اجرت آدھی پکڑا دیتا۔ ایک روز اس نے بھائی کے سامنے ابے سے ٹال والے کی شکایت کردی، بس پھر کیا تھا۔ ابے نے وہ دھنائی لگائی کہ اس کے ہوش ٹھکانے آگئے۔

''حرام خور تیرا تو کہیں دل ہی نہیں لگتا۔'' جب سے اس پر سے اعتبار اٹھا تھا اسے اسی قسم کے جملے سننے کو ملتے تھے۔ وہ چپ ہو رہا اور پھر سے ٹال پر جانے لگا۔

بڑے بھائی کا سعودیہ کا ویزا لگ گیا وہ باہر چلا گیا۔ بھائی بہت اچھے پیسے بھیجتا تھا۔ اب ابا کوئی کام نہیں کرتا بلکہ آرام سے بیٹھا حقہ گڑگڑایا کرتا۔ گزر بسر آرام سے ہونے لگی لیکن ابے نے اسے کام پر جوت کے رکھا۔ اس کے چھوٹے دونوں جڑواں بھائیوں کو ایک گورنمنٹ اسکول میں داخل کروا دیا گیا۔ ایک روز دونوں بھائی دوستوں کے ساتھ ہاکس بے چلے گئے پھر واپس ان کی لاشیں آئیں۔ ایک ڈوب رہا تھا تو دوسرا اسے بچاتے ہوئے ڈوب گیا، گھر میں کہرام مچ گیا۔ بڑا بھائی بھی واپس آگیا۔ میت کو دفنانے گاؤں لے گئے۔ بس پھر اماں، ابے گاؤں سے نہیں پلٹے وہیں کے ہو گئے۔ انہیں یہ شہر ایک دم سے بہت برا لگنے لگا جہاں کا سمندر اتنا بھوکا تھا کہ ان کے دو جڑواں بچوں کو نگل بیٹھا۔ بھائی واپس سعودیہ چلا گیا اور وہ واپس شہر آگیا۔

کئی سال بعد ابے نے بڑے بھائی کو واپس بلا کر اس کی شادی اپنے بھائی کی بیٹی اور اس کی اپنی بہن کی بیٹی مہتاب سے کردی۔ بھائی بیوی کو لے کر سعودیہ چلا گیا اور وہ بیوی کو گاؤں میں چھوڑ کر پھر شہر آگیا۔

یہاں آکر وہ سبزی کا ٹھیلا لگاتا جو کماتا ابے کو گاؤں بھیج دیتا۔ مہتاب موٹی ناک کی تھی مگر اس کی بڑی، بڑی کٹورا سی آنکھیں اس پر خوب جچتی تھیں۔ وہ جب گاؤں آتا پورا دن اماں، ابے کا دماغ کھا کر خالی کر دیتا اور پھر سونے کے لیے کمرے میں آتا تو میتو کے کان کھا جاتا۔ میتو کم گو تھی چپ چاپ اسے بولتا رہنے دیتی۔

سال اندر اس کے ماں باپ دونوں مر گئے تو وہ میتو کو لے کر شہر آگیا۔ سبزی میں کچھ بچتا نہ تھا۔ خراب ہونے کا الگ ڈر رہتا۔ اس کے دوست نے اسے ایک کانٹریکٹر سے ملوایا جس کی اسکول میں کانٹریکٹ پر بسیں چلتی تھیں۔ وہ وہاں ڈرائیور لگ گیا۔ صاف ستھرے یونیفارم میں بچے جب گٹ پٹ انگریزی بولتے تب وہ پہروں انہیں سنا کرتا اور قسمت کو کوسا کرتا جب بھائی نے اسے پڑھانا چاہا تھا اور اس نے جی چرایا تھا پھر جب میتو امید سے تھی تبھی اسی نے طے کرلیا تھا کہ اس نے اپنے ہونے والے بچے کو اسکول میں پڑھانا ہے۔

اور جب بیٹی کی صورت میں بختاور پیدا ہوئی تب بھی اس کے ارادے متزلزل نہ ہوئے پھر وہ وقت بھی آیا کہ اس نے ایک انگلش اسکول میں بختاور کا داخلہ کروا دیا۔ جب بختاور گھر آکر poems پڑھتی تو وہ سرشار ہو جاتا۔ سمجھتا بختاور خود انگلش بول رہی ہے خوش ہو کر کہتا۔

''میتو، کیسی فر فر انگریزی بول رہی ہے ڈاکٹر بختاور۔'' وہ داد طلب نظروں سے میتو کو تکتا تو وہ مسکرا دیتی۔

''ہاں، بھلے ڈاکٹر پکار مگر ہمارے پاس اتنے پیسے کہاں کہ ڈاکٹر بنا سکیں؟'' وہ کبھی کبھی ہنس کر کہتی۔

''میں ہوں ناں بہت کماؤں گا۔'' وہ بڑے حوصلے سے کہتا۔

''اور شادی نہیں کرنی اس کی؟'' میتو کی پیشانی پر ڈھیر سارے بل سمٹ آئے۔

''ہاں کروں گا۔''



''بھلا کہاں کرے گا؟ برادری والے تو اتنے پڑھے ہی نہیں، نہ اتی پڑھی لکھی کو قبول کریں گے۔'' وہ رسان سے بولی۔

''تو کر کون رہا ہے برادری میں۔'' وہ چیخ پڑتا۔

''تو اور کدھر کرنا ہے ان شہری لوگوں میں؟'' میتو جرح کرتی۔

''ہاں، ہاں، شہر میں ہی کروں گا۔'' وہ بھی جیسے اڑ جاتا۔

''چل روشو اب خواب دیکھنا بند کر۔ شہر والے ہم کمی کو کیوں دینے لگے بھلا...... ہم غریب کہاں اور وہ امیر......''

''ہا آ آ ...... سارا شہر تو امیر نہیں ہے کچھ ہمارے جیسے ہیں ان میں کردیں گے اور جو نصیب میں امیر لکھا کے لائی تو امیر ہی بیاہ کے لے جائیں گے اسے۔''

''تو لوگ ہمارا آگا پیچھا نہیں پوچھیں گے، ہم کون ہیں؟ کیا ہیں؟ پیچھے کیا تھے؟''

''او...... چپ کر تو نے تو سدا برا ہی سوچنا ہے۔'' وہ گھر سے نکل جاتا۔ روشو نے تقریباً کہانیاں سنانا چھوڑ ہی دی تھیں۔ اب وہ صرف اور صرف کمانے میں لگا رہتا تھا۔ اپنی بختاور کو ڈاکٹر بنانے کے لیے۔ اس نے اسکول والی نوکری چھوڑ کر فرقان احمد کے بنگلے پر ڈرائیوری شروع کردی تھی۔ فرقان احمد یار بہت اچھا آدمی تھا لیکن تنخواہ بڑھانے کے نام پر اسے لارے دیتا رہتا تھا۔

اِدھر بختاور کے بھی خرچے بڑھ رہے تھے۔ بالآخر اس نے ایک اور سیٹھ کی نوکری کرلی تھی جس کی تنخواہ تو اچھی تھی وہاں وقت بھی زیادہ نہیں لگتا تھا۔ صبح آٹھ بجے جاتا اور جب پانچ بجے سیٹھ فیکٹری سے اپنے گھر آتا تو اس کی بھی چھٹی ہو جاتی۔ بوڑھا آدمی تھا سو اِدھر اُدھر گھومنا اس کے مشغلوں میں شامل نہ تھا۔ اس کے ساتھ ساتھ اس نے ایک جگہ رات کی چوکیداری بھی شروع کردی۔ دو ماہ بعد ہی اسے احساس ہو گیا کہ اس طرح اس کی بیوی اور بیٹی رات میں تنہا ہو جاتی ہیں لہٰذا اس نے وہ نوکری بھی چھوڑ دی۔ اب وہ مارکیٹ میں چاٹ کا ٹھیلا لگانے لگا تھا۔ میتو بہت اچھے چھولے بناتی تھی۔ وہ سارے منٹوں میں ختم ہو جاتے۔ اس نے ہاتھ کو کھینچ کھینچ کر جو بچت کی تھی اس سے ایک کیبن کرلیا اب اس کے ہاں گاہکوں کا تانتا بندھا رہتا اس کام میں بہت اچھی آمدنی تھی اتنی کہ اس نے ایک لڑکا بطور مددگار بھی رکھ لیا تھا۔

☆☆☆

بختاور انٹر پری میڈیکل کی اسٹوڈنٹ تھی اس نے کاروبار کو اور وسعت دے دی تھی۔ اپنے کیبن کے سامنے بن کباب اور فرنچ فرائز کا اسٹال بھی لگا لیا تھا۔ اس کے مددگار لڑکوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہو گیا تھا۔ گھر میں کافی فارغ البالی آگئی تھی۔ اسے بس بختاور کو ڈاکٹر بنانے کی دُھن سوار تھی وہ اسے میڈیکل کے سفید کوٹ میں دیکھ کر پھولا نہ سماتا تھا۔ اب تو میتو نے بھی اس کی مخالفت ترک کردی تھی۔ ہاں البتہ کبھی کبھی وہ ٹھنڈی سانس بھر کر کہتی۔

''دیکھ روشو، اس عمر میں جو بختاور کی ہے میں بختاور کی ماں بن گئی تھی۔ ہماری بختاور ابھی تک کنواری ہے۔''

''ناں تو نے کون سی ڈاکٹرنی پڑھنی تھی۔'' وہ طنز کرتا۔ ''چپ کر کے بیٹھ جو ڈاکٹر بن رہے ہوتے ہیں وہ جلدی شادی نہیں کرتے۔ یہ جو تیری اتی موٹی ناک ہے ناں......'' ہر بار کی طرح اس کی تان اس کی موٹی ناک پر ٹوٹتی اور میتو سر جھکا کر اپنے کام میں لگ جاتی یوں جیسے وہ کسی اور سے مخاطب ہو وہ سب کچھ اللہ پر چھوڑ کے بیٹھ گئی۔

کچھ عرصے بعد اس نے بختاور چاٹ ہاؤس کے نام سے دکان کرلی۔ یہاں اس نے برگر اور فرنچ فرائز بھی رکھے۔ وہ مزید کچھ اضافے کے موڈ میں نہ تھا

## مجھ سے ملیے



ہماری تعریف؟ اجی اپنی تعریف اب خود کیا کریں، تعریف اس خدا کی جس نے ہمیں بنایا اور پھر وہ سانچہ ہی توڑ دیا۔ جی ہاں ہم ون اینڈ اونلی پیس بلکہ ماسٹر پیس ہیں اپنی اماں کے۔ پاکیزہ سے تعلق بارہ سال پرانا ہے لیکن ابھی تک دن گن، گن کر اس کی آمد کا انتظار کسی محبوب کے مانند کرتے ہیں۔ گریجویٹ ہیں لیکن گریجویٹ گجری نہیں۔ پاکیزہ ایوارڈ ونر ہونے کا شرف بھی حاصل ہے ہم مزاجاً بہت شوخ ہیں اس لیے عظمیٰ آفاق نے ایک سالگرہ نمبر میں ہمیں سدا بہار پھول کا نام دیا تھا جو ہماری شوخی کے نام تھا ویسے ہم حساس بھی بہت ہیں۔ سات سال پہلے اپنے والد کی ڈیتھ.... اور حال ہی میں خالہ کی ڈیتھ کا اتنا اثر لیا کہ سر پر صرف ڈھائی بال رہ گئے ہیں۔ بہنوں آپ ہی بتاؤ جوڑا بناؤں یا چٹیا؟ چلو کھلے ہی چھوڑ دیتے ہیں۔ موسم بہار، بارش، پھول، بچے، پاکیزہ، چائے، ہمارا اکلوتا بھانجا طٰہٰ اور پانچ وقت کی نماز ہماری کمزوری ہے اور جو لوگ پانچ وقت کے نمازی ہیں ہمیں وہ بہت اچھے لگتے ہیں۔ پاکیزہ انجم آنٹی کے خلوص اور بہنوں کی محفل کی وجہ سے پڑھنا شروع کیا مگر صد افسوس کہ تمام کنٹری بیوٹ بہنوں کی محفل کے صفحات پر ہی کی گئی ہے۔ رائٹرز میں انجم آنٹی، رفعت سراج، عطیہ عمر، نوشین ناز اور قانتہ رابعہ پسند ہیں اور مذہبی، اصلاحی تحریریں متاثر کرتی ہیں۔ عذرا آنٹی کی جواں ہمتی، ان کا صبر و تحمل اور ان کی اسمارٹ نس پسند ہیں۔ مثبت مزاج لوگ پسند ہیں جن میں صبر و تحمل کا گراف بہت بلند ہو۔ لکھنے سے زیادہ پڑھنا پسند ہے۔ اس لیے پاکیزہ بہنیں ایک اچھی رائٹر سے محروم رہ گئی ہیں...... آہم...... ہم میں صبر و تحمل کا بہت فقدان ہے جلد بازی فطرت ہے، لوگوں سے دھوکا بھی بہت کھایا اپنی طبعِ سادگی کی بنا پر جس کی وجہ سے دل کو ملال بہت ہے۔ آخر میں پاکیزہ بہنوں کو ہمارا پُرخلوص سلام۔

شہلا نواز، لاہور

کیونکہ اسی سے اسے اچھی آمدنی تھی۔ دکان دن گیارہ بجے کھلتی اور رات بارہ کے بعد بھی لوگ آتے رہتے لیکن وہ بارہ بجے دکان بند کر دیا کرتا۔ اب متو کی ہمت جواب دے گئی تھی وہ چاٹ نہیں بناتی تھی بلکہ یہ سارے کام بھی اس کے لڑکے کرتے۔ اس کے ساتھ ساتھ اس نے نسبتاً بہتر علاقے میں گھر بھی لے لیا تھا۔

اب وہ صرف دکان کے کاؤنٹر پر بیٹھتا وہ بھی سفید براق کپڑوں میں۔ چہرے پر سے غربت کے آثار نہ جانے کہاں کھو گئے تھے۔ پڑھے لکھوں کے ساتھ نوکری کرنے کا اتنا تو اسے فائدہ ہوا تھا کہ باہر والوں کے ساتھ اس کی بول چال میں شائستگی آگئی تھی ورنہ متو کے ساتھ تو اس کا وہی معاملہ تھا۔ گھر میں متو کو ایک کل وقتی ملازمہ میسر آگئی تھی۔ اس سب تبدیلی میں روشو کے ساتھ ساتھ بختاور کے مشوروں کا بھی حصہ تھا۔ اب متو بھی مہتاب راشد جمال دین ہو گئی تھی۔ روشو کے بال کھچڑی زدہ ہو گئے تھے اب وہ کافی کم سخن ہو گیا تھا۔ چہرے پر آپ ہی آپ وقار بھی آگیا تھا۔ اب وہ مہتاب کی موٹی ناک پر پھبتی بھی کم ہی کہتا تھا۔ ہاں البتہ گھر میں آکر وہ وہی پرانا روشو بن جایا کرتا تھا۔ مہتاب نے بختاور کی ضد میں آکر بال ڈائی کر لیے تھے اب بھی ستھرے کپڑوں میں، اجلی رنگت کی متو واقعی مہتاب لگنے لگی تھی۔ اس کی پھندنا سی ناک کا عیب ایک چھوٹی سی نیلم کی لونگ نے چھپا لیا تھا۔

بختاور جب موبائل پر اپنے کولیگ سے انگلش میں بات کرتی تو روشو کا سینہ چوڑا ہو جاتا۔

"شاید انگریزی میں کسی کو پڑھا رہی ہے۔"

متو، روشو کے کان میں سرگوشی کرتی۔

"اوہمیں۔" روشو چوڑا ہوتا۔ "اپنے کسی ساتھی ڈاکٹر سے بات کر رہی ہے۔ یہ سب ڈاکٹر انگریزی میں بات کرتے ہیں۔ اپنی بولی تو گھر میں بولتے ہیں۔ ورنہ تیرے جیسی پکوڑا ناک والیاں کیا



سمجھیں۔" وہ چھیڑ بھی دیتا۔

کبھی کبھی متو اس کے کہنے پر اپنی ناک کو خواہ مخواہ چھو لیتی۔ روشو اسے اپنی جانب تکتا پا کر اور پھول جاتا۔

"ہاں ناں، مجھے آپ بختاور نے بتایا ہے ایک روز مجھ سے بات کر رہی تھی تب اس کے ساتھی ڈاکٹر کا فون آگیا تب بتایا تھا۔"

شروع، شروع میں جب اس کی نائٹ ڈیوٹی لگی تو متو تو بہت پریشان ہو گئی۔ روشو بھی اندر ہی اندر پریشان ہوا پھر خود کو تسلی دی اس کی بیٹی تنہا تھوڑی ہے وہاں اور بھی بہت سی ڈاکٹر بچیاں بھی تو ہیں۔

☆☆☆

وہ کئی دن سے عجیب کشمکش میں تھی اس کی الجھن متو سے چھپی نہ رہ سکی۔ متو آخر کو اس کی ماں تھی اور ماں جیسی ہستی اپنی بیٹی کی شکل سے اس کی پریشانی نہ بھانپے یہ تو ممکن ہی نہیں۔ متو نے ہمت کر کے اس سے پوچھ ہی لیا تو وہ جو کئی دن سے خود سے متواتر حالتِ جنگ میں تھی خود کو کمپوز کر کے سب کچھ اگل بیٹھی۔ اس کے ساتھ ہاؤس جاب کرنے والا فیصل احمد اس کی محبت میں گرفتار تھا اور اس سے رشتے کا خواہاں تھا۔

"تو بسم اللہ...... لو جی اس میں پریشانی والی کیا بات ہے؟" متو کی خوشی دیدنی تھی۔ جسے وہ چھپانے کی پوری سعی کرنے کے باوجود ناکام تھی۔

"مجھے بابا کا ڈر ہے وہ میرے بارے میں کیا سوچیں گے۔" بختاور نے سر مستقل چھپایا ہوا تھا۔

"نہ پتر اس نے کچھ نہیں سمجھنا۔ میں کہہ دوں گی کہ میں نے ایک رشتہ کروانے والے سے کہا تھا۔" بختاور نے سر اٹھا کر ماں کو دیکھا جس کے چہرے پر ممتا کا نور پھوٹا پڑا تھا وہ بے ساختہ ماں سے لپٹ گئی۔

☆☆☆

فیصل احمد کا فون آچکا تھا کہ وہ اپنے والدین کے

ہمراہ ان کے گھر آ رہا ہے اور گھر سے نکل چکا ہے اس کی آمد اچانک تھی۔ اس کے ہاتھ پاؤں پھول گئے اس نے میتو کو اطلاع دی اور میتو نے جلدی سے روشو کو فون کر کے بلایا۔ روشو کی آواز سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔

''او تو انہیں بٹھا...... بہت خاطریں کرنا میں یوں آیا۔'' اس نے چٹکی سیل فون کے اسپیکر کے پاس بجائی۔

بِنا اطلاع فیصل کی فیملی کے آنے پر وہ پریشان تھی۔ اس نے لمحے بھر کے لیے سوچنے کے بعد میتو سے اظہار بھی کر دیا۔

''اوہمیں...... چپ کر جا بڑے لوگ ہیں ایسے ہی کرتے ہیں۔'' وہ کھوئی کھوئی تھی کہ نظر میتو کے سر پر پڑی۔ اس نے ڈائی لگائی ہوئی تھی۔

''اماں تم تو جلدی سے شاور لو ناں۔'' اس نے اماں کو باتھ روم میں دھکیلا۔ بیل بجتے ہی ملازمہ نے فیصل اور اس کے والدین کو ڈرائنگ روم میں بٹھایا۔ ڈرنک ان کے سامنے رکھی اور ڈرائنگ روم سے نکل گئی۔ وہ اندر داخل ہوئی۔ سلام کیا اور کونے والے صوفے پر سٹ کر بیٹھ گئی۔ اس کی دلی کیفیت وہی جانتی تھی۔ آج فیصل کے والدین کے سامنے اس کے ہاتھ پیر پھولے جا رہے تھے کوئی اس کا ہاتھ تھام لیتا تو ارتعاش اور کپکپاہٹ واضح محسوس کر سکتا تھا۔

''وہ دراصل ممی شاور لے رہی ہیں اور بابا ریسٹورنٹ سے آنے والے ہیں۔'' کہنے کو اسے کچھ سوجھ ہی نہیں رہا تھا۔ فیصل بہت محبت پاش نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ فیصل کی نرم گرم نگاہوں کو صاف محسوس کرتے ہوئے کچھ اور گھبرا رہی تھی۔ فیصل کی ممانے اس پر بہت کھوجتی ہوئی بڑی گہری نگاہ ڈالی۔ وہ چہرے مہرے سے ایک خود پسند اور مغرور عورت دکھائی دے رہی تھیں۔ جب اتنی دولت ہو تو بندہ مغرور تو آپ ہی ہو جاتا ہے۔ اس نے خود کو دل ہی دل میں تسلی دی۔ اگلی نظر اس نے فیصل کے ڈیڈ پر ڈالی۔ چہرے مہرے سے سوبر آدمی تھے حالانکہ ان کی شخصیت پر بھی امارت کا رعب، دبدبہ جھلک رہا تھا۔ انہوں نے کولڈ ڈرنک کے گلاس کی طرف ہاتھ بڑھایا ہی تھا کہ اچانک ان کا ہاتھ راستے میں ہی رک گیا۔ انگلی سے دیوار کی طرف اشارہ کر کے پوچھا۔

''یہ...... یہ کون ہے؟'' بختاور نے مڑ کر انگلی کی سمت دیکھا۔

''یہ...... یہی تو میرے بابا ہے۔'' اس نے کچھ کچھ فخر سے کہا۔

''کک...... کیا نام ہے اس کا؟'' ہاتھ گلاس سے خاصا دور ہو گیا تھا لیکن اسے ان کا اس طرح بابا کو مخاطب کرنا ذرا نہ بھایا تھا لیکن نہ جانے کیوں اس کے لہجے میں احساسِ کمتری در آئی تھی۔

''را...... راشد جمال دین۔'' اسے کچھ، کچھ حیرت ہوئی۔ جواب دینے پر نہیں بلکہ سوال کو اس طرح چبھتے ہوئے اچنبھے سے پوچھے جانے پر۔

بس اس کا جواب دینا تھا کہ وہ کھڑے ہو گئے جیسے صوفے میں کرنٹ پھیل گیا ہو۔

''یہ...... یہ ڈرائیور تھا ناں؟'' ان کے ساتھ ہی ان کی بیوی اور پھر فیصل احمد بھی کھڑا ہو گیا۔

''نہیں ڈیڈ ان کا اپنا بزنس ہے۔'' فیصل کو جو بختاور نے بتایا تھا اس نے وہ ڈیڈ کے گوش گزار کر دیا۔

''تم چپ رہو، تم کچھ نہیں جانتے۔'' ڈیڈ نے ہاتھ کے اشارے سے اسے روکا پھر بختاور کی طرف گھومے۔ اس کے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے تھے۔

''جج...... جی بہت پہلے کبھی......''

''واٹ آ نان سینس، یہ وہی ڈرائیور ہے جو ہمارے ہاں کچھ عرصے ملازم رہا۔'' انہوں نے بہت تحقیر سے بختاور کو گہری نگاہ سے دیکھنے کے بعد نگاہیں ہٹا کر اپنی بیوی سے کہا۔

''ہاں، شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔'' بیوی نے حیران ہو کر تصویر سے نگاہ ہٹائی۔





''چلو۔'' بہت سختی سے کہہ کر ڈیڈ نے قدم باہر کی سمت بڑھائے۔ ''ہم اور کمیوں میں رشتہ......'' وہ نہ جانے کیا کہتے ہوئے کمرے سے نکل گئے۔ ان کی بیوی نے ان کی تقلید کی۔ دروازے تک پہنچ کر اس نے مڑ کر بیٹے کو بہت غصے سے دیکھا۔

''فیصل ہمیں دیر ہو رہی ہے۔'' وہ حیران پریشان کھڑا تھا اندر آتی میتو سب کچھ سن کر دروازے پر ہی منجمد ہو گئی تھی۔ باہر سے مسلسل ہارن کی آوازیں آ رہی تھیں جو فیصل کو بلانے کا عندیہ تھیں۔ بختاور کے حلق نے اس کا ساتھ چھوڑ دیا تھا آواز بہ مشکل رندھ کر نکلی۔

''فیصل احمد یار۔'' اس کے لب پھڑ پھڑائے۔ ''میرے والد نے حق حلال کمایا، کیا ڈرائیور ہونا جرم ہے۔'' اس نے پوری امید سے فیصل احمد یار کو تکا تھا۔ اسے پوری امید تھی کہ پیار بہت طاقت ور ہوتا ہے ماں، باپ تک سے لڑ جاتا ہے، سماج کیا چیز ہے؟

''نن...... نن...... ڈرائیوری بے شک جرم تو نہیں۔'' بہ مشکل فیصل کے لبوں سے جملے پھسلے۔ ''مم...... مگر اسٹیٹس بھی کوئی چیز ہوتی ہے ناں...... اب یہ کیسے ممکن ہے کہ ڈیڈ کے سمدھی......'' وہ لمحے بھر کو رکا اس نے جملہ مکمل نہیں کیا تھا پھر اسے سمجھنے والوں کے لیے ادھورا ہی چھوڑ دیا تھا۔ ''اسے...... اسے ہی تو مخمل میں ٹاٹ کا پیوند کہتے ہیں۔'' وہ کہہ کر پھر رکا نہیں تھا لمبے، لمبے ڈگ بھرتا ہوا باہر نکلتا چلا گیا اور باہر سے مسلسل آتی ہارن کی آواز بند ہو گئی تھی پھر تیزی سے گاڑی کے ٹائر چرچرائے تھے اسے لگا وہ گاڑی روڈ پر نہیں بلکہ اس کے دل پر پوری رفتار سے گزر گئی ہو پھر سب چیزیں آپس میں گڈمڈ ہونے لگیں۔ رخسار پر بہتے ہوئے آنسوؤں کو صاف کر کے اس نے اندر کی خبر لینی چاہی۔ خود کو کمپوز کرنے میں اسے وقت تو لگا۔ میتو دروازے سے بھی مسلسل بہتے آنسو صاف کرتی اسے مل گئی۔ بختاور جان گئی تھی کہ میتو نے سب سن لیا ہے۔ وہ چیخ مار کر بختاور سے لپٹ گئی۔

''اسی لیے، اسی لیے روکتی تھی نہ پڑھ ہم کمی لوگ ہیں۔ یہ لوگ ہمیں اپنے برابر کا نہیں سمجھتے۔ کتنا روکا تھا روشو کو بھی اڑان نہ بھر آسمان نہیں چھو پائے گا۔ زمین پر قدم ٹکائے رکھ ورنہ خلا میں گم ہو جائے گا۔ ہو گیا ناں خلا کی نذر۔'' وہ مسلسل بین کر رہی تھی۔

''ہائے روشو تو یہ سن کر ہی مر جائے گا۔'' اس نے سر پیٹ لیا اب اسے روشو کی فکر ستانے لگی۔

''اماں۔'' بختاور نے بہت ہمت سے خود کو کمپوز کر لیا تھا۔ ''اماں!'' اس نے دوبارہ روتی میتو کو سمجھایا۔ ''زندگی شادی تک آتے، آتے ختم نہیں ہو جاتی۔ میں نے علم حاصل کیا ہے ناں تو لوگوں کی خدمت مجھ پر واجب ہے زندگی کا اختتام اگر ایسے ہو جائے تو سمجھ لینا ہم نے سب کچھ پا لیا ہے۔'' وہ اپنی پوروں سے ماں کے آنسو صاف کرنے لگی تبھی روشو اندر آ گیا اس نے کمرے کی بدلی صورتِ حال دیکھی...... کچھ نہ سمجھتے ہوئے ڈرائنگ روم میں رکھے بھرے ہوئے گلاسوں کو دیکھا پھر کمرے کے ساتھ روتی بسورتی میتو کو۔

''کیا ہوا؟ گیٹ کھلا پڑا ہے، خیر تو ہے؟ کیا ہوا مہمان آ کر چلے گئے؟'' وہ آپ ہی سوال پر سوال پوچھے گیا پھر جھنجلا کر بولا۔

''او کچھ پھوٹو ناں منہ سے۔'' اس نے غضب ناک ہو کر میتو کو دیکھا۔ میتو نے کچھ بولنا چاہا تبھی بختاور سامنے آ گئی۔

''بابا انہیں میں پسند نہیں آئی۔ میری ناک اماں جیسی ہے ناں...... موٹی بھدی تو انہیں میری ناک......'' اس نے جملہ ادھورا چھوڑ دیا تھا سر جھکا کر انگلیاں مروڑنے لگی۔ روشو نے حیرت سے منہ کھول کر پہلے بیٹی پھر میتو کو دیکھا۔ اس کی نگاہ پھسلتی ہوئی میتو کی ناک پر ٹھہر گئی۔



# شامِ شہرِ یاراں

عنیزہ سیّد

قسط 13



زندگی اور محبت کے رنگ کبھی کوئی گن نہیں سکا ہے... خیر و شر، نیکی اور بدی... زندگی کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں مگر ایمان کی طاقت... ہر برائی پر حاوی ہوجاتی ہے اور اسی طاقت کی بدولت صحرا بھی ستاروں کا آنگن بن جاتا ہے۔

ہماری مایہ ناز مصنفہ عنیزہ سیّد نے اس ناول میں صحرا کی ریت میں کس طرح پھول اگائے ہیں یہ آپ کو ناول پڑھ کر ہی پتا چلے گا۔

رنگ و خوشبو کے حُسن و خوبی کے
تم سے تھے جتنے استعارے تھے

## گزشتہ اقساط کا خلاصہ

محمود دُرّانی اور مہرین کی تیسری اولاد حمزہ، مہرین کی زچگی میں پیچیدگی کے باعث نانی کے پاس ان کے آبائی گھر سیالکوٹ میں پروان چڑھتا ہے۔ جہاں ثمین اس کے ماموں کی بیٹی سے اس کی خوب گاڑھی چھنتی ہے۔ علینہ کے والدین، نادیہ اور سعید کیانی نے کورٹ میرج کی تھی مگر شادی کے تین سال بعد سعید کیانی بیوی کو داغِ مفارقت دے گئے۔ آکسفورڈ کا پروردہ سردار مہرزاد خان اپنے باپ کے سیاسی قتل کے بعد حادثاتی طور پر سیاست میں شامل ہوا تھا اور زرنگار کے حسن و ذہانت کا شکار ہو چلا تھا...... بینش دو بھائیوں کی اکلوتی بہن، اپنی ضد اور صرف بھائیوں کے تعاون سے نیشنل کالج آف آرٹس میں تعلیم حاصل کر رہی تھی جہاں اس کا سینئر ساتھی دانیال اس سے ہر ممکن تعاون کرتا تھا۔ ایک پاکستانی مسلمان مرد اور بدھ مذہب کی پیروکار چینی عورت کی بیٹی زوئی حسین چین سے آکر پاکستان میں فارمیسی کی تعلیم حاصل کرتی ہے۔ دانیال آرٹ کا عشق رکھنے کے ساتھ فلائنگ میں بھی مہارت حاصل کرنا چاہتا ہے اور ایک دن طیارے کے دھویں سے نقش و نگار بنانے کی کوشش میں حادثے کا شکار ہو جاتا ہے۔ فہد کو اپنے ایک نیوز ریڈر دوست کے ذریعے سے میرال کی گمشدگی کی خبر ملتی ہے۔ زرنگار، مہرزاد کو اپنے ماضی کے بارے میں بتاتی ہے۔ نادر، حمزہ سے ملتا ہے اور اسے کہتا ہے کہ اگر زوئی قصوروار ہوئی تو وہ خود اسے لے کر آئے گا۔ حمزہ کہتا ہے کہ اسے اب تنگ نہیں کیا جائے گا۔ علینہ اچانک فہد کی آمد سے بہت خوش ہوتی ہے لیکن جب وہ یہ سنتی ہے کہ وہ میرال کی تلاش میں آیا ہے تو یہ اسے اچھا نہیں لگتا۔ چوہدری رزاق، امراؤ بیگم کو خبردار کرتا ہے کہ زرنگار کی وجہ سے وہ اب کسی آفت میں پھنس سکتی ہے۔ مہرزاد کی ماں اس سے کہتی ہے کہ انہوں نے اس کا رشتہ خان اکبر کے گھر ڈالنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ نادر اپنے گھر میں زوئی کو دیکھ کر حیران رہ جاتا ہے۔ بینش، مہرزاد کو سنبھل کر چلنے کا مشورہ دیتی ہے۔ دانیال، بینش کو اپنے ایکسیڈنٹ اور صحت یابی کے بارے میں بتاتا ہے تو وہ حیران رہ جاتی ہے۔ زوئی، نادر کو بتاتی ہے کہ کس طرح وہ میرال کو ان لوگوں سے بچاتی رہی لیکن وہ لوگ اسلحے کے زور پر اسے زبردستی اپنے ساتھ لے گئے۔ مہرزاد حلف اٹھانے کے بعد سوچ رہا تھا کہ حلف اٹھانے والوں کو حلف کے الفاظ یاد بھی رہتے ہوں گے کہ وہ ان پر عمل کرسکیں۔ مہرین، حمزہ پر شادی کے لیے زور ڈالتی ہے لیکن وہ پس و پیش سے کام لیتا ہے تو محمود درانی کہتے ہیں کہ وہ کوشش کریں گے کہ وہ اس کی چوائس کو اپروول دلا دیں۔ زرنگار کو اس خصوصی نمبر سے دبئی روانگی کا پیغام ملتا ہے اور پھر امراؤ بیگم کہتی ہے کہ سردار صاحب نے ٹکٹ بھیجا ہے۔ گنڈی، مہرزاد سے کہتی ہے کہ اسے وزارت کا عہدہ ملنے کی خوشی میں بپا کی گئی تقریب میں زرنگار کو بلانا چاہیے تھا۔ علینہ، فہد کو بتاتی ہے کہ ایک سوشل ویب سائٹ پر میرال صلاح الدین کے نام کا صفحہ موجود ہے۔ زوئی ائرپورٹ اپنی دوست یی آن کو لینے جاتی ہے تو اس شخصیت کو دیکھ کر حیران رہ جاتی ہے جو ایک گاڑی سے باہر نکلی تھی۔ زوئی، میرال کو پہچان لیتی ہے وہ نادر کو بتاتی ہے۔ میرال کو بتایا جاتا ہے کہ اس کا نام ایگزٹ کنٹرول لسٹ میں شامل ہے اس لیے وہ دبئی نہیں جاسکتی۔ میرال حیران ہوتی ہے کہ وہ لوگ اسے کہاں لے کر جارہے ہیں۔ مہرزاد کے آدمی اسے بتاتے ہیں کہ میرال کو بڑے گھر لایا گیا ہے۔ مہرزاد فون کرنا چاہتا ہے لیکن میرال سے رابطہ ممکن نہیں ہوتا۔ زوئی ٹیکسی کرکے میرال کی گاڑی کا پیچھا کرتی ہے۔ نادر، حمزہ محمود کو میرال کے بارے میں بتاتا ہے...... عافیہ ویب سائٹ پر فہد کا کمنٹ پڑھ کر اس سے رابطہ کرنے کا سوچتی ہیں۔ مہرزاد خان اپنی برادری کے لوگوں پر میرال کے سلسلے میں دباؤ ڈالتا ہے۔ یشل، مہرزاد خان کی نیوز اینکر کے ساتھ منعقد کی گئی میٹنگ دیکھتی ہے تو اسے کچھ غیر معمولی محسوس ہوتا ہے۔ فہد اور حمزہ، دانیال اور عافیہ سے ملنے آتے ہیں۔ علینہ، فہد کے جانے کے بعد سوچتی ہے کہ اس کے ہونے سے کتنی رونق ہوگئی تھی۔ فہد، دانیال، عافیہ اور حمزہ سے کہتا ہے کہ اسے اپنے کچھ کانٹیکس آزما لینے دیں۔ مہرزاد کے انداز میں غیر معمولی تبدیلی پر یشل حیران ہوتی ہے۔ نادر کی ماں اسے کہتی ہے کہ اس کی بہنیں آرہی ہیں، وہ دونوں اپنا اپنا گروپ بنا لیتے ہیں۔ دانیال، بینش سے کہتا ہے کہ وہ اسے پروپوز کرنا چاہتا ہے۔ زرنگار کو ایک شخص لینے آتا ہے تو وہ اسے کہتی ہے کہ وہ اس پر یہ احسان کرے کہ اس کی زندگی ختم کردے لیکن وہ ایسا کرنے سے انکار کردیتا ہے۔ مہرزاد کے پاس اس کے نانا کا فون آتا ہے کہ زرنگار جلد ہی اس تک پہنچنے والی ہے اور اب اسے اپنی ماں کی خواہش کا احترام کرنا ہوگا...... مہرزاد خان سے کہتے ہیں کہ وہ اپنی ٹون بدلے...... فہد، عافیہ اور حمزہ کو بتاتا ہے کہ میرال کو اس رات جس عمارت میں لے جایا گیا اس کا محرک مہرزاد نہیں ہے۔ دانیال کہتا ہے کہ لڑکی کو اگر وہاں سے نکالنا ہے تو پرائیویسی کو چھوڑنا ہوگا جس پر حمزہ، فہد اور عافیہ سب ہی خاموش رہتے ہیں۔ بینش کی ماں اس سے کہتی ہے کہ اب پڑھائی چھوڑ کر شادی کی فکر کرے۔ بینش ماں سے کہتی ہے کہ وہ تھوڑا انتظار کرے۔ زرنگار، مہرزاد سے کہتی ہے کہ اگر اسے پتا ہوتا کہ اسے مہرزاد کے سامنے لایا جارہا ہے تو وہ یہاں نہ آتی اپنی زندگی ختم کرلیتی۔

## اب آگے پڑھیں





"نہ جانے کیوں مجھے تمہاری نفرت بھی اپنے سر آنکھوں پر چھائی محسوس ہورہی ہے، تم سے متعلق ہر احساس اتنا لطیف ہے کہ اسے محسوس کرتے ہوئے میرے جسم کو اور میری روح کو عجیب سی تازگی محسوس ہوتی ہے۔" وہ مہرزاد خان تھا جو اس کی طرف یوں دیکھتے ہوئے بول رہا تھا جیسے کسی طلسم کے زیرِ اثر ہو۔ زرنگار نے چند ثانیوں کے لیے اس کے الفاظ اور انداز پر رک کر غور کیا اور پھر اپنا چہرہ دوسری طرف موڑ لیا۔ سانس اس کے سینے سے یوں خارج ہورہی تھی جیسے خود میں سموئی ہوئی نفرت سے چہار طرف آگ لگا دے گی۔

"شاید یہ کاروبارِ سیاست کے نئے موڑ سے سیکھا اور ایک نیا انداز ہے سردار زادہ صاحب۔" اس نے اپنے سامنے موجود دیوار پر لگے منقش چنیوٹی جھروکے کے چھوٹے بڑے آئینوں میں نظر آتے مہرزاد خان کے عکس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالیں۔ "آپ صاحبِ کمال تو پہلے ہی تھے اب صاحبِ اختیار بھی ہوگئے۔ اختیار رکھنے والوں کے دل بھی عجیب کروٹیں بدلتے ہیں، محصور کو کبھی کسی پنجرے میں قید دیکھنا پسند فرماتے ہیں کبھی کسی اور قسم کے زنداں میں دیکھنے کو جی چاہتا ہے۔" اس نے دانت پیستے ہوئے کہا۔ "لعنت تو اس محصور پر بھیجنی چاہیے جو بٹ سے مرجانے کے بجائے امید بھری نظروں سے اسی طرف دیکھتا رہا جس طرف سے عہد شکنی کے تیر اس کی سمت آنے کو تیار تھے۔"

"ہوں......" دلچسپی سے اسے اس طرح سنتے ہوئے اس کی بات ختم ہونے پر مہرزاد بے اختیار مسکرا دیا۔ "اُدھر بیٹھ کر الفاظ کے ذخیرے جمع کرتی رہی ہو لگتا ہے۔"

"نفرت کے بیج بوتی رہی ہوں دل میں، یہ اسی کی سر اٹھاتی فصل سے پھوٹتی کونپلیں ہیں جنہیں آپ کے سر پر سے وار رہی ہوں تاکہ صدقہ نکل جائے آپ کی وزارت کا۔" وہ بدستور آئینے میں اسے دیکھتے ہوئے بولی۔

"لگتا ہے تمہیں مجھ سے نہیں، میری وزارت سے بہت سی شکایتیں ہوگئی ہیں۔" مہرزاد کو اس کا یہ انداز اتنا اچھا لگ رہا تھا کہ مسکراہٹ خود بخود اس کے چہرے پر پھیلتی جارہی تھی۔

"مجھے آپ کی وزارت سے شکایتیں کیوں ہوں گی۔" وہ تنک کر بولی۔ "میں تو اسے سلیوٹ کرنا چاہوں گی، اس ملک کی حکومت کی وزارتوں کی لوٹ سیل میں سے جو وزارت آپ کے ہاتھ آئی ڈراما بھی اس کے ماتحت ہے اور ڈرامے بازیاں بھی، آپ نے جو ڈراما میرے ساتھ کیا، اس کے اسکرپٹ پر آپ کے ہاتھ کی گرفت بہت خوب رہی، وزارت ملے زیادہ دن نہیں ہوئے مگر آپ نے فنکار بننے اور فنکاریاں سیکھنے میں زیادہ عرصہ نہیں لگایا، سلیوٹ!" اس نے ماتھے پر سلیوٹ کرنے کے سے انداز میں ہاتھ رکھا۔ "سردار زادہ صاحب، سلیوٹ آپ کی مہارتوں کو...... لیکن اب یہ بھی فرما دیجیے کہ بندی کے لیے تازہ فرمان کیا ہے، ڈرامے کے اگلے ایکٹ میں اس ناچیز کو کس سیناریو میں داخل ہونے کا حکم فرمانے والے ہیں آپ۔"

"ارے کہیں تم اس (گالی) کی کمپنی میں کچھ وقت تو نہیں گزار آئیں۔" الفاظ بے اختیار مہرزاد کے منہ سے پھسلے تھے۔ "وہی ایسی نوٹنکیاں سجانے کا ماہر ہے اور اس قسم کے الفاظ بھی اسی کے ہاں بولے جاتے ہیں۔" اس نے سنجیدہ ہوتے ہوئے سامنے دیکھا۔ اس کے چہرے پر غصہ بھی تھا اور رعب بھی۔ "اگر ایسا ہے تو میں اسے مزید نہیں بخشوں گا، بخشنے والا تو خیر میں پہلے بھی نہیں تھا۔"

"چلیں......" وہ گھوم کر سیدھی ہوئی اب وہ براہِ راست مہرزاد خان کی طرف دیکھ رہی تھی۔ "ڈرامے کا ایک نیا ایکٹ شروع ہوا۔ اب آپ اپنا گناہ کسی اور کے سر پر تھوپنے والا کارنامہ انجام دینے

کو پر تو لنے لگے۔''

''نہیں، میں ایسا ہرگز نہیں کرنے والا۔'' مہرزاد نے بازو کمر کے پیچھے لے جا کر باندھتے ہوئے کہا۔ ''میں اپنے گناہوں کا خود ذمے دار بننا پسند کرتا ہوں اور کبھی یہ ماننے میں تامل نہیں کیا کرتا کہ کون سا گناہ میرا ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ میں ایسا فراخ دل بھی نہیں ہوں کہ دوسروں کے گناہ اپنے سر لیتا پھروں۔''

''کسی اور کے بارے میں تو میں نہیں جانتی لیکن خود میں کسی کا وہ گناہ ہوں جسے آپ نے آگے بڑھ کر اپنے ذمے لیا تھا، مجھے تو اپنے بڑے بولوں کی پکڑ میں آنا ہی تھا۔ پکڑ کی مٹھی آپ بن گئے، آزمائش میری تھی یا آپ کی...... میں نہیں جانتی لیکن اتنا خوب معلوم ہے کہ اس پر پورا ابھی تک کوئی بھی نہیں اترا۔'' وہ سر جھٹک کر بولی۔ ''میں اس لیے نہیں کہ میرے اختیار میں کچھ بھی نہیں تھا، آپ اس لیے کہ آپ کے اختیار میں سب کچھ تھا۔ حالات، وقت، قلم حتیٰ کہ ابلیس بھی آپ کا ساتھی تھا، جب ہی تو ایک مجبور اور بے اختیار کے ساتھ آپ مسلسل ایک شیطانی ڈراما کھیل رہے ہیں۔ کبھی نیک دل فرشتہ بن کر کیچڑ میں کھلے کنول کو کیچڑ سے نکال لینے کا دعویٰ کر کے اور کبھی اعتماد کی ڈور کو عقب اور راہزنی کی قینچی سے کاٹ کر، میری تو سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ کو یہ سب کرنے کی ضرورت کیا تھی آخر...... ہزار راتوں کا معاوضہ امراؤ بیگم کو ادا کرنے کے بعد میں خود بخود آپ کے اختیار میں آ تو چکی تھی...... پھر اپنے نفس پر قابو پانے کے جتن کرنے کی کہانیاں سنا کر، مجھ سے مجھ پر بیتی سننے کا چسکا لے کر اور میرے دل کو وہم کی اوٹ میں چھپی امید کی ایک موہوم کرن تھمانے کی کیا ضرورت تھی۔ مقصد تو میرے جسم اور روح کو اپنے پیروں تلے روند کر دونوں کو دن رات نئی موت اور ہر موت کے بعد ملی ہوئی نئی زندگی سے ہی دوچار کرنا تھا ناں۔ تو پھر آپ اس دل سے کیوں کھیلے...... جو برسوں پہلے پڑھی اُن کہانیوں کی دنیا میں دھڑکتا تھا، جو انسانوں میں چھپے فرشتوں کا پتا بتاتی تھیں، جو بدصورتی کے در و دیوار میں سنیت لگاتی خوب صورتی کی تصویریں دکھاتی تھیں، آپ نے شروع میں ہی اس دل کو اس جن کے حوالے کیوں نہیں کر دیا جو آنِ واحد میں اسے بھون کر کھا جانے کا خواہش مند تھا اور جس کی کہانی سے وہ دل نظریں چرا کر پھرتا تھا......'' بولتے بولتے وہ رک گئی۔

''کیوں کیا آپ نے ایسا، کیوں آخر......؟'' اس نے مہرزاد کی طرف دیکھا۔ ''آپ کا مقصد تو وزارت کا جشن مناتے ہوئے میری روح، جسم اور عصمت کی پامالی ہی تھا ناں تو اس جشن کو منانے کے لیے اتنے venues بدلنے کی کیا ضرورت تھی، دبئی، لاہور اور اب یہ جگہ، جس کے بارے میں مجھے معلوم ہی نہیں کہ یہ کہاں واقع، نہ جانے یہاں لائے جاتے ہوئے اب کی بار میری آنکھوں پر سیاہ پٹی باندھنے کا حکم آپ نے کیوں جاری کر دیا۔ قیدی بلبل کو کیا فرق پڑتا ہے کہ صیاد نے پنجرہ کدھر ٹانگنا ہے، کسی فلک بوس شجر کی شاخ پر یا گھر کی دیوار میں گڑھی میخ پر......''

''واہ، میری بلبل زبان کی دھار تو خوب تیز کر کے آئی ہو۔'' مہرزاد کو اس کی، گرمی اور غصے پر ہنسی آنے لگی۔ ''تمہارا بھی کوئی قصور نہیں، جہاں تم یہ دو، تین دن گزار آئی ہو وہاں کی سان اسی تیزی کے لیے مشہور ہے۔'' اس کے اس انداز پر زرنگار نے غصے کے مارے سر جھٹکا اور چہرہ دوسری طرف پھیر لیا۔

''شاید میں ساری رات تمہارے سامنے بیٹھ کر تمہاری یہ جلی کٹی سنتا رہتا اور اسے خوب ہی انجوائے کرتا مگر کیونکہ اس وقت میں یہاں اتنا ہی وقت لے کر آیا تھا کہ خود اپنی آنکھوں سے تمہیں یہاں موجود دیکھ لوں اور اپنے دل کی تسلی کر لوں کہ اس خبیث کی قید میں تم پر کچھ ایسی تو نہیں گزری کہ مجھے خود اپنے ہاتھوں سے اس کا قتل





کرنا پڑے...... اس لیے مجھے واپسی کی جلدی ہے۔'' مہرزاد نے دو تین قدم چل کر زرنگار کی نظروں کے سامنے آ کر کھڑے ہوتے ہوئے کہا۔ ''مجھے بتاؤ میرال اور سچ، سچ بتاؤ وہ جس نیت سے تمہیں وہاں لے کر گیا تھا، کہیں اس نے اپنی ناپاک نیت کو پورا کرنے کے لیے تم سے کوئی زیادتی تو نہیں کی، اگرچہ میرے پاس مصدقہ اطلاعات ہیں کہ ایسا کچھ نہیں ہوا لیکن پھر بھی میں تم سے پوچھنا چاہتا ہوں، تم سے سننا چاہتا ہوں۔'' اس کے لہجے میں اضطراب جھلکنے لگا۔

''وہ......؟'' زرنگار نے اپنی بھاری پلکیں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا، اس کی مسحور کُن خوابیدہ آنکھوں میں سرخی تیر رہی تھی...... الجھن اور بے یقینی کا رنگ نمایاں تھا۔

''کون وہ؟'' اس نے پوچھا۔ ''کس کا سر ہے وہ جس پر آپ اپنا گناہ تھوپنا چاہتے ہیں۔'' اس نے دُرشت لہجے میں کہا۔ ''جس کے بھی سر پر تھوپ دیں۔'' وہ پیچھے ہٹتے ہوئے بولی۔ ''سردارزادہ صاحب خود آپ اب چاہے کتنے ہی مقدس ترین پانیوں سے بھی دھل آئیں مجھے آپ کے چہار طرف کیچڑ اور گندگی ہی نظر آتی رہے گی، میرے دل میں موجود آپ کو دیکھتے ہی وہ زخم ہرے ہو جائیں گے جو اُسی پل وہاں نمودار ہو گئے تھے جب آپ اپنے الفاظ کا پاس کرنے میں ناکام ہو گئے، جب آپ کی شہوت مجھے دھوکے سے اٹھا کر... ائرپورٹ لے گئی اور وہاں سے واپس اس جگہ جہاں صرف آپ ہی کے پر جلے بغیر داخل ہو سکتے ہیں۔''

''ہوں......'' مہرزاد نے اس کے بے ترتیب حلیے پر نظر دوڑاتے ہوئے کہا اور اس کے کاٹ دار لہجے کو دل پر محسوس کیا۔ ''بدگمانی اور شک اتنا زیادہ ہے کہ اسے دور کرنے کے لیے بہت وقت چاہیے لیکن فی الحال تو میرا یہ اطمینان مجھے کافی ہے کہ تم ان بدفطرت ہاتھوں سے نکل کر یہاں موجود ہو، میری پناہ میں ہو، محفوظ ہو اور مامون بھی...... اگر ابھی مجھے فوری طور پر کہیں جانا اور کسی سے ملنا نہ ہوتا تو میں تمہیں تفصیل سے بتاتا کہ اپنے الفاظ کا پاس رکھنے کے لیے مجھے کن کانٹوں میں الجھنا پڑا اور میرا راستہ کیسا خار دار ہوا، اگرچہ تمہاری عزت و عصمت کی حفاظت کے لیے یہ سودا بالکل بھی برا نہیں...... نہ ہی کبھی مجھے گراں گزرے گا۔''

زرنگار نے اس کی بات سن کر بے یقینی سے اسے دیکھا، اسے محسوس ہوا مہرزاد خان کی آواز بھاری ہو رہی تھی اور اس کی آنکھوں میں بھی نمی بھی تھی۔

''quiteunlike Meharzad khan'' اس کے دل نے کہا۔

''میں اب چلوں گا۔'' مہرزاد نے اس کی طرف دیکھا۔ ''یقین کرو یہاں تم محفوظ ہو، امراؤ بیگم اس کے حواریوں اور اس کے سرپرستوں کی پہنچ سے بہت دور اور بہت محفوظ......'' اس نے اسے یقین دلانے کے سے انداز میں سر ہلایا۔ ''میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ تمہاری آزمائش اور مشکل کا دور بس یہاں تک تھا، اس سے آگے تمہارے لیے آسانیاں ہی آسانیاں ہیں، خوشیاں ہیں اور اطمینان۔ تم بے فکری سے یہاں رہو، آنے والا وقت بس اب آیا ہی چاہتا ہے، صرف دو قدم دور ہے صرف دو قدم دور۔'' اس نے آخری جملہ دوبارہ دُہراتے ہوئے کہا اور تیز قدموں سے... چلتا ہوا اس کے کمرے سے باہر چلا گیا۔

زرنگار نے حیرت زدہ نظروں سے مہرزاد کو کمرے سے باہر نکلتے ہوئے دیکھا، اس کا ذہن سپاٹ ہونے لگا تھا اور فہم جواب دے رہا تھا۔ ایک بار پھر مصیبت آ کر بھی نہیں آئی تھی، ایک بار پھر آزمائش کی انتہا اپنی جھلک دکھا کر غائب ہو گئی تھی مگر راستہ اب بھی دُھندلا تھا، منظر اب بھی غیر واضح اور مبہم تھا۔ کسی سوال کا جواب تھا نہ گمان کی قید سے آزادی ملتی تھی۔

"یا اللہ میری زندگی کا مقصد کیا ہے؟" اس نے سر اٹھا کر اوپر دیکھا۔ "میں کن لوگوں کے درمیان رولنگ بال بنی ہوئی ہوں، اس کھیل کا مقصد کیا ہے، یہ کب ختم ہوگا......" اس کے دل سے اٹھتے سوال ہی سجی سجائی دیواروں اور منقش چھت سے ٹکرا کر واپس اس کی طرف لوٹ آئے تھے۔

"اگر زندگی کا خاتمہ موت ہی کو کرنا ہے تو کیوں خاتمہ ہو نہیں جاتا۔" ایک سوال اور ذہن میں آیا۔

"دو قدم دور کھڑی موت بھی انسان کی اپنی خواہش پر اس کے قریب نہیں آتی۔" اسے اس شخص کا جواب یاد آیا جو اسے یہاں چھوڑ کر گیا تھا اور جو یہاں تک پہنچانے کے سفر کے دوران اپنے فون پر نہ جانے کہاں سے آئی کالز سے ہدایات لیتا رہا تھا۔

"کتنی ہی بار وہ مقام تبدیل کر دیا گیا ہے اس مختصر وقت میں جہاں اس بی بی کو پہنچانا ہے۔" اس نے سنا وہ شخص کسی سے کہہ رہا تھا۔

"خیر یہ تو شروع سے اب تک نہیں پتا کہ کس کے لیے، کس کے پاس پہنچانا ہے۔" اس شخص جس کا نام مجید خان تھا۔ نے جواب دیا تھا۔

"تم مجھے کہاں لے کر جا رہے ہو؟" وہ مارے اضطراب کے ایک بار پھر چیخی تھی۔

"دیکھو، میں چلتی گاڑی سے چھلانگ لگا دوں گی۔" ایک بے بس سی دھمکی بھی دی تھی۔

"کوشش کر کے دیکھ لو بی بی، اگر گاڑی بنانے والوں کے دعوے غلط ثابت ہو جائیں اور تمہاری کوشش سے کوئی دروازہ کھل جائے تو اچھا ہے ہماری بھی جان چھوٹ جائے۔ آہ...... ہا، ایک عمر گزر گئی لوگوں کو اسی طرح خفیہ خفیہ اِدھر سے اُدھر موو کراتے، نہ ڈیوٹی بدلتی ہے نہ اس چاکری سے جان چھوٹتی ہے۔" اجنبی آواز نے کہا تھا۔

"بڑے بڑوں کو موو کرایا ہے جگر، مگر ایسی خطرناک موومنٹ تو کم ہی کرائی ہوگی۔" مجید خان کی آواز آئی تھی۔ "ایک اسپیشل نمبر سے حکم ملتا ہے خبردار جو موو ہوئے، دوسرے گولڈن نمبر سے حکم ملتا ہے تاخیر کیوں ہو رہی ہے، موو کیوں نہیں کیے ابھی تک؟"

"دونوں احکامات میں سے ایک پر سر جھکانے کا فیصلہ تم نے کیسے کیا، اکڑ بکڑ بمبے بو کر کے یا سکہ اچھال کر؟" اجنبی آواز کا سوال تھا۔

"گولی کی ساخت کا تصور کر کے۔" مجید خان نے کہا۔ "یہ سوچ کر کہ اِدھر سے آئی گولی کہاں بنی ہے، اُدھر کی کہاں بنی ہو سکتی ہے، یارا موت تو دونوں قسم کی گولیوں سے آنی ہے مگر کم تکلیف دہ موت پر سر جھکا لیا بس میں نے۔" مجید خان نے یہ بات یوں کی تھی جیسے اس کے لیے اس بات کی کوئی اہمیت نہ ہو۔

"آ آ آ...... ہا......" اجنبی آواز نے کہا۔ "عمر گزر گئی گولیوں کی بوچھار سے بچنے کے لیے گنگا کھیلتے ہوئے۔"

"ہم گنکا کھیلتے ہیں اور ہمارے بیوی بچے گتکے کے معاوضے پر عیش کرتے ہیں کسی گولی سے مر بھی گئے تو بیوی بچے نقصان میں پھر بھی نہیں رہیں گے، ان کو سرکار اور پارٹی کی طرف سے تگڑی رقم بہر حال مل جائے گی۔"

"گولی ہمارے جیسوں کے مقدر ہی میں کیوں لکھی ہے مجید خان؟" اجنبی آواز نے کہا۔ "یہ جن کی حفاظت پر ہم مامور ہیں یہ کیوں نہیں گولی کی موت پر مرتے ہیں؟"





"یہ......" مجید خان کا قہقہہ سنائی دیا۔ "یہ مر جائیں تو پارٹیوں کو شہید مل جاتے ہیں، یہ تو مر کر بھی سوا لاکھ کے ہوتے ہیں، ان کی اموات کی تحقیق کا مطالبہ پریشر وانس بن کر پارٹی کے خزانے بھرتا ہے، ہونٹوں پر انگلیاں رکھ کر شی، شی، چپ، چپ کے اشاروں کے پیچھے بریف کیس اِدھر سے اُدھر منتقل ہوتے ہیں۔ ان کی موتوں کے فیصلے بڑی سوچ سمجھ کر کیے جاتے ہیں، ان کی طرف گولی، نفع نقصان کے تعین کے بعد ہی آتی ہے جب ہی تو اکثر یہ بچ جاتے ہیں اور ہم مر جاتے ہیں۔"

"ہوں......" اجنبی آواز پُرسوچ انداز میں بولی۔ "تُو نے مفتی صاحب کی بات سنی تھی ناں کل مجید خان، سنا تھا وہ کیا فرما رہے تھے؟"

"ایک مفتی صاحب اکیلے نہیں، چاروں طرف علما اور مولوی صاحبان یہ ہی فرما رہے ہیں جو کل سنا...... مگر ہم کیا جانیں، علمائے دین جانیں اور وہ جانیں جنہوں نے گستاخی کی ہے، دیکھ لینا ایک روز جلد ہی یہ قصہ بھی بریف کیسوں کی آڑ میں چھپ جائے گا۔" مجید خان بولا تھا۔

"نہیں مجید خان، اس بار صرف بریف کیس چلتے دکھائی نہیں دیتے، اسی طرح سب کے سامنے آ کر معافی مانگنی ہوگی اور توبہ بھی کرنی پڑے گی جیسے وہ گستاخانہ بات کی گئی تھی۔ خون کھول رہے ہیں اور تن بدنوں میں آگ سی لگتی محسوس ہو رہی ہے۔" اجنبی آواز میں نہ جانے کیا تھا جو زرنگار کو بھی اپنا دل ڈولتا محسوس ہوا، اگرچہ ...... اس کی سمجھ میں اس پوری گفتگو کا ایک بھی حصہ نہیں آیا تھا لیکن اسے خود اپنا آپ ایک خوفناک سمندر میں تیرتا محسوس ہونے لگا تھا، ایسا سمندر جس میں ہر طرف خوفناک جبڑے کھولے مگرمچھ اس کی طرف بڑھتے چلے آرہے تھے۔

"اور اب یہ مہر زاد خان۔" اس نے سفر کے دوران سنی گفتگو کی یاد سے باہر نکلتے ہوئے سوچا تھا۔ "یہ جس "کسی اور" کی بات سنا رہے ہیں، وہ کون ہے جو میں اس کے بارے میں سوچ رہی ہوں اگر وہ صحیح ہے تو پھر اب تو میں مکمل طور پر اُسی کے اختیار میں ہوں، اس نے مجھے ہاتھ تک بھی کیوں نہیں لگایا، کیا یہ مجھ پر کچھ ثابت کرنا چاہتا ہے یا اس کے ذہن میں کوئی اور بات ہے۔" وہ سوچ، سوچ کر ایک بار پھر پاگل ہونے لگی تھی۔

"مس، پلیز آپ اپنا لباس تبدیل کر لیں اور اپنے لیے آیا ہوا کھانا کھا لیں۔" اسی دم دروازے پر دستک دینے کے بعد اندر داخل ہونے والی ایک ادھیڑ عمر خاتون نے اسے کہا تھا۔ "سردار زادہ صاحب کا سختی سے حکم ہے کہ یہاں آپ کا بہت زیادہ خیال رکھا جائے، آپ کے لیے جو خصوصی شاپنگ کی گئی ہے۔ اس کے بیگز یہاں پہنچ چکے ہیں۔ آپ مجھ سے کوآپریٹ کریں تاکہ میں اپنا کام سکون سے کر سکوں۔" کسی روبوٹ کی طرح یہ جملے اس سے کہے گئے تھے۔

پھر کپڑوں جوتوں اور سامانِ آرائش سے بھرے شاپنگ بیگز کمرے میں لائے گئے۔ ادھیڑ عمر خاتون نے ایک کے بعد ایک لباس نکال کر اسے دکھانا شروع کیا۔ موسم کی مناسبت سے بنے کپڑے، سادہ اور دیدہ زیب ڈیزائن سے مزین شلوار قمیصوں کے ساتھ بڑے بڑے چادر نما دوپٹوں والے سوٹ اس کے سامنے رکھے تھے، کسی ایک بھی قمیص کی آستینیں چھوٹی تھیں نہ گلا گہرا تھا، زرنگار کا سر ایک مرتبہ پھر چکرانے لگا تھا۔

"چلیں مس، مجھے بتائیں، آپ ان میں سے کس لباس کا انتخاب کریں گی۔" ادھیڑ عمر خاتون پوچھ رہی تھی۔ کسی معمول کی طرح زرنگار نے اپنے سامنے رکھے جوڑوں میں سے ایک جوڑا مع چادر نما دوپٹے کے اٹھایا اور واش روم کی طرف چل دی۔ اچھی طرح طویل غسل لینے اور وہ کپڑے پہن لینے کے بعد اس نے

بجتا ہے، جو تم سے متعلق ہے، میں گزرے سالوں کے وقت کو تو نہیں بدل سکتا لیکن آنے والے وقت کو تمہاری کر دینے کے لیے کوشش ضرور کروں گا۔"

"تم مجھے جب چاہو حکم کر سکتی ہو کہ تمہاری پاکیزگی کی تروتازگی قائم رکھنے کے لیے تمہیں مزید کیا چاہیے۔ میں ہر وہ چیز تمہارے قدموں میں ڈھیر کر دینے کی کوشش ضرور کروں گا جو میرے اختیار میں ہوگی کیونکہ میرا دل وہ قلعہ ہے جو بہت پہلے سے تمہارا مفتوحہ علاقہ بن چکا ہے۔"

اسے لگتا جو سب کچھ وہ اپنی آنکھوں سے دن رات دیکھتی تھی، وہ خواب تھا۔ "اگر یہ خواب ہے تو پھر وہ کیا تھا جو پیچھے گزرا اور وہ کیا ہوگا جو آنے والے وقت میں ہونے والا ہے۔" وہ دن میں کئی بار سوچتی۔ "میری زندگی کے ساتھ مسلسل یہ کیا ہو رہا ہے؟" اس کے دل میں سوال اٹھتے...... "مصیبت میں راحت، راحت میں مصیبت...... کیا اس تسلسل کو کہیں جا کر رکنا بھی ہے، کیا اس کا کوئی انت بھی ہوگا......" سوال بے شمار تھے مگر جواب دینے والا کوئی نہیں ملتا تھا۔ یہاں تک کہ مہر زاد خان کی طرف بھیجے جانے والے سوالوں سے بھرپور پیغامات کے جواب بھی نہیں آتے تھے۔ وہ ایسے پیغامات کے جواب میں کچھ کہنے کے بجائے صرف ایک مسکراتی شکل اس کی طرف بھیج دیا کرتا تھا۔

☆☆☆

نادر نے ایک گھنٹے کے اندر تقریباً پندرھویں بار زوئی کی طرف دیکھا تھا۔ جو ٹانگیں سمیٹے، بازو گھٹنوں کے گرد حلقے کی طرح جمائے، خاموش بیٹھی سامنے دیکھے چلی جا رہی تھی۔ اس کی شکل ایسی بنی ہوئی تھی جیسے کچھ ہی دیر میں رو دے گی۔ نادر چاہ رہا تھا کہ اپنی خاموشی کو توڑتے ہوئے وہ خود بھی کچھ بولے لیکن اس کی مسلسل خاموشی سے گھبرا کر اسے خود ہی بولنا پڑا تھا۔

"کیا ہو گیا تمہیں، کیوں منہ لٹکائے بیٹھی ہو، امی نے تمہارا کتنا ساتھ دیا، تمہیں تو خوش ہونا چاہیے۔" وہ سمجھ رہا تھا کہ اس روز اس کی بہنوں کی آمد اور ان کے کھڑے کیے ہنگامے کی وجہ سے زوئی کا موڈ ایسا ہو رہا تھا۔

"میں اس بات سے پریشان نہیں ہوں نادر۔" زوئی نے بھی خاموشی توڑتے ہوئے اس کی طرف دیکھا تھا۔

"پھر......؟" نادر نے سوال کیا۔

"پھر یہ کہ میں تمہاری وجہ سے پریشان ہوں......" وہ معصومیت سے بولی۔ "میری وجہ سے تمہیں اپنی بہنوں کی باتیں سننی پڑیں، میں کتنی بری ہوں جو تمہارے لیے اتنی پریشانی کا باعث بنی اور مسلسل بن رہی ہوں......" اس نے اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں میں چھپا لیا۔

"خدا کے لیے زوئی۔" نادر اٹھ کر زوئی کے سامنے آ کر بیٹھ گیا۔ "تم اس معاملے میں ایسی شرمندگی ظاہر مت کیا کرو، مجھے شرمندگی ہونے لگتی ہے۔" اس نے زوئی کے ہاتھ پکڑ کر انہیں سختی سے اس کے چہرے سے ہٹایا۔

"تم زبردستی تو میرے گھر نہیں آ گئیں، تم نے زبردستی مجھ سے نکاح نہیں کر لیا۔ میں خود ہر کام میں شامل تھا۔ تم شرمندہ کیوں ہو رہی ہو؟"

"پھر بھی......" زوئی نے اس کی طرف دیکھا...... "پھر بھی یہ خواہش تو میری تھی ناں...... تم نے تو کبھی سوچا بھی نہیں تھا۔"





"تم نے خواہش ظاہر کی مجھے لگا میری قسمت جاگ گئی، سسرال جا کر سو، سو روپے والی چیزیں یہاں لا کر ہزار، ہزار روپے میں بیچا کروں گا، گارنٹی دینے کی ذمے داری بھی نہیں ہوگی، بھلا چائنا کے مال کی کیا گارنٹی...... لیکن تم نے تو میرے سارے خوابوں کے انڈے ہی توڑ دیے، یہ کہہ کر کہ ہم چائنا جا ہی نہیں سکتے کبھی......" نادر نے اسے ہنسانے کی احمقانہ کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"ہاں نہیں جا سکتے......" زوئی کا دھیان واقعی دوسری طرف بٹ گیا۔ "جب تک میرال والا قصہ نہیں نمٹتا ہم کیسے جا سکتے ہیں؟"

"میرال والے قصے سے یاد آیا، مجھے ایجنسی والوں کی طرف سے فون آیا تھا کہ آپ کی بیگم کے نمبر سے ایک ایسے نمبر پر کال کی گئی ہے۔ جس کا مالک میرال والے قصے میں تفتیش کے لیے مطلوب اور روپوش ہے۔" نادر کو یاد آیا، بہنوں کے ہنگامے کی وجہ سے وہ یہ اہم بات تو بھول ہی چکا تھا۔

"نہیں تو......" وہ اسی بھول پن سے بولی۔ "میں تو بیچارے شہباز صاحب کا حال احوال معلوم کرنے کی کوشش کر رہی تھی صرف۔"

"تو، انہوں نے تمہاری کال ریسیو کر لی کیا؟"

"نہیں، وہ نمبر مسلسل بند مل رہا تھا، صرف کل رات دو بار بیل ہوئی اور پھر بند ہو گیا فون۔"

"اوہ میرے خدا......!" نادر نے ماتھے پر ہاتھ مارا...... "تمہیں کس نے کہا تھا گڑے مُردے اکھیڑتے ہوئے اس شخص کا حال پوچھنے کو۔"

"پھر کوئی گڑبڑ ہو گئی کیا......؟" زوئی کی چھوٹی، چھوٹی آنکھیں پھیلیں۔ "میں نے تو اس خیال سے کال کی کہ کہیں تمہارے خفیہ والوں نے انہیں پکڑ نہ رکھا ہو۔"

"یار تم سمجھتی کیوں نہیں ہو، ابھی تم کلیئر نہیں ہوئیں اس معاملے سے...... پھر کیوں پنگے لینے لگتی ہو۔" نادر کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ زوئی کی عقل پر کیسے ماتم کرے اور زوئی کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ نادر اس بری طرح پریشان کیوں ہو رہا تھا۔

☆☆☆

"آپ میری ماں کا سا درجہ رکھتی ہیں اور مجھ پر آپ کا احترام اسی طرح واجب ہے جیسے اپنی ماں کا کرتا ہوں۔" مہر زاد خان نے اپنے سامنے بیٹھی عافیہ جہانگیر سے کہا تھا جو اس کی طرف سے بلاوے کی کال پر اپنے اور اپنی فیملی کے تحفظات کے باوجود اس سے ملنے کے لیے چلی آئی تھیں۔ وہ اس تک اس اچانک رسائی کا موقع ملنے پر بھی ششدر تھیں۔

"اس تک یقیناً آپ کی "ایکٹوٹیز" کی خبر پہنچ چکی ہوگی، جب ہی اس نے آپ کو بلایا ہے، وہ آپ کو وارن کرے گا، آپ کو threat کرے گا، اس لیے آپ نہیں جائیں گی وہاں۔" ان کے شوہر جہانگیر نے کہا تھا۔

"ممی آپ ضرور جائیں بلکہ مجھے بھی ساتھ لے جائیں، دیکھیں کیا کرتا اور کیا کہتا ہے۔" وہ دانیال تھا جو جوان تھا اور گرم جوش بھی۔ "اگر اس نے آپ کو تھریٹ یا وارن کرنا ہوتا تو یہ کام کسی اور طرح بھی تو کر سکتا تھا۔ ون ٹو ون ملاقات کا دعوت نامہ نہ بھیجتا آپ کو...... لیکن آپ اکیلی مت جائیں۔"

"اس نے صرف مجھے بلایا ہے بلکہ بلایا تو عاصم کو تھا، عاصم نے مجھے autho rise کر دیا۔

لہٰذا میں اکیلی ہی جاؤں گی......'' عافیہ ان تمام تحفظات کے باوجود جائے ملاقات پر پہنچ گئی تھیں۔ یہ شہر سے باہر ایک فارم ہاؤس کی بلڈنگ تھی جس میں وہ اس وقت مہرزاد خان کے سامنے بیٹھی اس کی بات سن رہی تھیں۔

''اصولاً تو مجھے آپ کے پاس جانا چاہیے تھا، ماؤں کے پاس جایا جاتا ہے، انہیں بلایا نہیں جاتا لیکن میری مجبوری میرا پروٹوکول ہے جو آپ کے لیے مسئلے کا باعث بنتا...... اسی لیے آپ کو یہاں بلانا پڑا۔ جس پر میں معذرت خواہ ہوں۔''

''چرب زبان ہے جیسا کہ سیاست دان ہوتے ہیں......'' عافیہ نے دل میں رائے قائم کی۔

''ڈرا ہوا لگ رہا ہے، اسی لیے ایسی تمہید باندھ رہا ہے جیسے اس کی باتوں میں آ کر میں اپنی موومنٹ سے باز ہی تو آ جاؤں گی۔'' دوسری رائے قائم ہوئی۔

''میں زیادہ لمبی بات نہیں کروں گا...... مختصر اور ٹو دی پوائنٹ بات ہی ہوگی۔'' وہ کہہ رہا تھا۔

''میری پہلی عرض داشت یہ ہے کہ میرال صلاح الدین کو میں نے اغوا کیا نہ ہی اسے ریڈ لائٹ ایریا تک پہنچانے کا ذمے دار میں ہوں......''

''دوسری عرض داشت یہ ہے کہ اسے میری داشتہ کہنا...... جیسا کہ آپ کے بنائے اور چلائے صفحے پر مسلسل کہا جا رہا ہے اُس کی (میرال کی) توہین کے سوا کچھ نہیں۔

''تیسری عرض داشت یہ ہے کہ ''میرال صلاح الدین'' زرنگار کے کیموفلاج سے باہر نکل چکی ہے۔ اب اسے زرنگار کے نام سے مت پکارا جائے۔

''چوتھی عرض داشت وہ میری قید میں نہیں، میری حفاظت میں ہے۔ عرصے کے بعد زندگی کی طرف لوٹتے ہوئے محفوظ و مامون۔

''وہ میری حفاظت میں آپ کی امانت ہے، میں ابھی اسے آپ کے حوالے کر دیتا لیکن فوری طور پر اس لیے نہیں کر سکتا کہ ابھی جو خطرات اس کی جان کو لاحق ہیں ان سے محفوظ رکھنے کے لیے آپ کے پاس وہ انتظام نہیں ہو سکتے جو میرے پاس ہیں لیکن جلد ہی وہ ان خطرات سے باہر نکل کر آپ کے پاس پہنچ جائے گی۔

''میری آخری عرض داشت یہ ہے کہ دل اور نیت کا حال صرف اللہ جانتا ہے، انسان کا کام صرف شک کرنا ہے...... پھر بھی آپ مجھے اس الزام سے بری کر دیجیے کہ میں خدانخواستہ اس کے اغوا، اس کی عصمت کو پامال کرنے کی ناپاک کوششوں اور اس کی عزت کو تباہ کرنے کے ارادوں کا محرک تھا، ہوں یا ہو سکتا ہوں۔''

عافیہ دم بخود بیٹھی اس شخص کی باتیں سن رہی تھیں، جس کے متعلق ان کا خیال تھا کہ اسے دسیوں بار بھی پھانسی چڑھایا جائے تو اس کی سزا پوری نہیں ہو سکتی......

''پھر تم کون ہو اس سارے قصے میں؟'' انہیں اپنی آواز کسی گہرے کنویں کے اندر سے آتی محسوس ہوئی۔

''میں......؟'' وہ جو کھڑکی کے قریب کھڑا باہر دیکھ رہا تھا یک گھوم کر اُن کی طرف مڑا۔

''میں صوفی صاحب کی وہ دعا ہوں جو انہوں نے میرال صلاح الدین کے حق میں فرمائی تھی۔''

جاری ہے



# آگہی کا لمحہ

روشانے عبدالقیوم



سہ پہر کے وقت کی پیلی، پیلی دھوپ گھر کی منڈیروں پر اتر آئی تھی۔ گلی میں بچوں کے کھیلنے کا شور، درخت پر بیٹھی چڑیوں کا شور مل کر اِک اور مصروف دن کے اختتام کا اعلان کر رہا تھا۔

''اللہ خیر کرے، فیصل کے ابا نے آج خاصی دیر کر دی بہو......!'' اماں بی نے رفعت کی طرف دیکھا، وہ موڑھے پر بیٹھی تھی، گود میں سبزی کا تھال تھا...... شام کے کھانے میں سبزی بنانی تھی جسے وہ کاٹ رہی تھی۔

''دیر سویر تو ہو ہی جاتی ہے، ابھی آ جائیں گے۔'' اس نے اماں بی کو تسلی دی۔

اماں بی جو عصر کی نماز کے بعد تسبیح پڑھ رہی تھیں۔ اب اپنا وظیفہ ختم کر کے تسبیح تکیے کے نیچے رکھ کر ستانے ہی لگی تھیں کہ پڑوسن ہاجرہ آ گئی اور





WWW.PAKSOCIETY.COM

اماں بی کو سلام کر کے ان کے پاس ہی تخت پر بیٹھ گئی ۔۔۔ وہ کچھ مضطرب دکھائی دے رہی تھی۔

''لطیف میاں کیسے ہیں اب؟'' اماں بی نے ہاجرہ کے شوہر کی بابت پوچھا جو فالج کے اٹیک سے مفلوج ہو گئے تھے۔

''بس اماں بی انہی کے سلسلے میں بات کرنے آئی تھی آپ سے۔'' ہاجرہ نے ان کے شفیق چہرے پر نگاہ دوڑائی۔ وہ ہمہ تن گوش ہوئیں۔

''ان کے علاج کے سلسلے میں مجھے کچھ قرض چاہیے تھا آپ سے......! یہی کوئی دس ہزار تک...... باقی میں کسی نہ کسی طرح سے بندوبست کرلوں گی۔'' ہاجرہ نے جلدی جلدی اپنی بات مکمل کی مبادا وہ انکار کردیں۔

''صبح سے مانگنے والیوں کا تانتا بندھا ہوا ہے، ایک آرہی ہے ایک جارہی ہے...... میرا ابھی ایک ہی بیٹا ہے، سارے گھر کا بوجھ... پھر اس کے اپنے چار بچے۔ اس مہنگائی میں تو اپنا مشکل سے پورا پڑتا ہے، میں تمہاری کیا مدد کروں......؟'' اماں بی اپنی عادت کے برخلاف جھٹ بولیں۔ ہاجرہ تو اتنے صفا چٹ انکار پر ششدر رہ گئی، اسے اماں بی سے ایسی بات کی توقع نہ تھی خفت سے اس کا چہرہ سرخ پڑ گیا کہ وہ اسے مانگنے والیوں میں شمار کر رہی ہیں۔ اسے تو مجبوری کھینچ لائی تھی۔ وگرنہ وہ تو خوددار عورت تھی اور پڑوس میں تو ایک دوسرے کی مدد کرنا عام سی بات تھی۔ سبزی کاٹتی رفعت، اماں بی کے اس نئے انداز پر ٹھٹک سی گئی تھی۔

''اماں بی تو بہت ملنسار اور ہمدرد عورت تھیں، صبح سے اب تک لگا تار چار ضرورت مند خواتین آچکی تھیں اور انہوں نے کچھ نہ کچھ دے کر ہی انہیں رخصت کیا تھا۔ تو اب ان کو کیا ہوا......؟'' وہ خود پریشان ہو گئی تھی۔ اماں بی کے اس نئے اور انوکھے انداز پر...... ہاجرہ اٹھ کھڑی ہوئی اور بوجھل قدم اٹھاتی دروازے تک گئی ہی تھی کہ رفعت اس کے پیچھے لپکی۔

''ہاجرہ چائے تو پیتی جاؤ......!'' وہ لجاجت سے بولی۔ جواباً ہاجرہ نے جن نظروں سے اس کی طرف دیکھا، وہ کٹ کر رہ گئی۔ سوائے نظریں چُرانے کے اور کوئی راہِ فرار نہ تھی۔

ہاجرہ نے ان کی دہلیز خاموشی سے پار کرلی۔

اس کا دل انجانے خوف سے لرز رہا تھا، مغرب کا وقت ہونے کو ہے اور اِک حاجت مند، بے بس عورت ان کے گھر سے اس وقت خالی لوٹائی گئی ہے اس کے دل سے آہ نہ نکل جائے۔ کہیں وہ بددعا نہ دے ڈالے، یہی خوف اور وسوسے اس کو لرزا رہے تھے۔

''یہ اماں بی کو کیا ہوا......؟ وہ ایسی تو نہیں...... پھر کیوں آج انہوں نے اس طرح کیا؟'' وہ سوچ گئی۔

''وہ تو ہمیشہ سے ضرورت مندوں کا خیال رکھتی ہیں۔'' یہی سوچ اسے نڈھال کر رہی تھی مگر کوئی سرا ہاتھ نہیں آیا پھر اس نے سہمی ہوئی نگاہوں سے تخت پر آنکھیں موندے لیٹی اماں بی کو دیکھا۔

''شاید ان کی طبیعت ٹھیک نہ ہو؟ اے میرے اللہ! تو ہماری مدد کر ہمیں معاف فرما۔ ہم مٹی سے بنے خطا کے پتلے ہیں تو ہم پر رحم کر میرے مولا۔'' وہ دعائیں کرتی ہوئی کچن کی سمت بڑھی۔

☆☆☆

اس بات کو تین روز گزر گئے۔ رفعت کے دل میں اب بھی پھانس سی چبھی تھی مگر وہ اماں بی سے اس بات کا تذکرہ نہیں کر سکتی تھی کہ اس کی ہمت نہیں پڑ رہی تھی۔ حالانکہ ان کا گھرانا ایسا تھا کہ چھوٹے بڑوں کی عزت اور مرتبے کا ہر ممکن خیال رکھا جاتا۔ اماں بی بہت انسان دوست خاتون تھیں۔ وہ گاہے بگاہے ضرورت مندوں کے کام آتی رہتی تھیں۔





رفعت انہیں یہ احساس دلا کر شرمندہ بھی نہیں کر سکتی تھی یہ اس کے مزاج کے خلاف ہوتا...... وہ کوئی پوچھ کچھ نہیں کر سکی۔

☆☆☆

''اماں! ابا کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے، حاجی صاحب اور محلے کے کچھ اور لوگ انہیں گاڑی میں ڈال کر اسپتال لے گئے ہیں۔'' فیصل ہانپتا کانپتا یہ بری خبر سنانے دوڑا آیا تھا۔

اماں بی نے سنا تو دوہتڑ سینے پر دے مارے۔

''ہائے...... پتا نہیں کس کی نظر کھا گئی میرے بچے کو......؟ میرے اللہ تو رحم کرنا میرے بچے پر......''

وہ دوپٹا منہ پر رکھ کر رو پڑیں۔

رفعت جو یہ خبر سننے کے بعد ابھی تک سکتے کی کیفیت میں تھی، ان کی آہ و بکا پر ہوش میں آئی۔ آنسو مرحلے وار گالوں پر بہہ نکلے، وہ اماں بی کے پاس ہی تخت پر بیٹھ کر رونے لگی۔

کافی دیر تک دونوں روتی رہیں کہ فون بجنے لگا۔ رفعت لپک کر فون تک گئی اور تیزی سے فون کان سے لگا لیا۔ فون سنتے ہی وہ خاموشی سے اماں بی کے پاس آبیٹھی۔ اماں بی نے اس کے سفید پڑتے چہرے کی طرف دیکھا۔

''کس کا فون تھا؟'' ان کی آواز انجانے خوف سے لرز رہی تھی۔

''حاجی صاحب کا...... وہ کہہ رہے تھے، کافی خون بہہ چکا ہے، دعا کریں کہ ہوش میں آجائیں، ہوش آنے تک کچھ نہیں کہا جا سکتا، وہ کہہ رہے تھے کہ انہیں ہوش آئے گا تو وہ ہمیں مطلع کر دیں گے۔ پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ بس آپ دعا کریں ہم اُن کے پاس ہیں۔'' اس کی آواز رُندھ گئی۔

کافی وقت گزر گیا مگر کوئی اطلاع نہ آئی۔ چھوٹے تینوں بچوں کو کھانا کھلا کر سلا دیا تھا۔ اماں بی ...اور رفعت خاتون ابھی تک مصلے پر بیٹھی اُن کے لیے دعائیں مانگ رہی تھیں۔ اسی پریشانی میں انہوں نے صبح سے کچھ کھایا پیا بھی نہیں تھا۔ بے حد مشکل وقت تھا جو کٹ کے ہی نہیں دے رہا تھا۔ معاً رفعت خاتون کے ذہن میں جھماکا سا ہوا۔

''اماں! یہ ہمارے کسی فعل کی سزا بھی تو ہو سکتی ہے؟'' وہ کھوئے کھوئے لہجے میں بولی تھی۔

''میں سمجھی نہیں؟'' اماں بی چونکیں۔

''اماں ایک بات ہے جو پچھلے کئی دنوں سے دل میں پھانس کی طرح چبھی ہوئی ہے۔ اللہ جب انسان کو نوازتا ہے تو مٹی سے بنا انسان خود کو مختارِ کل سمجھ کر کتنے بڑے بول...... بول لیتا ہے، اسے یاد تک نہیں رہتا کہ مختارِ کل تو وہ ہستی ہے جو سب کو ہی نوازتا ہے انسان بھلا کیا کسی کی ضرورت پوری کر سکتا ہے۔'' ابھی وہ باتیں ہی کر رہی تھیں کہ اسپتال سے فون آگیا اور جو کچھ رفعت سے کہا گیا اس کے ہوش و حواس کھونے کے لیے کافی تھا۔ بہ مشکل اماں بی کو بتایا کہ اسپتال میں بلا لیا گیا ہے۔ وہ فیصل کو لے کر رکشے سے اسپتال پہنچی، چودہ پندرہ سال کا بچہ گاڑی نہیں چلا سکتا تھا... اماں بی بچوں کے پاس ٹھہر گئیں ان کی آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑی جاری تھی۔

رفعت اسپتال پہنچی تو معلوم ہوا آپریشن کرنے کے لیے کسی گھر والے کے دستخط چاہیے تھے اگرچہ ٹانگ کا آپریشن خطرناک نہیں تھا مگر فارمیلٹی تو پوری کرنی تھی۔ خون زیادہ بہہ جانے کے باعث وہ مکمل ہوش میں نہیں تھے۔

رفعت اسپتال میں ہی تھی اور اماں بی کو برابر خیریت بتا رہی تھی۔

اماں بی کو رفعت کی بات نے چونکا دیا تھا کہ شاید یہ آزمائش ہمارے ہی کسی فعل کی سزا ہو، وہ یہ سوچ کر کانپ کر رہ گئیں۔ رفعت صحیح کہہ رہی تھی۔

''ہم بڑے بول کے مرتکب ہوئے ہیں، تکبر کے مرتکب ہوئے ہیں۔ میں نہیں جانتی کہ دانستہ یا

نادانستہ مگر یہ فعل ہم سے سرزد ہوا ہے اماں......"

اماں بی نے اپنی آنسوؤں بھری آنکھوں کے ساتھ دعا کے لیے ہاتھ بلند کیے ان کے سینے سے لمبی سی سانس خارج ہوئی۔

"اے میرے رب......! میں خود نہیں جانتی مگر اُس دن پتا نہیں کیوں...... مجھے ہاجرہ کے ساتھ ایسا سلوک نہیں کرنا چاہیے تھا۔ میں نے اس کا دل توڑا، یا اللہ مجھے معاف فرما دے۔" اگلے ہی لمحے دعا تمام کر کے اماں بی چادر سنبھالے ہاجرہ بی کے دروازے پر تھیں اس بات سے قطع نظر کہ رات کا کون سا پہر تھا۔

"اماں بی خیریت تو ہے، سب ٹھیک ہے؟" ہاجرہ بی اپنے شوہر کی خدمت میں لگی تھیں۔ انہیں اس حادثے کی خبر نہیں تھی۔ اماں بی نے تمام بات بتائی اور ساتھ ہی معافی بھی مانگی۔

"کوئی بات نہیں اماں بی......! انسان تو ہے ہی خطا کا پُتلا...... آپ نے پہلے تو کبھی مایوس نہیں کیا تھا اس لیے چلی آئی تھی مگر یہ دیکھیں اُسی وقت میرے خالہ زاد بھائی دبئی سے آئے اور میرے میاں کی یہ حالت دیکھ کر دوائیں اور پھل کے نام سے اتنی ہی رقم دی جو مجھے چاہیے تھی...... سچ ہے، پروردگار کسی ضرورت مند کو مایوس ہرگز نہیں کرتا، میری ضرورت پوری ہوگئی تھی۔"

"میرے مولا، میں اِسے آرام سے سہولت کے ساتھ بھی تو منع کرسکتی تھی مگر بدنصیبی دیکھ کر تھوڑی آتی ہے...... میرے مولا، میرا یہ گناہ معاف فرما دے۔" وہ خاموشی سے دل ہی دل میں دست بہ دعا تھیں۔

اسی لیے مجھے آپ کے رقم نہ دینے کا ملال نہ رہا۔ بس اماں بی انسان کو اپنی غلطی کا احساس جلد سے جلد ہو جانے یہی بہت ہے...... آپ فکر نہ کریں بھائی صاحب جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔"

ہاجرہ بی کی باتوں سے اماں بی کی کچھ تسلی ہوئی مگر دل میں بے چینی لگی ہوئی تھی کہ کسی طرح صبح ہو اور جا کر اپنے بیٹے کا چہرہ دیکھیں۔

اماں بی اپنے گھر واپس آئیں جبھی حاجی صاحب کا فون آیا...... "اب طاہر صاحب کی حالت خطرے سے باہر ہے۔ آپریشن کامیاب ہوا ہے۔" اماں بی نے فوراً ہی شکرانے کے نفل ادا کیے۔

"یا اللہ تیرا شکر ہے، میرے مالک...... بے شک تو ارحم الراحمین ہے۔ تیرا شکر کہ تو نے مجھ ناچیز کو معاف کیا، مجھ پر رحم کیا۔"

کچھ دیر بعد حاجی صاحب آکر مبارک باد دے رہے تھے کہ "اب طاہر صاحب کی طبیعت بحال ہے، ہوش میں آگئے ہیں اور اماں کو یاد کر رہے ہیں۔"

اماں بی نے حاجی صاحب کی بات سن کر پہلے تو شکرانے کا سجدہ ادا کیا پھر جلدی سے بیٹے کے پاس جانے کو تیار ہو گئیں۔

"بہو یہ آٹھ گھنٹے جو ہم پر بیتے کسی قیامت سے کم نہیں تھے۔ کتنا کڑا وقت تھا۔" وہ اب اسپتال میں بیٹھی بہو سے بات کر رہی تھیں۔

"کسی پیارے کے بچھڑ جانے کا خوف...... سر سے چھت چھن جانے کا خوف...... بے سائبان ہو جانے کا خوف...... بے آسرا ہو جانے کا خوف، یہ سب کیسا ہوتا ہے بہو...... ان چند گھنٹوں میں ہم سب کو اندازہ ہوگیا۔"

"واقعی آگہی کا اِک لمحہ ہی زندگی کا حاصل ہے جو انسان کو آگے تک دیکھنے اور سوچنے کی صلاحیت سے نواز دیتا ہے۔" رفعت خاتون نے اِک مسکراتی ہوئی نظر آسمان کی طرف بلند کی کہ ربِ غفور نے انہیں اک چھوٹی آزمائش دے کر بڑی مشکلات سے بچا لیا تھا۔

# بہت آرزو تھی گلی کی تیری

شہناز وسیم

گھاس پھونس اور چٹائی سے بنے اور موٹے موٹے بانسوں پر ٹکے ہوئے چھپر کے کونے سے چولھے میں جلتی ہوئی لکڑیوں کا دھواں مرغولوں کی شکل میں اوپر کی جانب سفر کرتا ہوا فضا میں تحلیل ہو رہا تھا۔ فضا میں سرسوں کے تیل میں لگائے گئے لہسن کے بگھار کی اشتہا انگیز خوشبو چکراتی پھر رہی تھی...... نیلی باریک کناری والی سفید ململ کی ملگجی سی ساڑی پہنے ہوئے قدسیہ ساڑی کے پلو سے گیلے ہاتھ پونچھتی ہوئی چبوترے سے اتر کر نیچے



آئیں جہاں صحن میں ان کی دوسری بہن صادقہ ایک بڑے تخت پر بیٹھی ہوئی ایک تھال سے دال کی بڑیاں سنبھال، سنبھال کر نکال رہی تھیں۔ دو دن پہلے تیز دھوپ میں سکھانے کے لیے رکھی جانے والی یہ بڑیاں اب تیار ہو چکی تھیں۔

"صادقہ! آلو اور میتھی کے ساگ کی بھجیا میں نے بگھار دی ہے۔ ارہر کی کھٹی دال اور چاول کا خشکہ میں نے صبح ہی تیار کر لیا تھا۔ کون جانے آج وہ لوگ آ ہی جائیں۔ دلہن بھابی گوشت کہاں کھاتی تھیں، سبزیاں اور دالیں ہی انہیں زیادہ مرغوب تھیں۔ چلو اب جلدی کرلو...... ریل گاڑی پہنچنے ہی والی ہوگی...... اسٹیشن ہے تو قریب مگر دس منٹ کا تو پھر بھی راستہ ہے...... ارے یہ الفت کہاں ہے؟ ذرا کی ذرا صحن میں جھاڑو ہی مار لے، کل کی آندھی نے تو ڈھیروں پتے گرا دیے۔" قدسیہ انگنائی میں لگے ہوئے آم کے درخت کی طرف بڑھ گئیں کیریاں اب بڑی ہوگئی تھیں۔ انہوں نے ہاتھ بڑھا کر ایک امی توڑی۔

"جی امو...... آپ فکر نہ کریں، آپ دونوں جائیں میں اچھے سے گھر کو صاف کر کے رکھوں گی۔" الفت سر پر آنچل سنبھالتے ہوئے کمرے سے باہر آئی۔ قدسیہ نے امی الفت کے ہاتھ میں تھمائی۔

"کیاری سے تازہ پودینہ اور ہری مرچ توڑ کر سل پر چٹنی پیس لینا...... ارہر کی دال کے ساتھ مزے کی لگتی ہے۔" اسے ہدایت دے کر وہ دوسری طرف مڑیں۔

"چلو صادقہ......! کھڑی ہو جاؤ، دیر ہو رہی ہے۔" صادقہ نے کھڑے ہو کر ساڑی کا پلو ہاتھ سے پیٹھ پر کھینچا اور کونے کو کمر کے ساتھ پیٹی کوٹ میں اُڑس لیا دونوں گھر سے باہر آگئیں...... الفت نے دروازے میں کنڈی لگا کے جھاڑو اٹھائی اور صفائی میں جت گئی۔

ریل گاڑی پلیٹ فارم پر آ چکی تھی۔ صادقہ اور قدسیہ کی امید بھری نگاہیں جن لوگوں کو کھوج رہی تھیں وہ لوگ آج بھی نہیں آئے تھے۔ مایوس ہو کر وہ دونوں پلیٹ فارم سے باہر آگئیں۔

"صادقہ اتاری سے حسین بھائی نے یہی کہلوایا تھا ناں کہ ان لوگوں کو ویزا مل گیا ہے سیٹیں بھی کرالی ہیں۔ اسی ہفتے میں پہنچ جائیں گے۔ ایک ہفتہ تو ہو گیا ہمیں اسٹیشن جاتے ہوئے۔" قدسیہ کہنے لگیں۔

"خدا معلوم دلہن بھابی اب کیسی ہوگئی ہوں گی؟ تیس سال بعد دیکھوں گی انہیں۔ شوکت میاں گود میں تھے جب وہ پاکستان گئیں۔ پاکستان جانے کے بعد بھائی میاں کی چار اولادیں اور ہوئیں دو لڑکیاں اور دو لڑکے، کل ملا کے پانچ...... اللہ جیتا رکھے دلہن بھابی اپنے چھوٹے بیٹے صولت میاں کے ساتھ آرہی ہیں۔ سنا ہے بڑے سرکاری افسر ہیں صولت میاں...... بھائی میاں کے بعد اب بچے ہی ان کا سہارا ہیں، الفت جلدی سے دروازہ کھول دے بٹیا پاؤں دکھ گئے۔" قدسیہ نے کنڈی بجاتے ہوئے کہا۔

☆☆☆

رات کا نہ جانے کون سا پہر تھا الفت نے گہری نیند میں کروٹ بدلی تو لگا کہ گھر میں رات کا سناٹا نہیں ہے بلکہ کچھ پُرجوش آوازیں ہیں، قدسیہ اور صادقہ کے علاوہ کچھ نئی آوازیں بھی...... شاید وہ مہمان آگئے ہیں جن کا ایک ہفتے سے انتظار ہو رہا تھا۔ قدسیہ اور صادقہ کے بستر خالی تھے۔ الفت نے نیند سے بھری آنکھوں کو ہتھیلیوں سے رگڑا، دوپٹے سے چہرے پر موجود چکنائی کو صاف کیا پاؤں نیچے اتار کر سلیپر میں ڈالے۔ صحن میں روشنی ہو رہی تھی اس نے کھڑکی سے جھانکا کچھ سفری سامان ایک جانب رکھا تھا۔ چکن کی نفیس چھوٹی چھوٹی بوٹیوں سے کڑھا ہوا شیفون جارجٹ کا دوپٹا اوڑھے ایک باوقار اجنبی چہرہ سفر کی تھکن کے باوجود خوش نظر آرہا تھا۔ قدسیہ گاؤ تکیے کے سہارے انہیں بٹھاتے ہوئے کہہ رہی تھیں۔



"ایک ہفتہ ہوگیا ہمیں روز اسٹیشن جاتے ہوئے بتائیں بھلا آپ کو اس طرح سے آنا تھا دلہن بھابی...... گھر تلاش کرنے میں کوئی دقت تو نہیں ہوئی۔"

"نہیں قدسیہ، دلی میں صولت کے دوست نے موٹر کراتے وقت ڈرائیور کو اچھی طرح سے سمجھا دیا تھا، وہ آرام اور سہولت سے لے آیا۔" وہ اوپر پاؤں سمیٹتے ہوئے بولیں۔

"میں کھانا گرم کرتی ہوں تب تک آپ لوگ ہاتھ منہ دھولیں۔ صولت چاہو تو نہالو گرمی میں تو جتنی مرتبہ نہاؤ کم ہے۔" صادقہ چھپر کے نیچے بنے ہوئے چولھے کے پاس جاتے ہوئے بولیں۔

"نہیں صادقہ......! پریشان نہ ہو، کھانا راستے میں کھا لیا تھا۔ اب تو صبح ناشتا کریں گے۔" دلہن بھابی نے جائزہ لینے والی نگاہوں سے گھر کو دیکھا...... اسی گھر میں وہ بیاہ کر آئی تھیں۔ یہاں کے چپے چپے سے بہت سی یادیں وابستہ تھیں۔

"صولت بیٹا......! میں نے بستر تیار کر دیا ہے۔ چائے پینی ہو تو بنا دوں؟ میں نے سنا ہے شہر کے لوگ چائے تھکن اتارنے کے لیے بھی پیتے ہیں۔" صادقہ ہنستے ہوئے کہہ رہی تھیں۔

"نہیں پھپھو آپ زیادہ تردد نہ کریں۔ میں یہیں سو جاتا ہوں۔ تاروں بھرے کھلے آسمان کے نیچے چارپائی پر سونے کا اپنا ہی نشہ ہے، شہر میں یہ سب کہاں۔" صولت تو کچھ دیر میں بے خبر سو گئے مگر وہ تینوں دیر تک جاگتی رہیں۔

☆☆☆

صادقہ اور قدسیہ دونوں بہنیں بیوگی کی چادر اوڑھے باپ کی دہلیز پر آگئی تھیں۔ ماں، باپ دنیا میں تھے نہیں...... بھائی پاکستان جا چکے تھے، گھر بہنوں کے نام کر دیا تھا۔ دو کمروں کا بنا ہوا مکان ایک برآمدے اور کچے صحن پر مشتمل تھا۔ صحن خاصا بڑا تھا۔ دونوں بہنیں بے اولاد تھیں جو عمر آرام کرنے کی

## غزل

بچپن کی تصویر کو پا کے روئی ہوں
آنکھوں سے نیر بہا کے روئی ہوں
میرے عشق کا صدمہ کتنا گہرا تھا
ہر اِک کو میں حال سنا کے روئی ہوں
مجھ پر کتنا ظلم کیا ہے حاکم نے
عدل کی زنجیر ہلا کے روئی ہوں
صحراؤں میں سسی بن کر آئی تھی
پنوں کے کچھ خواب سجا کے روئی ہوں
کل شب لوٹ کے اس نے آنا تھا
کمرے میں کچھ پھول سجا کے روئی ہوں
اس نے فری لوٹ کے ہی کب آنا تھا
گھر کا ہر دیپ بجھا کے روئی ہوں

شاعرہ: فریدہ جاوید فری، لاہور

## غزل

اب جو آتی نہیں صدا کوئی
دل کی دھڑکن بھی لے گیا کوئی
سپنوں میں تو وہ آئے جائے
دن میں نہ لیکن دکھا کوئی
وہ جو دل سے جدا نہیں ہوتا
دل کو اس کا نہیں پتا کوئی
تماشا میرے ساتھ ایسا ہوا
میں روئی تو مجھ پہ ہنسا کوئی
کون ہے تو بتا میں پوچھے گئی
جواب آج تک نہ ملا کوئی

شاعرہ: عالیہ بشیر، اسلام آباد

تھی اس عمر میں بھی بدن اور ہڈیاں تھکا کر دو وقت کی روٹی کا انتظام ہو پاتا تھا۔ سسرال والوں نے پلٹ کر نہ پوچھا، دونوں کے شوہروں کی قلیل سی پنشن میں گزارہ مشکل تھا۔ سادہ طرزِ زندگی تھا کسی بھی قسم کی فضول خرچی اور عیاشی کا تصور تک نہیں تھا۔ صحن کے ایک بڑے حصے میں سبزیاں کاشت کی ہوئی تھیں، وہ بڑیاں، پاپڑ اور سیویّ بنا کر دکانوں پر دے آتیں تو کچھ پیسے مل جاتے۔ گھر میں لگے آم کے درخت سے کیریاں اور آم اترتے تو اچار، مربّے، چٹنیاں بنا کر اور آم فروخت کر کے اچھے دام مل جاتے۔ بس یہی گزراوقات کے وسیلے تھے۔

میمونہ (دلہن بھابی) نے بہت جلد بھانپ لیا کہ گھر کے مالی حالات زیادہ اچھے نہیں ہیں مگر خلوص و محبت کی دولت بے پناہ ہے۔ میمونہ نے اکیلے میں صولت سے کہا باہر جاتے ہو تو آتے ہوئے اشیائے خور ونوش اور ضروری سامان لے آیا کرو تا کہ ان لوگوں کو ہماری وجہ سے زیرِبار نہ ہونا پڑے۔

☆☆☆

”یہ بچی کون ہے میں پہچانی نہیں؟“ میمونہ نے ان دونوں سے الفت کے بارے میں پوچھا۔

”آپ کو زینت یاد ہے ناں، اپنے محلے کے ماسٹر احمد حسین کی بیٹی...... میرے بچپن کی سہیلی...... وہ بیاہ کر میرے سسرالی محلے میں آئی تھی۔ لہٰذا دوستی اور مضبوط ہوگئی۔ الفت کی پیدائش پر وہ اپنی جان سے گئی۔ شروع، شروع میں اس ننھی سی جان کو دادی نے سنبھالا باپ نے فوراً ہی دوسرا بیاہ رچا لیا۔ نئی ماں نے اس دکھیا معصوم سی جان کو قبول نہیں کیا، باپ نے اسے کسی بے اولاد جوڑے کو دینا چاہا تو میں نے زینت کی محبت میں اسے گود لے لیا...... اب یہ ہم دونوں کی بچی ہے۔ بہت سیدھی سادی، تابعدار اور فرمانبردار بچی ہے۔ جو روکھا سوکھا ہو ہمارے ساتھ مل کر کھا لیتی ہے۔ ہم دونوں تو اب بوڑھی ہو چکی ہیں۔ پروردگار سے یہی دعا ہے کہ اس کے لیے کوئی اچھا فیصلہ کر دے ورنہ ہمارے بعد یہ کہاں جائے گی؟ کون ہے اس کا...... دادی مر چکی ہیں باپ دوسری اولادوں میں گم ہو گیا کبھی آج تک ملنے بھی نہیں آیا۔“ صادقہ تفصیل بتاتے ہوئے گلوگیر سی ہو گئیں۔

”فکر نہ کرو صادقہ...... اللہ سب کا ہے وہ اس کا بھی نگہبان ہے۔ اللہ تمہاری اس نیکی کا اجر انشاءاللہ اچھا ہی دے گا دیکھنا......“

☆☆☆

کمرے کی صفائی کے خیال سے الفت کمرے میں آئی تو سامنے ہی پاکستان سے آئے ہوئے مہمانوں کا سامان کونے میں رکھا ہوا تھا۔ صولت کسی دوست سے ملنے باہر گئے ہوئے تھے۔ تینوں خواتین آم کے درخت کے نیچے بیٹھی باتیں کر رہی تھیں۔ الفت نے بہت پیار سے صولت کے کپڑوں پر ہاتھ پھیرا جو کھونٹی پر ٹنگے ہوئے تھے۔ مسحور کُن کولون اور عمدہ تمباکو کی ملی جلی خوشبو نے اسے کسی اور ہی دنیا میں پہنچا دیا۔ اس نے بے خود ہو کر اپنا چہرہ صولت کے کپڑوں پر ٹکا دیا۔ اس نے کہاں کسی مرد کو اپنے گھر میں اور اتنے قریب سے دیکھا تھا، چودہ سال کی عمر کی خواب دیکھنے والی الفت ذرا سی بھی مزاحمت نہ کر پائی...... اور گیلی آنکھوں کے ساتھ بے تابانہ وہ صولت کے کپڑوں کو چومتی چلی گئی۔ اس وقت وہ اپنے اختیار میں نہیں تھی۔ اس کی کوئی سہیلی بھی نہیں تھی جسے وہ اپنے دل کی اس کیفیت کا ہمراز بناتی۔ کافی دیر تک وہ صولت کے کپڑوں سے اس طرح لپٹی رہی جیسے وہ صولت کے کپڑوں نہ ہوں بلکہ صولت خود ہوں۔ اس عمر کی لڑکیاں ہوتی ہی عجیب ہیں، بات بے بات آنکھیں گیلی کر لینا ان کی عادت ہوتی ہے۔ الفت نے گیلی آنکھیں صاف کیں اور صولت کے دوسرے سامان کو اپنے دوپٹے سے صاف کرنے لگی۔ صبح سے شام...... شام سے رات، گھر کے





چھوٹے موٹے کام اور بس...... یہی اس کی زندگی کے روز و شب تھے مگر اب کسی نے آ کر اس کے معمولات کو بدل کر رکھ دیا تھا لیکن وہ خوش تھی۔ محبت نے اس کے دل پر پہلی دستک دے دی تھی۔ اس کے رگ وپے میں ایک سرور سا گدگدیاں کرتا ہوا دوڑتا پھر رہا تھا۔ اس کی چھوٹی سی عمر اور محبت کا اتنا بھاری بوجھ؟ وہ کیسے سنبھال پائے گی۔ کچے صحن میں پانی کے چھڑکاؤ کے بعد پلنگوں پر صاف ستھری چادریں بچھا دی گئی تھیں۔ قدسیہ لال چولائی کا ساگ بنا رہی تھیں جو صولت کو بہت پسند آیا تھا۔ میمونہ اور صادقہ باتیں کر رہی تھیں...... صولت ایک آرام کرسی پر نیم دراز اخبار پڑھ رہے تھے۔ الفت باورچی خانے کے چبوترے کے ساتھ ہی بنی کیاری کے پاس ہی بیٹھی ہوئی تھی۔ کبھی کبھی وہ دزدیدہ نگاہوں سے صولت کو دیکھ لیتی تھی مگر ڈرتی بھی تھی کہ عین اسی لمحے کہیں وہ بھی اس کی طرف نہ دیکھ لیں مگر وہ اخبار میں گم تھے۔

صولت کو اپنے چہرے پر کسی کی نگاہوں کی تپش محسوس ہوئی بے ساختہ انہوں نے الفت کو دیکھا تو وہ گھبرا سی گئی۔

”کیا بات ہے الفت بی بی......! کچھ پریشان ہو؟ تم اتنا کم کیوں بولتی ہو؟ اِدھر آؤ...... میرے سامنے بیٹھو اور مجھے بتاؤ کہ...... خیر چھوڑو تم سے نہیں، تم تو بہت چھوٹی ہو۔ میں پھپھو سے یہ ضرور جاننا چاہتا ہوں کہ تم نے تعلیم کیوں نہیں حاصل کی؟“ وہ براہِ راست صادقہ سے مخاطب ہوئے۔

”کیا بتائیں بیٹا......“ صادقہ نے ایک ٹھنڈی سانس بھری۔ ”دل میں اب بھی بہت ارمان ہے کہ میری الفت پڑھ لکھ جاتی۔ ماسٹر احمد حسین کے گھر قرآن شریف پڑھنے جاتی تھی تو ان کی بہو نے اسے اسکول میں بٹھا دیا۔ فیس معاف کرا دی اور کتابیں بھی اس نے ہی خرید کر دیں پھر اس کی ہی محنت اور کوشش سے الفت آٹھ جماعت تک ہی پڑھ سکی آگے بورڈ کا خرچہ کرنے کو ہماری گنجائش ہی نہیں تھی بیٹا، بڑی مشکل سے دو وقت کی روٹی کا انتظام کر پاتے ہیں۔ شکر ہے اس پروردگار کا کہ اس نے بھوکا اٹھایا ضرور ہے مگر بھوکا سلایا کبھی نہیں اور الفت تو بڑی صبر والی بچی ہے۔“

صولت نے بہت تکلیف سے سوچا کہ انہوں نے ایسا سوال کیا ہی کیوں......؟ کیا انہیں نظر نہیں آتا کہ گھر کے حالات کیا ہیں؟ انہوں نے رنجیدہ نگاہوں سے الفت کو دیکھا جو نظریں جھکائے پاؤں کے انگوٹھے سے کچے صحن کی مٹی کھرچ رہی تھی۔ صولت نے خود کو بکھرتا ہوا محسوس کیا...... کچھ لمحے خاموش بیت گئے۔ دونوں ہاتھوں کی انگلیاں آپس میں پیوست کر کے پیچھے گردن پر ٹکا لیں اور آسمان کی جانب دیکھا۔ اوپر تاروں بھرا آسمان اگر سب کے لیے تھا تو زمین پر سب کے لیے ایک جیسا کیوں نہیں؟ زمین پر تفریق کی یہ فصل کس نے بوئی؟ بے شک ہم اتنے طاقتور ہرگز نہیں ہیں کہ سب کا احتساب کر سکیں مگر ایک عدالت انسان کے اندر بھی تو ہوتی ہے اس کے سامنے تو ہم جواب دہ ہیں ناں...... ہمیں خود بھی تو اپنے فرائض کا احساس ہونا چاہیے۔ انہوں نے یہی کچھ سوچتے ہوئے دوبارہ الفت کو دیکھا جو بدستور زمین کو تک رہی تھی اس زمین کو جو اس پر تنگ تھی۔ اس کا دامن خالی تھا۔

”کیا اس کا زندگی کی خوشیوں پر کوئی حق نہیں؟ ضرور اسے اس کے حصے کی خوشیاں ملنی چاہئیں۔ مجھے ہی کچھ کرنا ہوگا۔ سوچنا ہوگا۔“ صولت ایک عزم کے ساتھ کرسی پر سیدھے ہو کر بیٹھ گئے۔

”اچھا الفت بی بی تم مجھے یہ بتاؤ کہ ہندوستان کی کون کون سی مشہور جگہیں تم نے دیکھی ہیں؟“ الفت نے گھبرا کر اوڑھے ہوئے دوپٹے کو دوبارہ سر اور کاندھوں پر پھیلایا اور کپڑوں کی شکنیں درست کرنے لگی۔

”الفت بی بی...... میں کچھ پوچھ رہا ہوں۔“ صولت ذرا آگے کو جھکے۔

"ارے یہ کیا بتائے گی، چودہ پندرہ سال کی ہونے کو آئی ہے آج تک ریل میں نہیں بیٹھی۔ مشہور جگہیں دیکھنے کا کیا سوال......؟" قدسیہ یہ کہتے ہوئے سبزی کی ٹوکری اٹھائے چولھے کے پاس رکھی ہوئی پیڑھی پر بیٹھ گئیں۔

"اوہ......!" صولت نے دونوں ہاتھوں سے سر تھام لیا۔ ان کا ارادہ اسے اذیت پہنچانے کا ہرگز نہیں تھا...... مگر انجانے میں وہ اسے اپنے سوالوں سے رنجیدہ کرتے چلے گئے۔ صولت کرسی پیچھے دھکیل کر کھڑے ہوگئے وہ الفت کے بے حد قریب کھڑے تھے ان کے وجود سے اٹھتی ہوئی کسی کولون کی لو دیتی ہوئی مہک الفت کے جسم کو جھلسانے لگی۔ صولت کے دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے۔ کچھ دیر صحن میں ٹہلنے کے بعد وہ صادقہ کے پاس رکے۔

"کل ہم سب لوگ نئی دہلی جائیں گے پھر وہاں سے آگرہ...... پھر ممبئی اور کولکتہ گھومنے جائیں گے۔ وزارتِ داخلہ میں میرے ایک صحافی دوست ہیں محراب سنگھ...... اور وہ ہندوستان کے معزز آدمی ہیں۔ خاصا اثر رسوخ رکھتے ہیں۔ انہوں نے ہی سارا انتظام کیا ہے۔ آپ لوگوں کو کچھ بھی نہیں کرنا ہے بس صرف اتنا کیجیے گا کہ صبح جلدی تیار ہو جایئے گا اور بس! ٹھیک ہے؟ ان کی گاڑی صبح ہمیں لے کر جائے گی اگلے پورے ہفتے ہم سب ان کی میزبانی کا لطف اٹھائیں گے اور ہاں الفت بی بی! وہاں سے واپس آکر ہم سب بذریعہ ریل راجھستان کے شہر جے پور بھی جائیں گے اس طرح تم زندگی میں پہلی بار ریل میں بھی بیٹھ پاؤ گی۔ تم خوش تو ہو ناں......! ارے خوش رہا کرو...... میں تمہیں رنجیدہ نہیں دیکھنا چاہتا۔" الفت نے چونک کر اُن کے چہرے کی جانب دیکھا وہ آسمان کی طرف دیکھ رہے تھے۔

"میں آسمان پر اس چمکدار ستارے کو تلاش کر رہا ہوں جو تمہاری صبیح پیشانی کو چمکائے گا۔ تمہاری زندگی میں روشنی بکھیرے گا، یقیناً میرے ذہن میں تمہارے لیے کچھ اچھے منصوبے ہیں اللہ میری کوششوں کو کامیاب کرے...... آمین۔" وہ زیر ہی منہ میں بولے تھے۔

☆☆☆

دہلی کی جامع مسجد میں جمعہ کی نماز کچھ دیر پہلے ہی ختم ہوئی تھی۔ نمازی پُرسکون اور پُرنور چہروں کے ساتھ جوق در جوق باہر آرہے تھے۔ صولت بھی سر پر ٹوپی جماتے ہوئے تیزی سے سیڑھیاں اتر کر نیچے آئے جہاں میمونہ، صادقہ اور قدسیہ، الفت کے ساتھ سبزہ زار پر ان کی منتظر تھیں۔ محراب سنگھ کا ڈرائیور صولت کو آتا دیکھ کر سنگی بینچ سے اٹھا اور بڑھ کر جلدی سے گاڑی کا دروازہ کھول دیا۔

"ہاں بھئی منگل سنگھ تم نے دلی شہر جو کہ عالم میں انتخاب تھا۔ خوب دکھا دیا اب ذرا یہاں کے مشہور بازار بھی دکھا دو، خواتین ساتھ ہیں ناں......" بازاروں میں بے حد رش اور گرمی تھی۔ الفت نے دیکھا میمونہ نے صولت کا چہرہ دونوں ہاتھوں میں تھام کر ان کے کان میں کچھ سرگوشی کی۔

"ہاں، ہاں کیوں نہیں ضرور، ضرور......" صولت نے ماں کے کندھے پر بہت نرمی سے دبا ڈالا۔ میمونہ جلدی سے الفت کو لے کر آگے بڑھ گئیں۔ جے پوری زیورات کے ایک اسٹال پر الفت سے پسند کروانے لگیں۔

"تمہیں جو بھی پسند آرہا ہے...... لے لو...... دیکھو...... اور وہ...... اچھا ہے ناں...... ارے تو لے لو ناں...... یہ دیکھو اُدھر یہ چُنری...... ! کس قدر خوب صورت رنگ ہیں اس میں...... لگتا ہے تمہارے ہی لیے بنی ہے...... ہے ناں......؟"

"ارے بھئی تکلف کس بات کا میں دلا رہی ہوں ناں......"

"قدسیہ، صادقہ یہ ساڑیاں اچھی ہیں





ناں......؟ رنگ بتا دو بس میں اپنی خوشی سے دلا رہی ہوں۔ قدسیہ دیکھو یہ چپل بالکل تمہارے ناپ کی ہے پیک کر دو بھائی اسے۔ صادقہ کے لیے کیا لوں؟ ارے صادقہ کچھ تو بولو یا میں اپنی مرضی سے ہی خرید لوں؟" میمونہ دھڑا دھڑ چیزیں خریدتی جا رہی تھیں۔

"امی جان......! دیکھیے یہ جھمکے...... اچھے لگ رہے تھے میں نے الفت کے لیے خرید لیے...... دیکھو الفت بی بی......" الفت کا دل دھڑکنے اور جسم سنسنانے لگا۔

"میرے لیے......؟" الفت نے حیرانی سے صولت کو دیکھا۔

"کیا...... اس لمحے......! اس لمحے جب صولت یہ جھمکے خرید رہے ہوں گے تو میں ان کے دھیان میں تھی...... میں؟" الفت کا معصوم دل، ذہن میں چھوٹنے والی جگمگ کرتی ہوئی ان دیکھی پھلجھڑیوں کی چکا چوند میں غوطے کھانے لگا۔ وہ یہ جھمکیاں ضرور پہنے گی اس نے سوچا اور بے خودی کے عالم میں ہتھیلیاں صولت کے آگے پھیلا دیں...... نہ جانے اس میں اتنی ہمت کہاں سے آگئی۔ کیا محبت انسان کو نڈر بنا دیتی ہے۔ اس نے جھمکیاں پسینے سے بھیگی ہوئی ہتھیلیوں میں چھپا لیں۔ اسے لگا آسمان پر نظر آنے والی قوسِ قزح کے دونوں سرے جیسے اس کے ہاتھوں میں آگئے ہوں اسے یوں بھی لگا جیسے وہ زمین پر نہیں پانیوں پر ڈگی چال چل رہی ہو... البیلی اور متوالی چال......" کیا اس کی زندگی تبدیل ہونے جا رہی ہے؟" اس نے پُرسوچ نگاہوں سے صولت کے چہرے کو دیکھا مگر جواب نہ کھوج پائی۔ خیر......! مگر وہ بہت خوش تھی۔

☆☆☆

گھر پہنچنے سے پہلے صولت نے کھانے پینے کا کافی سامان خرید لیا تھا۔ تھکن سے چور بدن جلد ہی میٹھی نیند سو گئے مگر الفت کی آنکھوں سے نیند کوسوں دور تھی۔ کمرا بند کر کے اس نے جھمکیاں پہن کر آئینے کے سامنے کھڑے ہو کر خود کو صولت کی نگاہوں سے دیکھا اور دیکھتی ہی رہی۔

"یہ جھمکے جنہیں صولت کی انگلیوں نے چھوا، یہ جھمکے جنہوں نے اب میرے کانوں کو چھوا۔ کیا ہے یہ سب؟ میں کن راستوں پر چل پڑی ہوں۔ اس سفر کی کوئی منزل ہوگی یا نہیں...... بلند آسمان پر جگمگاتا یہ چاند۔ کبھی میرے ہاتھ بھی آئے گا یا نہیں؟" الفت اپنے سوالوں کے جواب کھوجتے کھوجتے نیند کی وادیوں میں اتر گئی۔

45 دن کا ویزا ملا تھا ایک ماہ کیسے گزر گیا پتا ہی نہیں چلا...... اب تو جانے کے دن قریب تھے۔ رات کے وقت صحن میں پلنگ پر بستر بچھا دیے گئے تھے، پُروا کے نرم جھونکے جسم کو چھوتے ہوئے گزر رہے تھے۔ میمونہ تخت پر گاؤ تکیے کے سہارے کروٹ کے بل لیٹی تھیں۔ ان کی نگاہیں سامنے تھیں اسی گھر میں وہ بیاہ کر آئی تھیں۔ سامنے کے کمرے کو دیکھتے

### ماہیے

چھاگل بھر دیتی ہے
کثرت خوشیوں کی
پاگل کر دیتی ہے

☆☆☆

رحمت کہلاتی ہے
عورت جب رشتے میں
ماں بن جاتی ہے

☆☆☆

ہاتھوں کی ریکھا ہے
آج ہی کچھ کر لے
کل کس نے دیکھا ہے

شاعرہ...... رفعت خادم حسین، ملتان

ہوئے مرحوم شوہر کے حوالے سے کئی یادیں انہیں بے چین کرنے لگیں۔ صحن میں لگا آم کا گھنا اور بوڑھا درخت ان کے بہت سے رازوں کا امین تھا۔ خس کے عطر سے مہکتا سفید کرتہ پاجامہ پہنے وہ وجود یہیں تو بیٹھا ہوتا تھا۔ چاندنی راتوں میں تاروں بھرے آسمان کے نیچے وہ دبی، دبی سرگوشیاں اور سرسراہٹیں اب بھی کہیں نزدیک سنائی دے رہی تھیں۔ شباب کا بھرپور زمانہ...... خوب صورت نین نقش والا دلکش چہرہ سرمگیں آنکھیں...... رس بھرے ہونٹ، پشت پر کالی گھٹاؤں جیسے سیاہ بالوں کی چادر...... رویوں میں حیا کے دلفریب انداز ان سب نے مل کر ان کے شوہر... کو اس قدر پاگل بنائے رکھا کہ پھر زندگی بھر انہوں نے کسی دوسری عورت کی طرف نہیں دیکھا۔

☆☆☆

دوپہر کے کھانے کے بعد صولت اچانک کرسی سے اٹھ کر الفت کے پاس چلے گئے جو آم کے درخت کی ٹھنڈی چھاؤں میں بیٹھی تھی۔ ان کے جانے کا سوچ، سوچ کر اس کا دل ویسے ہی ان دنوں بہت رنجیدہ ہو رہا تھا۔

"الفت بی بی! میں نے پھپو سے بات کرلی ہے وہ تیار ہیں۔" پھر انہوں نے جیب سے کچھ کاغذات نکالے۔ "تمہارے ہاسٹل میں رہنے کا انتظام ہوگیا ہے۔ تمہارے ایڈمیشن کے ساتھ ساتھ سال بھر کی فیس بھی ادا کردی گئی ہے۔ پُشپا دیوی ہاسٹل میں تمہاری دیکھ بھال کریں گی اور تمہاری ضروریات کا خیال رکھیں گی۔ میں انہیں ساری پے منٹ کرچکا ہوں۔ بس تمہیں دل لگا کر صرف اور صرف اپنی پڑھائی مکمل کرنی ہے۔ میں تمہیں پُراعتماد اور مضبوط دیکھنا چاہتا ہوں۔ میری دلی تمنا ہے کہ تمہارے اندر حالات کا مقابلہ کرنے کی بھرپور صلاحیت ہو...... اور اس کے لیے تعلیم بے حد ضروری ہے۔ ہم سب کل نئی دہلی جائیں گے تمہیں ہاسٹل چھوڑنے کے لیے...... مجھے امید ہے کہ تم مجھے مایوس نہیں کروگی......" وہ کچھ توقف کے بعد بولے۔ "الفت تم بہت اچھی ہو مگر میں تمہیں اور اچھا دیکھنا چاہتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ دونوں پھپیوں کا سایہ تم پر سلامت رکھے مگر وہ دونوں اب بوڑھی اور کمزور ہوچکی ہیں۔ تمہاری حفاظت زیادہ عرصے نہیں کر پائیں گی۔ تمہاری تعلیم ہی تمہاری محافظ بنے گی اور تمہارے اچھے مستقبل کی ضامن بھی...... میں جانتا ہوں تم ابھی چھوٹی ہو...... کبھی اکیلے رہی بھی نہیں ہو...... مگر ایک اچھے وقت کے استقبال کے لیے ہمیں کچھ مشکل وقت بھی تو گزارنا پڑتا ہے...... ہے ناں......؟ میری طرف دیکھو الفت بی بی کیا میں غلط کہہ رہا ہوں......؟" الفت نے ڈبڈبائی ہوئی نگاہوں سے ایک لمحے کے لیے صولت کے چہرے کو دیکھا اور پھر گھٹنوں پر بازو کا گھیرا بنا کر اس میں منہ چھپالیا۔ صولت نے چند منٹ اس کے ہچکیوں سے ہلتے ہوئے جسم کو دیکھا اور سوچنے لگے۔

"اس کا ردِعمل میری توقع کے عین مطابق ہے مگر خیر...... سب ٹھیک ہوجائے گا انشاءاللہ......!"

☆☆☆

ہاسٹل سے رخصت ہوتے وقت صولت نے کہا۔ "ہاں ایک بات اور...... میٹرک کرکے امتحان کے بعد جب رزلٹ آنے تک تم فارغ ہوگی تو دونوں پھپیوں کے ساتھ تمہیں بھی پاکستان بلاؤں گا۔ میرے دوست محراب سنگھ تم تینوں کے آنے سے متعلق تمام کارروائی اور انتظامات کردیں گے۔ میں انہیں پیسے بھیج دوں گا۔ بس تم صرف اپنی تعلیم پر توجہ دینا...... یہ میرا ایک ایسا مشن ہے جو تمہارے تعاون سے ہی مکمل ہوگا...... اللہ تعالیٰ تمہارے تمام خوابوں کی تکمیل کرے...... اچھا...... الوداع...... خدا حافظ۔" صولت گاڑی میں بیٹھ گئے اور الفت تا دیر نگاہ ان کی گاڑی کو دیکھتی رہی۔





☆☆☆

صولت کے جانے کے بعد الفت کو لگا جیسے دنیا انسانوں سے خالی ہوگئی ہے۔ دل ہر چیز سے جیسے اچاٹ ہوگیا۔ تنہائی میں صولت کے دیے ہوئے جھمکے نکالتی، اس لمس کو محسوس کرتی جب صولت کی انگلیوں نے ان کو چھوا ہوگا۔ اسے جھمکیوں سے وہ خوشبو آتی جو صولت کے وجود سے اٹھتی تھی۔ وہ وحشت میں دیوانہ وار سوتے سے اٹھ جاتی اور سوچتی کہ کیا وہ دوبارہ صولت سے کبھی مل سکے گی، انہیں دیکھ پائے گی۔ کچی عمر کی محبت بہت طاقتور ہوتی ہے۔ صولت سے کیا ہوا وعدہ نبھانے کے لیے وہ پورے انہماک سے پڑھائی میں جُت گئی۔

☆☆☆

"سنبل...... سنبل میری جان آج شاپنگ پر جانا ممکن نہیں ہوگا۔ دو بجے تو میں ایک میٹنگ میں مصروف ہوں پھر سیدھا ائرپورٹ جانا ہے۔ پھر گھر آؤں گا۔"

"ائرپورٹ؟"

"ہاں، ہاں بھئی میرے ساتھ کچھ گیسٹ ہوں گے۔ کون گیسٹ ہوں گے؟ یہ ابھی سرپرائز ہے اچھا...... اچھا ناراض نہ ہو میرے ساتھ کچھ خواتین ہوں گی جو کچھ عرصہ ہماری مہمان رہیں گی...... اوہو جیلس ہوگئیں ناں؟ لنچ شاندار ہونا چاہیے۔ اوکے، ٹھیک ہے پھر کھانے پر ملاقات ہوگی۔"

☆☆☆

الفت نے دھڑکتے دل کے ساتھ پاکستان کی سرزمین پر قدم رکھا...... یہیں کہیں شاید ذرا سے فاصلے پر صولت موجود ہوں گے۔ ان کی گریس فل پرسنالٹی ہزاروں میں الگ ہی نظر آرہی ہوگی۔ اس کے کانوں میں دھڑکنوں کا اس قدر شور تھا کہ کچھ سنائی نہیں دے رہا تھا۔ دونوں جانب سے متلاشی نگاہیں متصادم ہوئیں تو قدم تیز ہوگئے۔ قدسیہ اور صادقہ نے صولت کی پیشانی پر پیار کیا۔ صولت کافی دیر تک دونوں پھپیوں کے گلے لگے رہے۔

"سفر میں کوئی دقت تو نہیں ہوئی؟" صولت پوچھنے لگے۔

"اوئی موا یہ لوہے کا پرندہ! مجھے تو بہت ڈر لگا۔" قدسیہ بتانے لگیں۔

"اور تم الفت بی بی؟ کیسی ہو...... اسٹڈی کیسی جارہی ہے پیپرز تو اچھے ہوئے ہیں ناں......؟"

"آیئے پھپو! بس پندرہ منٹ کی ڈرائیو پر ہم گھر پہنچ جائیں گے۔ امی جان تو آپ کو دیکھ کر حیران ہوجائیں گی کیونکہ میں نے آپ لوگوں کے آنے کا گھر میں کسی کو بھی نہیں بتایا ہے۔"

راستے بھر الفت اسلام آباد کی صاف ستھری

سڑکیں اور دونوں جانب لگے ہوئے درختوں کی ہریالی دیکھتی رہی اور سوچتی رہی کہ صولت کی طرح ان کا شہر بھی بہت شاندار ہے۔ ایک تعمیراتی حسن کے شاہکار گھر کا گیٹ گارڈ نے بڑی مستعدی سے کھولا اور گاڑی سبزہ زار کے بیچ بنے ہوئے ڈرائیو وے پر چرچراہٹ کے ساتھ رک گئی...... باوردی ملازم نے لپک کر گھر کا اندرونی دروازہ کھولا۔ میمونہ پہلے تو حیرت کے ساتھ ان سب کو دیکھتی رہیں پھر ایک خوشیوں بھری چیخ مار کر ان کو گلے سے لگانے لگیں۔ سنبل باتھ روم سے نہا کر نکلی تو سیدھی اِدھر ہی چلی آئی۔ بھینی خوشبو والے شیمپو سے دھوئے گئے بالوں سے پانی کی مہکتی ہوئی بوندیں گر رہی تھیں اور خوشبودار صابن سے نہائے ہوئے بدن سے اٹھنے والی مہک اردگرد کے ماحول میں موجود تھی۔ اس کے چہرے کی جلد چمک رہی تھی، بھوری سی آنکھیں بولتی تھیں۔ ابھرے ہوئے خوب صورت کٹاؤ والے ہونٹوں کے اندر موتیوں کی خوبصورت قطار جیسے چمکتے دانت...... وہ ہنستے ہوئے بہت دلکش لگ رہی تھی شاید ہر وقت ہنستے رہنا اس کی عادت تھی۔

''ہاں جناب تو یہ تھا میرا سرپرائز......''

صولت نے صوفے پر بیٹھ کر چشمہ اور گھڑی سائڈ ٹیبل پر رکھتے ہوئے کہا۔

''آپ لوگ شاور لے لیں، میں اتنی دیر میں کھانا لگواتی ہوں۔'' سنبل نے بڑے اخلاق سے قدسیہ، صادقہ اور الفت سے کہا پھر وہ کاریڈور سے ہوتی ہوئی کچن کی طرف چلی گئی۔ الفت نے گھر پر ایک نگاہ ڈال کر جائزہ لیا۔

''اتنے شاندار گھر میں رہنے والے صولت جب انڈیا ہمارے گھر آئے تھے تو انہیں کتنی پریشانی ہوئی ہوگی مگر انہوں نے ظاہر نہ ہونے دیا۔ واقعی وہ بڑے ظرف والے ہیں۔'' وہ یہ تو جانتی تھی وہ ایک اعلیٰ سرکاری عہدے پر فائز ہیں مگر وہ ایک عظیم انسان بھی ہیں۔ ''مجھے ان کے لائق بننے کے لیے بہت محنت کرنی ہوگی بہت زیادہ محنت...... اور ان کی بہن سنبل بھی کس قدر اچھی ہے، مجھے تو بہت ہی اچھی لگی۔'' الفت کی معصومیت نے صولت کو تن من دھن سے اپنا مان لیا تھا اسی لیے ان سے وابستہ ہر چیز سے اسے پیار ہو گیا تھا۔

''بھئی یہ تو بتائیں، یہ گیسٹ کون ہیں؟ امی جان تو ان سے ایسے مل رہی ہیں جیسے صدیوں کی شناسائی ہو۔ کیا آپ نے ان کو بھی ان لوگوں کے آنے کے بارے میں نہیں بتایا تھا۔'' اُدھر بیڈ روم میں سنبل، صولت سے پوچھ رہی تھی۔

''بھئی سرپرائز تو پھر ایسا ہی ہوتا ہے۔'' صولت ہنس کر بولے۔ ''دراصل ہم انڈیا میں جن کے گھر میں رہے تھے، یہ میری وہی دونوں پھپیاں ہیں ان کے آنے کے انتظامات تو کافی دن سے پراسس میں تھے، میں نے خود ہی ذکر نہیں کیا تھا اور آج یہ لوگ ہمارے درمیان ہیں۔ اچھا اب جلدی سے کھانا لگواؤ بہت بھوک لگی ہے اور تھک بھی گیا ہوں۔''

''اچھا ناں، میرا تعارف تو کرواتے اپنی پھپیوں سے آخر کو وہ لوگ میرے قریبی سسرالی رشتے دار ہیں۔ ان کی تواضع کرنا میری ذمے داری بھی تو ہے۔''

☆☆☆

سر پر پہاڑ گرنا کسے کہتے ہیں؟ اس کا صحیح، صحیح اندازہ الفت کو اس وقت خوب ہوا جب اسے یہ معلوم ہوا کہ ہندوستان سے آنے کے سال بھر بعد ہی صولت کی شادی سنبل سے ہو گئی تھی۔

کچی عمر کی محبت نے الفت کی آنکھوں میں جو خواب سجائے تھے وہ چکنا چور ہو چکے تھے، ان کی لاتعداد کرچیاں ہر طرف بکھری ہوئی تھیں جن کو چنتے چنتے عمر بھی بیت جاتی مگر وہ ختم نہ ہوتیں۔ وہ امنگوں بھرے دل کے ساتھ پاکستان آئی تھی اور اب اس کے نازک دل کی باریک رگیں جیسے کوئی شیشے سے کاٹ رہا ہو۔ وہ یہاں سے فوراً دور چلے جانا چاہتی تھی مگر یہ ممکن نہیں تھا۔ صولت اور سنبل نے ان لوگوں کی تفریح کے لیے بہت سے پروگرام مرتب کر لیے تھے۔ قدسیہ اور صادقہ اس قدر خاطر تواضع اور توجہ پر بہت شرمساری ہوئی رہتیں۔

انڈیا روانگی سے پہلے میمونہ اور سنبل نے ان تینوں کے لیے بہت سی شاپنگ کی، تحائف دیے...... جانے کے دن قریب تھے۔ الفت دن میں کئی بار خود کو باتھ روم میں بند کر کے خوب روئی۔ الفت کی.... بے آواز سسکیاں اندر ہی اندر گھٹ رہی تھیں۔ آنسو اندر کہیں جلتے ہوئے دل پر چھن، چھن گر رہے تھے، وہ سوچتی کوئی تو ہوتا جسے پتا ہوتا کہ وہ صولت کو چاہتی ہے کوئی تو جان پاتا۔ دکھ تو اسی بات کا تھا کہ اس کی محبت کی تپش کو صولت نے بھی کبھی محسوس نہیں کیا گرفتہ دل کے ساتھ وہ ہندوستان روانہ ہو گئی۔

بہت آرزو تھی گلی کی تیری<br>
سو یاں سے لہو میں نہا کر چلے

☆☆☆

10 سال بعد:

سنبل اپنی بہن سے ملنے کے بعد جب گھر پہنچی تو گیٹ کے باہر ہی کوریئر والوں کی گاڑی نظر آئی۔ اس نے ڈرائیور سے کار باہر ہی روکنے کو کہا...... وہ کار سے اتری۔

''السلام علیکم میم......'' کوریئر والے نے مؤدب ہو کر کہا۔

''وعلیکم اسلام! کیا لے آئے آپ؟'' وہ آگے بڑھی۔

''میم انڈیا سے ایک ڈلیوری آئی ہے۔''

''اچھا! لائیں۔ کہاں سائن کرنے ہیں۔''

اس کا سارا دھیان صرف لفافے پر تھا جو وہ الٹ پلٹ کر دیکھ رہی تھی۔

''تھینک یو......'' پیچھے لکھے ہوئے نام پر وہ چونک گئی۔

''الفت جہاں'' الفت کا خط صولت کے نام؟ وہ کچھ سوچتی ہوئی اندر آ گئی۔ اپنے بیڈ روم میں پہنچ کر اس نے ہینڈ بیگ بیڈ پر اچھالا۔ اے سی آن کیا لفافہ چاک کر کے وہ نیم دراز ہو کر خط پڑھنے لگی۔

''صولت صاحب......! آداب

میں آپ کو صولت صاحب کہہ کر ہی مخاطب کر سکتی ہوں کیونکہ ہمارے درمیان کوئی رشتہ بن ہی نہیں سکا۔ میں جو ساری زندگی آپ سے کچھ بھی نہ کہہ سکی۔ آج اس خط کے ذریعے کہنے کی کوشش کروں گی۔ آپ نے میرے لیے جو خواب دیکھے جو منصوبے بنائے ان کو پورا کرنے کے لیے پورے خلوص اور تن من دھن سے مستعد ہو گئے اور اپنے خوابوں کو تکمیل تک پہنچایا مگر میری آنکھوں میں سجا ہوا سب سے خوب صورت خواب ادھورا ہی رہ گیا۔ آپ میرے نہ بن سکے، نہ جانے کب؟ کیوں؟ اور کیسے؟ آپ میرے دل کی گہرائیوں اور انتہاؤں میں اتر گئے۔ نہ جانے وہ کون سا کمزور لمحہ تھا جس نے مجھے اپنی گرفت میں لے لیا اور میں مزاحمت بھی نہ کر سکی۔ میں آج تک اسی خوب صورت لمحے کی قید میں ہوں اور میں اس قید سے آزاد ہونا بھی نہیں چاہتی۔ سنا ہے پہلی محبت کبھی فراموش نہیں کی جا سکتی مگر میری تو پہلی محبت ہی آخری محبت ہے۔ آپ کی خود پر اس قدر مہربانیوں اور توجہ کو میں کچھ اور ہی سمجھ بیٹھی۔ میرا خیال تھا کہ آپ مجھے پسند کرنے لگے ہیں تبھی تو میری اتنی فکر اور کیئر کرتے ہیں۔ جب آپ نے مجھے پاکستان بلایا تب بھی میں یہی سمجھی تھی کہ آپ...... شاید...... مگر اپنے بارے میں جتنی بھی غلط فہمیاں یا خوش فہمیاں مجھے لاحق ہو گئی تھیں وہ سنبل کو دیکھ کر جھاگ کی طرح بیٹھ گئیں۔ واقعی میں کسی لحاظ سے بھی آپ کے قابل نہ تھی۔ آپ کے پُروقار عہدے...... شاندار شخصیت اور اعلیٰ تعلیمی قابلیت کے ساتھ تو سنبل جیسی خوب صورت، بولڈ اور ویل

ایجوکیٹڈ شریکِ حیات ہی جچتی تھی پھر بھلا میں کہاں پرانی دِلّی کے مضافات میں بنے کچے مکان میں رہنے والی عام سی شکل صورت والی لڑکی...... نہ جانے میں نے اتنی اونچی اڑان بھرنے کا کیسے سوچ لیا، میرے تو پر ہی بہت کمزور تھے۔ پانچ سال پہلے قدسیہ خالہ کے انتقال پر جب آپ انڈیا آئے تھے تو آپ نے مجھ سے پوچھا تھا کہ اگر تم کسی کو پسند کرتی ہو تو مجھے بتاؤ، میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہاری شادی اسی سے ہوگی۔

جی تو چاہا تھا اس وعدے سے فائدہ اٹھانے کو مگر ستم ظریفی تو یہی ہے کہ تب بھی آپ کو یہ نہ بتا سکی کہ آپ کو پسند کرتی ہوں کیونکہ میں سنبل کو دیکھ چکی تھی۔ پاکستان میں قیام کے دوران کئی بار جی چاہا کہ میں سنبل کے پاؤں پکڑ کر بنتی کروں کہ میں جی جان سے آپ دونوں کی خدمت کروں گی، مجھے یہیں روک لیں اس طرح کم از کم آپ میرے قریب اور سامنے تو رہتے مگر میں اتنی ہمت بھی نہ کر پائی۔ آپ تو جانتے ہیں ناں کہ میں بہت بزدل اور ڈرپوک سی ہوا کرتی تھی۔ آپ کے سامنے کبھی بول نہ پائی۔ امّو جان کے انتقال پر آپ پھر انڈیا آئے اور بہت چاہا کہ میں گھر بسا لوں مگر میرے لیے یہ ممکن ہی نہیں تھا۔ میں کسی ایسے شخص کے ساتھ زندگی نہیں گزار سکتی تھی جس سے مجھے محبت نہ ہو۔ میری تعلیم مکمل ہو چکی ہے۔ پشپا دیوی نے آپ سے کیا ہوا وعدہ خوب نبھایا اور میرا بہت خیال رکھا انہی کی کوششوں سے مجھے ایک ادارے میں ملازمت مل گئی ہے۔ تنخواہ اور دیگر مراعات اتنی ضرور ہیں کہ میں اب بغیر کسی کا احسان لیے زندگی گزار سکتی ہوں۔ ملازمت پیشہ خواتین کے لیے بنائے گئے ہاسٹل میں ہی رہتی ہوں۔ آپ کا مشن مکمل ہو چکا ہے۔ میرا مستقبل محفوظ ہے۔ آپ نے سچ کہا تھا تعلیم ہی میری محافظ ہوگی۔ میں اب ایک بزدل اور کنفیوزڈ لڑکی نہیں ہوں جو آپ کے



سامنے بول بھی نہیں سکتی تھی۔ میں اب پُراعتماد اور میچور ہو چکی ہوں تبھی تو زندگی میں پہلی بار آپ کو یہ بتانے کی ہمت اور جرأت کی ہے کہ میں آپ سے بے پناہ محبت کرتی ہوں۔ ایسی محبت جو دنیا کی کسی بھی رومانوی داستان میں نہیں ملے گی، میں آپ کی احسان مند ہوں کہ بے غرض ہو کر آپ نے میرے لیے بہت کچھ کیا...... مجھے ایک پُراعتماد عورت کا روپ دیا مگر اس معصوم الفت کو نہ بھول جایئے گا جو بہت کچی عمر سے آپ کی محبت دل میں لیے پھر رہی ہے جو کل بھی آپ کی تھی اور آج بھی آپ کی ہے اور زندگی کی آخری سانس تک آپ ہی کی رہے گی۔

فقط آپ کی الفت''

سنبل نے خط کو تہ کر کے لفافے میں ڈالا اس کی آنکھوں میں نمی تھی اس نے چھوٹی انگلی سے آنکھوں کے کنارے صاف کیے۔ ''مجھے معاف کر دینا الفت میں تمہارا یہ خط صولت کو کبھی نہیں دے پاؤں گی۔'' وہ دروازہ کھول کر باہر آ گئی تھی۔ سہ پہر ڈھل رہی تھی شام ہونے والی تھی۔ کچن میں آ کر اپنے ہاتھوں سے چائے کی ٹرالی سجائی پھر اسے دھکیلتے ہوئے صولت کی اسٹڈی تک آئی۔ اس نے دھیرے سے اسٹڈی روم کا دروازہ کھولا۔ صولت کی پشت دروازے کی طرف تھی وہ اخبار کا آرٹیکل مکمل کرنے میں منہمک تھے۔ ساڑی کے پلو کو ہاتھ پر درست کرتے ہوئے اس نے قریب آ کر چائے کی پیالی کو چمچ سے ہلکے سے بجایا صولت نے ایش گرے بالوں سے ڈھکے ہوئے سر کو اٹھایا اور سنبل نے صولت کا وجیہہ سراپا محبت پاش نظروں سے دیکھا اور دل ہی دل میں کہنے لگی۔ ''میرے لیے یہ کتنے سکون واطمینان اور فخر کا باعث ہے الفت کہ تم جسے پسند کرتی ہو...... اس کی پسند صرف میں ہوں۔'' چائے کی پیالی صولت کے ہاتھ میں دے کر وہ دروازہ واپس بند کر کے فخریہ مسکراہٹ کے ساتھ باہر آ گئی تھی۔



# کہانیوں جیسی محبت

نوشین ناز اختر

''اللہ میرے! یہ کیا ہے ہانی......؟'' میں نے ایک فٹ بڑا برگر دیکھ کر دہشت سے کہا تھا۔ ایک مشہور فاسٹ فوڈ کا اتنا بڑا برگر دیکھ کر میری رہی سہی بھوک بھی اُڑ گئی تھی۔

''میری پیاری چڑیا تم ٹونگ لینا اور میں کھا لوں گا۔ ایک برگر میں دونوں کا کام بن جائے گا۔'' ہانی نے زوردار قہقہہ لگایا تو میں نے گھور کر انہیں دیکھا تھا۔

"ہانی آپ یہ کیا کھاتے رہتے ہیں......؟"
میں نے نزاکت سے ناک چڑھائی تھی۔

"برگر......" ہانی نے منہ بھر کر لقمہ لیا اور بہ مشکل بولے۔

میں نے منہ بناتے ہوئے رخ پھیرا، میرا موڈ اور خراب ہوگیا تھا۔ سامنے بیٹھا چھ فٹ کا بت یقیناً مجھے ہی گھور رہا تھا۔

"کمال ہے لوگوں کے پاس اتنا وقت بھی ہوتا ہے؟" میں نے بیزاری سے سوچا۔

"چڑیا......" ہانی نے بدتمیزی سے میرے آگے ہاتھ لہرایا تھا۔

"ٹونگ لو...... تھوڑا ٹونگ کر کھاتے پیتے لوگوں میں شامل ہوجاؤ ورنہ کچھ عرصے بعد مجھے احساس ہونے لگے گا کہ میری منگیتر فرشتہ بن گئی۔" ہانی نے ہنستے ہوئے کہا۔

"ہانی......!" میں نے اس بار بہت سنجیدگی سے ہانی کو گھورا تھا کیونکہ سامنے سکتے میں بیٹھا انسان میرا پارہ ہائی کر رہا تھا۔

"ہاں ناں یار...... فرشتوں کو ہی بھوک پیاس نہیں لگتی۔" ہانی پھر اونچی آواز میں بے ڈھنگے طریقے سے ہنسے تھے۔ بس ہم میں یہی کنٹراسٹ تھا، میں جتنا دھیما بولتی تھی ہانی اتنے ہی noisy تھے۔ ان کا انداز بہت لاؤڈ تھا۔

"ہانی...... پلیز...... its public place"
میں نے سرگوشی کی تھی۔

"تو میں کون سا تمہارے ساتھ رومانس کر رہا ہوں؟" ہانی ایک بار پھر اپنی ہی بات پر لطف اندوز ہوئے اور ایک بار پھر جناتی قہقہہ ابھرا تھا۔

جواباً میں آہ بھر کر رہ گئی۔ سچ ہے بڈھے طوطوں کو سبق نہیں پڑھایا جاسکتا ہے۔

"ہانی چلیں، خالہ انتظار کر رہی ہوں گی؟"
میں نے اپنے چہرے پر اس بت کی نظروں کی چبھن کا اسکیل بڑھتا محسوس کر کے گھبرا کر کہا تھا۔

"تم اپنے منگیتر پلس کزن کے ساتھ بیٹھی ہو۔ میں تمہیں بھگا کر نہیں لایا میڈم...... اماں نے خود کہا تھا کہ بچی کو گھما پھرا لاؤ...... پر اماں کو یہ پتا نہیں تھا کہ ان کی بچی کنویں کی وہ مینڈک ہے جو باہر نکل کر بھی مینڈک ہی رہے گی نہ کہ ابن بطوطہ بن جائے گی۔" ہانی نے مجھے بیزاری سے دیکھتے ہوئے کہا تھا۔

میرے چہرے پر ایک تاریک سایہ لہرایا تھا۔ ہانی صرف صاف گو نہیں بلکہ منہ پھٹ بھی تھے۔

"آپ کو میں پسند نہیں ہوں؟" میں نے لب کچل کر پوچھا۔

"تمہاری ایک بھی عادت مجھے پسند نہیں لیکن کیا کروں تم اتنی حسین ہو کہ تم سے بڑھ کر تو کیا تمہارے برابر کی بھی کوئی حسین نظر نہیں آتی ہے۔" ہانی نے ایک بہت بے باک نظر میرے چہرے پر ڈالی تو میری ناراضی بھاپ بن کر اڑ گئی اور شرم سے ایک دم میرا چہرہ جھک گیا تھا۔ مجھے اپنے گال تپتے محسوس ہو رہے تھے۔

"ہا...... ہا...... ہا!" جواباً ہانی ایک بار پھر ہنسے تھے۔

"توبہ ہے یہ شخص بھی......" میں ایک بار پھر سامنے بیٹھے شخص کو دیکھ کر زچ ہوئی تھی جو مسلسل مجھے گھورے جا رہا تھا۔

"چلو میری چڑیا...... آج تو تم نے کھانا تو کیا بھی نہیں...... ایویں میرے پیسے لگوائے...... تم نے یہ جوس ہی پینا تھا تو پچیس روپے والا جوس ہی باہر سے پی لیتیں۔ ریسٹورنٹ آ کر تین سو کا جوس بھی کون سا تم نے پورا پی لیا۔" ہانی بڑبڑا اٹھے تھے۔ انہیں اپنا پیسہ بہت عزیز تھا۔ واقعی وہ گن گن کر اور جتا جتا کر خرچ کرتے تھے۔ جب ہم بائیک پہ بیٹھے تو بھی مجھے اپنی پشت پر بہت شدت سے اس شخص کی نظریں محسوس ہوئی تھیں۔

"اللہ پوچھے ایسے بدنظروں کو......" میں نے





دل ہی دل میں کہا تھا۔

☆☆☆

وہ کوئی ساحرہ تھی......؟ کوئی شہزادی...... یا پھر کوئی موم کی بنی گڑیا...... نہیں اس کا حسن تو بے مثال تھا۔

"کیا میں نے اس سے پہلے کوئی حسین چہرہ نہیں دیکھا تھا؟" ذیشان نے خود سے سوال کیا تھا۔

"نہیں ایسا نہیں ہے، اس کے حُسن میں جو فرشتوں جیسی معصومیت تھی وہ انفرادیت لیے ہوئے تھی۔" ذیشان جیسے خود کو دلیل دے رہا تھا کہ وہ دل کیوں ہار گیا تھا ایک انجان لڑکی پر......

"ذیشان بیٹا کہاں ہو......؟ آج آفس سے آ کر مجھ سے ملے بھی نہیں۔" باؤ جی نے اندر آتے ہوئے پوچھا تھا۔

"باؤ جی السلام علیکم۔"
ذیشان نے بے حد ادب سے دادا کو سلام کیا تھا۔

"وعلیکم السلام......"

"کہاں ہو......؟" دادا نے بغور اسے دیکھا تھا۔

"کچھ نہیں باؤ جی بس کچھ تھکا ہوا تھا تو ریسٹ کرنے آ گیا۔" ذیشان کو پتا نہیں تھا کہ وہ باؤ جی سے ہرگز اپنے تاثرات نہیں چھپا سکتا تھا۔

"سم تھنگ اسپیشل......؟" باؤ جی نے حیرت سے پوتے کو دیکھا تھا۔

"جی...... جی نہیں......" ذیشان واقعی بوکھلا گیا تھا۔ اتنی بڑی کمپنی کا سی او ہو کر وہ باؤ جی کے آگے بالکل بچوں کی طرح بوکھلا جاتا تھا۔

باؤ جی نے بغور اسے دیکھا تھا۔

"ذیشان...... بیٹا جب کچھ کمفرٹیبل ہو جاؤ تو بتا دینا۔" وہ اپنی بات پر ڈٹے ہوئے تھے۔

ذیشان نے بے اختیار بے بسی سے بھویں اچکا کر گہری سانس بھری۔

"باؤ جی...... آپ کو ایک اطلاع دوں؟ آپ پولیس سے ریٹائرڈ ہو چکے ہیں۔" ذیشان نے بات کو ہلکے پھلکے انداز میں گھمایا تھا۔

"دیکھو میں اپنی بات پر قائم ہوں جب تم... کمفرٹیبل ہو جاؤ تو بتا دینا۔" انہوں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"اور اگر میں کمفرٹیبل نہ ہوا تو......؟" ذیشان نے پوچھا۔

"تو بھی تمہیں بتانا تو مجھے ہی پڑے گا، کوئی چوائس جو نہیں ہے۔" باؤ جی اب تسلی سے اس کے سامنے بیٹھ گئے تھے۔ "چلو بتاؤ کیا بات ہے جو آج مجھے میرا پوتا اتنا مختلف لگ رہا ہے۔ یہ دھیمی سی مسکراہٹ...... یہ اتنے عرصے بعد تمہاری آنکھوں میں چمک...... کیا نام ہے اس نیک دل پری کا...... جس نے میرے پوتے کی مسکان اور آنکھوں کی چمک لوٹا دی ہے؟"

"باؤ جی......؟" ذیشان نے حیرت سے دادا کو دیکھا کہ کتنی جلد وہ اصل بات تک جا پہنچے تھے۔

"پتا نہیں......" ذیشان نے تھوڑا سا منہ بنا کر کہا۔ "جب تک وہ سامنے تھی میرے حواس چھین کر بیٹھی تھی۔ جب وہ چلی گئی تو حواس واپس آئے کہ اس کا نام پتا تک مجھے نہیں معلوم......" ذیشان نے پریشانی سے کہا۔

"اوہ...... حیرت ہے تم اس دور کے ہو کر ایسی محبت کر بیٹھے......" وہ دھیمے سے مسکرائے تھے۔

"کیا وہ بہت حسین تھی؟" باؤ جی نے پوچھا۔

"دادا وہ...... اور اس کا چہرہ اتنا معصوم تھا کہ اس کی معصومیت بھری چمکدار آنکھیں، اُف دادا ایسی معصومیت تو صرف بچوں میں ہوتی ہے ناں......!" ذیشان نے پُرجوش ہو کر پوچھا تھا۔

"میرے پوتے کی چوائس یقیناً بہت خاص ہوگی۔" جواباً دادا بے اختیار مسکرائے تھے۔

"لیکن باؤ جی اب اسے کہاں سے ڈھونڈوں؟" ذیشان نے اپنی پریشانی بتائی۔

"اگر تمہاری لگن سچی ہوئی تو وہ تمہیں خود بخود نظر بھی آجائے گی اور مل بھی جائے گی۔" باؤجی کی بات پر ذیشان کو بہت زیادہ بے چینی محسوس ہوئی تھی۔

☆☆☆

"وہ دور آسمانوں میں امی، ابو ہیں...... وہاں مہک بھی ہے میری پیاری بہن......" میں نے.... چارپائی پر لیٹے، لیٹے آسمان پر چمکتے تاروں کو چھونے کی کوشش کی تھی۔۔۔ میں روز کی طرح آج بھی اپنے بچھڑوں کو یاد کر رہی تھی جو آج سے بارہ سال پہلے جب میں صرف نو سال کی تھی ایک کار ایکسیڈنٹ میں ہمیشہ کے لیے مجھ سے بچھڑ گئے تھے۔ مجھے آج بھی اچھی طرح یاد تھا کہ میں نانی کے پاس تھی، وہ مجھے لینے آرہے تھے پر کہیں اور چلے گئے اور میرا انتظار ...... انتظار ہی رہ گیا۔ معلوم نہیں یہ جانے والے لوٹ کر کیوں نہیں آتے ہیں۔ ان کا جسمانی وجود نظروں سے اوجھل ہو جاتا ہے بس ان کے لمس کا احساس باقی رہ جاتا ہے۔ ہم خواب نگر میں ان سے ملتے ہیں باتیں کرتے ہیں، چھوتے ہیں مگر جب حقیقت کی نگری میں لوٹتے ہیں تو وہ ہاتھ سے جیسے پھسل جاتے ہیں، روز رات جب میں اپنے بستر پر لیٹتی تو بس یہی یادیں اور باتیں میرا احاطہ کیے رہتیں۔ میں ماں، باپ سے بچھڑ کر اکیلی رہ گئی...... تھی تو اپنوں کے درمیان مگر کیسے اپنے جو میرے ہی ماں، باپ کی چھوڑی گئی دولت پر عیش کر رہے تھے۔

☆☆☆

"والدہ اس کے تو اپنے خاصے اثاثے ہیں۔ میں پھر کیوں بری تری پر اپنے پیسے لٹاؤں۔" برہان نے منہ بنا کر ماں کو دیکھا تھا۔

"برہان تم کیوں بھول جاتے ہو جس گھر میں ہم بیٹھے ہیں یہ گھر بھی مراح کا ہے جس کی وجہ سے آج ہمارا معیارِ زندگی کافی بہتر ہے ورنہ تمہارے ابو کی کلرکی اور آٹھ اولادوں کی ذمے داری، کسی ایک کو بھی تن بھر کپڑا یا پیٹ بھر روٹی نہیں مل پاتی۔ اگر مراح کے ابا کی دکانوں کا کرایہ نہ آتا۔ ایسے میں اس کی شادی کا سارا خرچہ بھی اسی کا ہو بھلا یہ کیا بات ہوئی۔ ہم لڑکے والے ہیں چند جوڑے اور زیور تو ہماری بھی ذمے داری ہے۔" امی نے برہان کو سمجھایا۔

"امی حضور......! اس اللہ میاں کی گائے کو کچھ لے دو یا نہ لے دو وہ ہمیشہ سپاٹ ہی نظر آئے گی پھر فائدہ......؟" برہان نے منہ بنایا۔

"تمہیں مراح پسند نہیں ہے؟" امی نے فکر مندی سے پوچھا۔ مراح صاحبِ جائداد ہونے کی وجہ سے سب کو پسند تھی لیکن خالہ ہونے کے ناتے کچھ نہ کچھ محبت بھی تھی ان کے دل میں، وہ بھی ایسی بچی تھی جس نے آج تک ان سے نہ کچھ پوچھا تھا اور نہ ہی مانگا تھا۔ انسانیت کے ناتے وہ کیسے اس کے ساتھ زیادتی کر سکتی تھیں۔

"امی ناپسند نہیں ہے لیکن محترمہ ایسے لگتی ہیں جیسے وہ زندگی کی رونقوں سے محروم کوئی جیتی جاگتی گڑیا ہو۔ کچھ بھی کہہ لو...... کتنی بھی انسلٹ کر لو یا کتنا بھی پیار جتا لو۔ بس ایک خاموشی ہے اور اس خاموشی کب تک...... کیسے نبھاؤں گا؟" برہان نے سنجیدگی سے کہا تھا۔

"آدھا دن اس کا جا نماز پر، آدھا کچن میں اور جو باقی بچتا ہے کوئی نہ کوئی کتاب سینے سے لگائے گھومتی ہے۔ میں ہوں...... یا نہیں ہوں اس پر کوئی اثر نہیں ہے جیسے میری کوئی اہمیت ہی نہیں ہو۔" برہان کے شکوے اب شادی کے کارڈ بٹ جانے کے بعد آرہے تھے۔

"یہ تم کیا کہہ رہے ہو......؟ تمہیں پہلے کہنا تھا...... میں ارسلان کے ساتھ طے کر دیتی رشتہ۔ ارسلان، سلمان دونوں اس سے بڑے ہیں انہیں کوئی اعتراض بھی نہ ہوتا۔" امی کے غصے نے برہان کے اوسان خطا کر دیے تھے۔

''نہیں امی، ایسی کوئی بات نہیں، مجھے بہت پسند ہے، بس مجھے کیوں لگتا ہے جیسے وہ مجھے اگنور کرتی ہو۔'' برہان نے بوکھلا کر سچ بولا تھا۔

''بیٹا جی نیک اور خاندانی لڑکیاں ایسی ہی ہوتی ہیں با حیا اور عزت دار.....'' امی نے ناپسندیدہ نظروں سے بیٹے کو دیکھا تھا۔

''اچھا بھئی سوری، بنا لیں اپنی مرضی سے پسند کی بہو، اب بس موڈ ٹھیک کریں۔'' برہان نے ماں کو گلے لگا کر ٹھنڈا کیا تھا۔

☆☆☆

''مراح.....'' ہانی کی پکار پر میری جان نکل گئی تھی۔ ایک ہی گھر میں باقاعدہ پردہ ناممکن تھا لیکن میری کوشش ہوتی تھی کہ میرا سامنا برہان سے کم سے کم ہو۔

''دلہن کا روپ اُڑ جاتا ہے ایسے بار بار سامنے جا کر۔'' مجھے اپنی سہیلی سدرہ کی بات یاد آتی تو میں مزید دوپٹا لپیٹ کر گھومتی، ہانی کے جانے کے بعد کمرے سے نکلتی۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ ہر بہانے سے مجھے دیکھنے کی کوشش کرتے تھے لیکن میرا دل کرتا کہ بس شادی کے بعد ہم دل بھر کر ایک دوسرے کو دیکھیں، محسوس کریں، باتیں کریں، میں انہیں بتاؤں گی کہ وہ مجھے بہت پسند ہیں۔ میں دھیمے سے مسکرا دیتی یہ سوچ کر کہ میری زندگی کا کتنا اہم دن قریب ہے۔

''ایک کپ چائے اور سر درد کی گولی دے جاؤ مجھے...بہت درد ہو رہا ہے سر میں۔'' برہان تیزی سے کہتے باہر نکل گئے۔

میں نے کشش بھابی کو ڈھونڈا۔ قدسیہ، وہ اور آمنہ سب کے سب پارلر گئے ہوئے تھے کل ہماری مہندی ہونا تھی اور ان سب کو فیشل وغیرہ کروانا تھا۔

خالہ بازار گئی ہوئی تھیں۔ خالو اپنے کمرے میں آرام کر رہے تھے اور لڑکے تو رات گئے واپس آتے تھے، مجھے ایک دم احساس ہوا کہ میری مدد کرنے والا کوئی بھی نہیں..... برہان کے سر میں درد

جانے کیسی خطا ہوئی مجھ سے
ساری دنیا خفا ہوئی مجھ سے

جس کو کوئی نبھا سکا نہ یہاں
رسم وہ بھی ادا ہوئی مجھ سے

جب گلے سے لگایا اس نے مجھے
روح میری جدا ہوئی مجھ سے

جشن کا اہتمام تھا کل شب
یاد اس کی رہا ہوئی مجھ سے

جس نے بھی دل دُکھایا تمثیلہ
اس کے حق میں دعا ہوئی مجھ سے

شاعرہ: تمثیلہ لطیف، جوڑھالہ سیالکوٹ

تھا اور انہیں چائے اور درد کی گولی چاہیے تھی۔ میں وقتی طور پر پردے کا خیال چھوڑ کر چائے لے کر برہان کے کمرے کے باہر کھڑی تھی، یہ شخص میری زندگی میں سب سے اہم تھا۔ اس کی تکلیف پر میں تڑپ اٹھتی تھی۔ میں نے دو تین بار دروازہ ناک کیا تھا لیکن کوئی جواب نہیں آیا پھر میں نے ہلکا سا دروازہ کھول کر ہانی کو آواز دی تھی۔

''آہ.....'' وہ بستر پر لیٹے کراہ رہے تھے۔

''مراح اِدھر پکڑا دو اٹھا بھی نہیں جا رہا.....'' میں چائے کا کپ اور دوا ہانی کے پاس رکھ کر جیسے ہی مڑی زمین آسمان ایک دم آپس میں مل گئے تھے۔ اگلے ہی لمحے میں برہان کی گرفت میں تھی۔ شرم سے میں سُن ہو گئی تھی لیکن جلد ہی میں اپنے حواسوں میں واپس آ چکی تھی۔

''ہانی پلیز..... یہ کیا ہے سب؟'' میری آواز بہ مشکل نکلی تھی۔ برہان کی گرم، گرم سانسیں میرے چہرے کو چھو رہی تھیں اور برہان ...تو جیسے اپنے حواس کھو رہا تھا، نرم گرم خوشبودار وجود..... اس کا ضبط ختم ہو گیا۔ کیا تھا کہ اگر وہ اسے چھو لیتا، وہ اس کی تھی صرف

اس کی...... برہان کے اندر یہ احساس شدت پکڑ گیا تھا۔

"برہان......" میرے آنسو نکل آئے تھے۔

مجھے برہان کی سخت گرفت پر وحشت ہونے لگی تھی۔

"پلیز...... چھوڑیں......" میرے ---- منہ سے کوئی لفظ نہیں نکل رہا تھا۔

"تم میری ہو...... پھر یہ حجاب کیوں......؟" برہان مخمور لہجے میں بولے۔

"نہیں برہان...... یہ غلط ہے۔" میں نے خود کو چھڑایا تھا۔

"کیا غلط ہے؟ صرف ایک دن بعد بھی تو ہم اتنے ہی قریب ہوں گے۔" برہان نے مجھے ایک دفعہ پھر گرفت میں لیا تھا۔

"نہیں...... تب ہم جائز رشتے میں ہوں گے پر ابھی نہیں......" میں نے بہ مشکل خود کو چھڑایا۔

"تو اب جو رشتہ ہم میں ہے وہ تمہاری نظر میں اہم نہیں......؟ مجھ سے منسوب ہو مراح تم...... کیا یہ اہم نہیں؟" وہ پاگلوں کی طرح چلّائے تھے۔ میرا دل سہم گیا۔ میں دروازے سے جا لگی تھی، میرا دوپٹا وہیں بیڈ پر تھا۔

برہان آگے بڑھے تھے، کمرے کو لاک کر دیا تھا اور کمرے کے بیچوں بیچ کھڑے ہو گئے تھے۔

"میں تمہارے ساتھ زبردستی نہیں کروں گا۔ تمہارے پاس دو چوائس ہیں کہ تم میرے پاس آجاؤ ساری زندگی تم کو پوجنے کی حد تک چاہوں گا۔ ہمیشہ خیال رکھوں گا۔ تمہارے علاوہ کسی کو نہیں دیکھوں گا۔ تم میرا مرکزِ زندگی رہو گی، بس میرا اعتبار کر لو اور دوسری چوائس ہے کہ تم ہمیشہ کی طرح اپنی کر لو مجھے اگنور کر لو...... لیکن یاد رکھنا میں تمہیں نکاح کے اگلے گھنٹے ہی سب کے سامنے طلاق دے دوں گا اور تمہارے لیے اس جہاں کی زمین تنگ کر دوں گا۔ تمہارے کردار کی دھجیاں اُڑا کر رکھ دوں گا۔"

میرا سر بے اختیار چکرایا تھا خدایا یہ برہان تھے میری محبت...... کیا کرتی......؟ اپنا آپ ان کے حوالے کر کے ان کی جھوٹی انا کو تسکین دے دیتی یا پھر اپنے اندر جاری حلال، حرام کی اس کشمکش کو مار دیتی جو مجھے اللہ کے بندوں میں شامل رکھے ہوئے تھی۔ "نہیں ہرگز نہیں میرے اللہ نے یہ مجھے منع کیا ہے۔" میرے اندر یہ احساس سب باتوں پر حاوی ہوا تو مجھے ایک دم اپنا آپ مضبوط لگنے لگا تھا۔

میں آہستگی سے برہان کی طرف بڑھی تو ایک دم اس کا چہرہ کھِل گیا تھا۔

"جانِ برہان۔" وہ میرے قریب ہوئے تھے۔ میں ایک دم جھکی اور بیڈ پر پڑا اپنا دوپٹا اٹھایا تھا اور جلد ہی لپیٹ لیا تھا۔

"برہان میرے لیے میرا اللہ ہی کافی ہے۔ جو ہوگا دیکھا جائے گا...... لیکن میں اپنے اللہ کی حد نہیں توڑوں گی۔" میں مضبوط لہجے اور لرزتی ٹانگوں کے ساتھ واپس مڑی تھی اور حوصلے سے دروازہ کھول کر باہر آ گئی تھی۔

برہان کی شعلہ برساتی نگاہیں میری پشت پر گھپ کر میرا وجود جھلسا گئی تھیں۔

میرا وجود بخار میں تپ رہا تھا۔ جب سب گھر والے واپس آئے تھے، میں بے حال کمرے میں پڑی ملی تھی۔ خالہ کے تو پریشانی سے طوطے اڑ گئے تھے۔ ڈاکٹر کو بلایا اس نے انجکشن لگایا تو میں اگلے دن تک سوتی رہی۔ صبح جب میری آنکھ کھلی تو ہلکا، ہلکا شور باہر سے آ رہا تھا۔ باہر لان میں ٹینٹ لگ رہے تھے۔ شام میں ہماری مہندی تھی مجھے برہان کی باتیں پھر یاد آئیں تو میرا وجود لرز گیا۔ ایک دم سے وہ میرے دل کے محرم سے اجنبی ہو گیا تھا۔

مجھے ایک دم سے گھٹن کا احساس ہوا تھا، مجھے کیا کرنا چاہیے میں فیصلہ نہیں کر پا رہی تھی، اتنے اپنوں میں بھی میں اجنبیت کا دکھ سہہ رہی تھی۔ کس سے بات کروں؟ بے اختیار میں نے سدرہ کو کال کی اور ساری بات بتا دی تھی سدرہ بھی سن کر پریشان ہو گئی تھی۔

"تم خالہ کو بتا دو۔" سدرہ نے مشورہ دیا۔

"میری بات کا یقین کون کرے گا؟ برہان اگر مکر گئے تو میرے پاس کوئی ثبوت بھی نہیں۔" میں نے پریشانی سے کہا۔

"تم ایسے شخص کے ساتھ شادی کر لو گی؟" سدرہ نے سوال کیا۔

"تم بھول رہی ہو کہ وہ بھی مجھ سے نکاح کر کے طلاق کا سوچے بیٹھے ہیں۔" میں نے بے اختیار کہا تھا۔

"دفع ہو جاؤ تم...... ساری زندگی بزدل رہنا...... وہ خبیث کیا کرتا ہے بھاڑ میں جائے لیکن کیا تمہاری اپنی زندگی، تمہاری عزتِ نفس کوئی اہمیت نہیں رکھتی؟ بس تم رکواؤ اس شادی کو۔ میں تمہیں خودکشی کرنے نہیں دوں گی۔" سدرہ چلّائی تھی۔

"مجھ میں کسی سے بات کرنے کی ہمت نہیں ہے۔" میں نے بے بسی سے روتے ہوئے کہا تھا۔

"ٹھیک ہے تم انتظار کرو میں آتی ہوں دوپہر تک ہی پہنچوں گی اگر فوراً ابھی چلوں تو۔" وہ شادی ہو کر ساہیوال گئی تھی۔

"ہوں......" میں نے روتے ہوئے حامی بھری تھی۔ "یا اللہ کیا کروں......؟ جب ساری دنیا میں جرأت تو نے بانٹی تھی تو تھوڑی مجھے بھی دے دیتا۔" میں نے روتے روتے سوچا تھا۔

☆☆☆

"گھٹیا عورت میری شکایتیں سہیلیوں کو لگاتی ہے۔" برہان نے ایکسٹینشن سے باتیں سن لی تھیں۔ مراح کو کال کرتے دیکھ کر وہ دوسرے فون سیٹ کی طرف بھاگا تھا اور ساری گفتگو سن لی تھی۔

"مراح تمہارا انجام بہت برا ہے۔" برہان توہین سے تپ رہا تھا۔

☆☆☆

"ارسلان...... یہ شرٹ ٹرائی کرو خاص تمہارے لیے لایا ہوں۔" برہان نے ایک شاپر اسے تھمایا تھا۔

"واؤ...... اگر کالر ٹھیک ہے تو ٹھیک ہی ہوگی۔" ارسلان نے کہا۔

"نہیں تم پہن کر دکھاؤ۔" برہان نے زبردستی اسے اندر کمرے میں دھکیلا تھا۔ جیسے ہی وہ اندر داخل ہوا دروازہ باہر سے لاک ہو گیا تھا۔ آٹومیٹک ڈور تھا ارسلان نے گھمایا اسے لگا کہ لاک پھنس گیا ہے مگر باہر سے ڈبل لاک ہوا تھا جو وہ اندر سے بھی نہ کھول پایا۔

"برہان بھائی......" اس نے آواز دی تھی۔ برہان باہر نہ تھا۔ "اوہ مائی گاڈ بھائی یہاں سے چلے گئے۔" ارسلان کو ایک دم کوفت ہوئی تھی۔ امی نے اتنے کام ذمے لگائے تھے اور وہ کمرے میں لاکڈ ہو گیا تھا۔ اوپر کے پورشن میں یہ تین کمرے آج کل اتنے آباد نہیں تھے۔ بس سارا سامان نیچے سے اوپر ڈال دیا گیا تھا تاکہ نیچے مہمان ہال میں بیٹھ سکیں۔ باقی دو کمروں میں بھی ترتیب خاصی خراب تھی لیکن لڑکے رات کو اوپر ہی سوتے تھے۔ اس لیے وہ سارے اوپر ہی آتے تھے۔ ارسلان کے اوپر حیرت کا پہاڑ تب ٹوٹا جب اسے باتھ روم میں کوئی نہاتا محسوس ہوا تھا۔ "لگتا ہے ہم دو لوگ پھنس گئے۔" وہ سر پہ ہاتھ مار کر ہنسا تھا۔ یہ احساس کے وہ اکیلا نہیں اسے حوصلہ ہوا تھا لیکن یہ حوصلہ تب ٹوٹا جب مراح باہر نکلی تھی۔

میں کچھ ہی دیر پہلے اوپر کا باتھ روم خالی دیکھ کر نہانے گھسی تھی ...کمرے میں کچھ کھٹ پٹ کی آواز آئی تو سوچا قدسیہ بھابی یا آمنہ کچھ کر رہی ہوں گی مگر نکل کر دیکھا تو صورتِ حال ہی کچھ اور تھی۔

"با...... باجی...... بھابی...... آپ یہاں کیا کر رہی ہیں؟" ارسلان پریشان دکھائی دے رہا تھا۔

میں نے اپنے بالوں پر لپیٹا تولیا مزید ٹھیک کیا تھا تاکہ میرے کپڑے نہ گیلے ہو جائیں۔

"آپ اپنے کمرے میں کیوں نہیں گئیں؟ یہاں کیوں نہا رہی تھیں؟" ارسلان نے پریشانی

سے پھر کہا۔

”کیا ہوگیا ارسلان......؟ نیچے قدسیہ بھابی نے کہا کہ سب باتھ روم بزی ہیں بار بار مہمانوں کے بچوں کو بھی ضرورت پڑ رہی تھی ان کے کہنے پر میں اِدھر نہانے آ گئی۔ تمہیں کیا ہوا ہے اور یہاں کیا کر رہے ہو؟ تم سے کہا تھا ناں کہ سدرہ کو ڈائیوو کے اڈے سے لے کر آنا ہے۔“ مجھے سدرہ کی فکر تھی جبکہ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میری زندگی پر سیاہ بادل گھرے ہو رہے ہیں۔

”بھابی باہر سے ایک دم لاک لگ گیا ہے اور دروازہ کھل نہیں رہا۔“ ارسلان نے اپنی پریشانی کی وجہ بتائی۔

”اوہ...... میرے خدایا!“ میرے اندر گھبراہٹ بڑھ گئی تھی۔ شاید کچھ غلط ہونے جا رہا تھا۔

”ارسلان دروازہ بجاؤ۔“ ارسلان نے زور زور سے دروازہ بجایا۔ ہم مزید پینتالیس منٹ تک دروازہ بجاتے رہے لیکن دروازہ بند ہی رہا لیکن گھنٹے بعد جب دروازہ کھلا تو سارا خاندان دروازے پر موجود تھا۔

خالہ تو بے ہوش ہو کر گر پڑی تھیں۔ خالہ کی بے ہوشی پر مجھے تو دکھ سے سکتہ ہی ہو گیا۔ مطلب خالہ نے مجھ پر شک کیا اور وہ اس دکھ میں بے ہوش ہوئی تھیں۔

”خدا کے لیے بھابی بتائیں سب کو ایسے چپ نہ رہیں، آپ کی خاموشی ہم دونوں کو گناہ گاروں کے کٹہرے میں کھڑا کر جائے گی۔“ ارسلان نے مجھے زور سے ہلایا تھا۔

”آہ...... ایک سسکی ابھری تھی۔ ”خالہ......“ میں خالہ کے پیروں میں بیٹھی تھی۔ ”میں...... میں نے کچھ نہیں کیا۔“ میں نے لرزتی آواز سے کہا تھا۔ خالہ نے ایک دم منہ پھیر لیا تھا۔ میں ایک دم ڈھے گئی۔

”نہیں...... آپ ایسا نہیں کر سکتیں، آپ مجھ پر شک کیسے کر سکتی ہیں؟“ میں ان سے کچھ کہہ نہیں پائی۔

ہمیشہ کی خاموش مراح تو جیسے اپنی زبان اور آواز کھو چکی تھی۔

”آہ......“ دل پھٹتا محسوس ہو رہا تھا سب کی بے اعتبار نظریں مجھے سنگسار کر رہی تھیں۔ میں لرز رہی تھی۔ کسی نے مجھے پیچھے سے تھاما تھا۔

”سدرہ......“ میں نے مڑ کر دیکھا۔ وہ سدرہ تھی۔ میں نے پرایوں میں ایک ہمدرد کا چہرہ دیکھا تھا اور پھر لہرا کر گر گئی تھی۔ جب مجھے ہوش آیا تو میرے سرہانے سدرہ کا رویا ہوا چہرہ مجھ پر جھکا ہوا تھا۔

”میری پیاری بہن، میری معصوم دوست میں چاہ کر بھی کسی کو اعتبار نہیں دلا پائی کہ تم معصوم ہو یہاں کوئی میرا اعتبار نہیں کر رہا۔ برہان نے جو کچھ آنٹی انکل کے سامنے کہا اس کے بعد میری گواہی بھی تمہیں بچا نہیں سکی۔ وہ لوگ تمہارا نکاح ارسلان کے ساتھ کر رہے ہیں۔“

”نہیں......“ میں تڑپ اٹھی تھی۔

”میں کوئی رشتہ تہمت کی طرح نہیں جوڑوں گی۔“ میں زندگی میں پہلی بار مضبوطی سے بولی تھی۔

”پھر کیا کرو گی؟ تمہاری سب سے بڑی حامی...... خالہ بھی تمہارے ساتھ نہیں ہیں۔“ سدرہ نے بے حد دکھ سے کہا۔

”اللہ...... اللہ تو ہے ناں......“ میں نے نگاہ جھکا کر کہا۔

”تم کوئی مقدس بی بی نہیں ہو کہ تمہاری پاکیزگی کی گواہی فوراً آ جائے، تمہیں زندگی بھر کوئی نہیں اپنائے گا۔ اب ارسلان بے شک پریشر میں نکاح کو مان گیا ہے بعد میں وہ تمہیں خوش رکھے گا کیونکہ سوائے اس کے کوئی نہیں جانتا اور نہ مانے گا کہ تم پاکیزہ ہو۔“ سدرہ بھی حالات سے گھبرا اٹھی جو بہتر لگ رہا تھا وہی مجھے سمجھا رہی تھی۔

”نہیں......“ اللہ جانتا ہے میں معصوم ہوں۔ وہ ہی مجھے بچائے گا۔“ مجھے جانے کیا ہو گیا تھا۔ دل ایک دم جیسے ٹھہر گیا تھا۔ میرے لیے میرا اللہ ہی کافی تھا۔

☆☆☆

زندگی ایک طوفان کی نذر ہو گئی تھی اور یہ نفرت کا طوفان تھا۔ ہر طرف طعنے تھے، ہر طرف بس باتوں کے تیر تھے۔ میرے نکاح کے انکار پر ارسلان شہر چھوڑ کر جانے کہاں غائب ہو گیا تھا۔ خالہ بیٹے کی جدائی اور دوسرے کی شادی کی بربادی کا ذمے دار مجھے ٹھہرا رہی تھیں۔ قدسیہ بھابی جو شروع سے مجھے ناپسند کرتی تھیں، بڑھ چڑھ کر سب کو میرے خلاف اکساتی تھیں۔ برہان کو انہوں نے اپنی بہن کے لیے منا لیا تھا۔ یہ گھر میرا تھا اور سب نے میرا ہی جینا دوبھر کر دیا تھا۔ زندگی اتنی تنگ ہو جائے گی یہ میں نے کبھی نہ سوچا تھا مجھے میرے بچھڑے یاد آ رہے تھے۔

”اے آسمان والو...... زمین والوں نے میری زندگی، میری انا...... میری پہچان...... عزت سب تباہ کر دی ہے۔ اے آسمان والو! بلا لو مجھے اپنے پاس......“ مجھے اپنے یاد آ رہے تھے۔

☆☆☆

”تم ہمارے لیے سوائے بدنامی کے کچھ نہیں ہو۔“ بھابی نے کس قدر بے رحمی سے کہا تھا۔ میرا دل اتنا گھبرایا تھا کہ دل کیا کچن میں موجود چاقو سے خود کو کاٹ لوں، مار ڈالوں۔ میں ان سب کے لیے نفرت کا سمبل تھی میں اس نفرت کو کب کا مار ڈالتی اگر خودکشی حرام نہ ہوتی۔

☆☆☆

”مراح......“ ابو نے میری آنکھوں پر بوسہ دیا تھا۔ میری جلتی روتی آنکھوں کو سکون سا مل گیا تھا۔

”ابو...... آپ کہاں چلے گئے...... دیکھیں یہ سارے لوگ مجھے کیا کہتے ہیں کہ میں بدکردار ہوں۔ ان کے لیے رسوائی ہوں...... ابو آپ مجھے کیوں چھوڑ گئے ان سنگ دلوں کے درمیان۔“ میں نے بے اختیار شکوہ کیا تھا۔



## بن بادل برسات

تم سے جو ملاقات ہوئی تھی
پیار کی وہ سوغات ہوئی تھی

سرگوشی میں چپکے چپکے
تیری میری بات ہوئی تھی

تتلی ، جگنو ، بادل ، بارش
یادوں کی بارات ہوئی تھی

اکھیاں چھم چھم برسیں ایسے
بن بادل برسات ہوئی تھی

تجھ کو پا کر کھو دینا پھر
جیتی بازی مات ہوئی تھی

شاعرہ: فریدہ فری یوسف زئی، لاہور

## وفا کا ذکر

سینہ دہک رہا ہو تو کیا چپ رہے کوئی
کیوں چیخ چیخ کر نہ گلا چھیل لے کوئی

میں خود یہ چاہتا ہوں کہ حالات ہوں خراب
میرے خلاف زہر اگلتا پھرے کوئی

اے شخص اب تو مجھ کو بھی کچھ قبول ہے
یہ بھی قبول ہے کہ تجھے چھین لے کوئی

ہاں ٹھیک ہے میں اپنی انا کا مریض ہوں
آخر میرے مزاج میں کیوں دخل دے کوئی

اِک شخص کر رہا تھا ابھی تک وفا کا ذکر
کاش اس زباں دراز کا منہ نوچ لے کوئی

شاعر: جون ایلیا

مرسلہ: سیدہ علیشاہ، بہاول پور

"میں آپ کی لاڈلی نہیں تھی ناں اسی لیے...... مہک کو لے گئے اور میں بچ گئی اور رُل گئی۔" میں نے پھوٹ پھوٹ کر روتے ہوئے کہا۔

"میرا بچہ!" ابو نے میرا سر اپنے سینے سے لگالیا۔

"تم نے جو کیا وہ ٹھیک کیا، مجھے تم پر فخر ہے۔ تم تو میرے نام کی بقا ہو، تمہارے کیے کی نیکی کا حصہ ہمیں ملتا ہے۔ تم اگر اس دنیا میں نہ رہتیں تو ہمیں تمہاری نیکی کے اجر کا حصہ کیسے ملتا؟" ابو نے میری آنکھوں پر دوبارہ بوسہ دیا تھا۔

"ہیں ابو......؟ کیا آپ کو میں نیک لگتی ہوں؟ سب تو مجھے بری لڑکی کہتے ہیں۔ میری ضد کو میرے گناہوں کی ضد کہتے ہیں۔" میں نے بچوں کی طرح ان سے دلاسا چاہا۔

"تم نے نیکی کی تو ہمیں اس میں سے حصہ ملا ہے ناں۔ بس تم نیکی کے رستے پر ڈٹی رہنا۔"

"ابو میں نے ٹھیک کیا ناں......؟" میرا سارا ملال دُھل گیا۔

"ہاں بیٹا...... تم نے بہت اچھا کیا بہت اچھا......" ابو نے میرا سر اپنے سینے سے لگالیا اور میرے اندر کی جلتی آگ ٹھنڈی پڑ گئی۔

اگلی صبح بہت روشن تھی۔ رات میں نے بھرپور نیند لی تھی۔ میرا دل بے حد مطمئن اور پُرسکون تھا یوں جیسے کسی کے ہونے نہ ہونے سے مجھے کوئی فرق نہیں پڑتا۔

میرے اندر ابو جینے کی نئی امنگ دے گئے تھے۔ سب اچھا تھا، یہ دنیا اچھی تھی۔ اللہ کا کرم تھا۔ سب ٹھیک تھا۔

☆☆☆

"باؤ جی...... آپ نے تو کہا تھا کہ میری لگن سچی ہوئی تو وہ مجھے ضرور ملے گی، دو سال ہوگئے لیکن وہ مجھے نظر تک نہیں آئی۔ میں ہر جگہ اسے محسوس کرتا ہوں، وہ مجھے ہر جگہ دکھائی دیتی ہے لیکن وہ مجھے ملی نہیں۔" ذیشان کے لہجے میں بے حد بے بسی تھی۔

"ہوسکتا ہے وہ تمہاری قسمت میں نہ ہو... اس لیے تم اپنا وقت ضائع نہ کرو۔" باؤ جی ڈر گئے تھے، وہ جان گئے تھے کہ روگ لگ گیا ہے۔ جب مما، بابا چلے گئے تھے تب سے وہ ہنسنا بھول گیا تھا۔ اس کے لیے باؤ جی ہی سب کچھ تھے......اور اب یہ کسک ساتھ ساتھ تھی۔

"باؤ جی دعا کریں ناں اگر وہ میری قسمت میں نہیں ہے تو میرے دل سے نکل جائے۔" ذیشان نے بختی سے کہا تھا۔

☆☆☆

"تم کیوں اتنی محنت کرتی ہو؟ یہ کس رخ پر لے گئی ہو تم زندگی کو؟" سدرہ نے دکھ سے مجھے دیکھا تھا۔

"کیوں، کیا ہوا مجھے؟" میں نے حیرت سے پوچھا تھا۔

"تم نے گھر کیوں چھوڑا......؟" اس نے مجھے ایک ٹرسٹ کے یتیم خانے میں بچوں کی دیکھ بھال کرتے دیکھ کر کہا تھا۔

"کوئی اپنا حق ایسے بھی چھوڑتا ہے؟"

ان کو گھر عزیز تھا اور میں ان کی عزیز چیز ان کے پاس چھوڑ آئی ہوں۔" میں نے مسکرا کر جواب دیا تھا۔

"کوئی اپنا حق ایسے چھوڑتا ہے؟" سدرہ کو شدید اعتراض تھا۔

"کیسا حق سدرہ......؟ یہ دنیا کسی کے لیے نہیں بنائی گئی اور جب یہ ہماری نہیں تو کسی چیز پر کیسا حق؟" میرے اندر بہت سکون تھا۔

دو سال پہلے میں اخبار میں ایڈ پڑھ کر کاشانۂ ذکریا چلی آئی تھی انہیں ایک ہمدرد لڑکی کی ضرورت تھی جو ان بچوں کو پیار سے رکھ سکے۔ چار کنال کے گھر میں یہ پچیس تیس بچے ہماری زندگی تھے۔ میں یہاں بہت خوش اور مطمئن تھی۔ ان سب کی دیکھ بھال کرتے دو سال کہاں چلے گئے پتا بھی نہیں چلا تھا۔

"تو تم اپنا گھر نہیں بساؤ گی؟" سدرہ نے مایوسی سے پوچھا تھا۔

"کیوں نہیں، ضرور بساؤں گی مگر جو مجھے ان سب کے ساتھ قبول کرے۔" میں خوش دلی سے ہنس دی تھی۔

"میرا تو خیال تھا کہ تمہارا شادی کے نام سے پارہ ہائی ہوجائے گا۔" سدرہ نے مجھے ٹٹولنے کی کوشش کی تھی۔

"نہیں، میں ایسا کوئی بیان نہیں دوں گی جو میرے اللہ کے احکام کے خلاف جائے۔" میں نے بے حد مضبوطی سے کہا تھا۔

"مراح...... کیسے اتنا صبر پالیا؟" وہ حیرت سے بولی تھی۔

"میرے ساتھ میرا اللہ ہے تو صبر تو ملنا ہی تھا ناں......" وہ میری باتوں پر سر ہلا رہی تھی۔ تبھی آپا جی نے آکر احمد صاحب کا فون آنے کی اطلاع مجھے دی تھی۔

"باجی فون پر مسٹر احمد ہیں۔"

"تم رکو سدرہ، ہمارے ادارے کو یہ ایک بڑا فنڈ دیتے ہیں، میں ان کی بات سن لوں۔" میں فون کی طرف بڑھی تھی۔

"جی سر...... جی سر...... اوکے سر......" میں نے خوش دلی سے بات کر کے فون رکھا۔

"کمال انسان ہے، ہر ماہ لاکھوں دیتا ہے اور حساب لیتا نہیں، میں نے آج تک کوئی ایسا انسان نہیں دیکھا جو بس دیتا ہو اور ایک پائی کا حساب تک نہیں لیتا۔"

"بیٹا جب ان کے فادر حیات تھے تو وہ بھی ایسی ہی خاموشی سے اتنا پیسہ دے جاتے تھے ان کے بعد اب ان کے بیٹے نے بھی ایک پل کو ہمارا ساتھ نہیں چھوڑا۔ بہت رئیس، بے انتہا نیک دل خاندان



ہے۔ اللہ کے نوازے لوگ ہیں ورنہ پیسہ تو ہزاروں کے پاس ہوتا ہے لیکن توفیق سے کسی کسی کو وہ نوازتا ہے۔" آنٹی نے ہمارے سامنے کھانا رکھتے ہوئے کہا۔

"واقعی اللہ کے نیک بندے ہر جگہ موجود ہیں جبھی تو یہ نظام قدرت چل رہا ہے۔" سدرہ بھی اعتراف کیے بغیر نہیں رہ سکی تھی۔

☆☆☆

"مراح!"

"جی آنٹی!" میں اس روز نہا کر بال کھولے دھوپ میں آبیٹھی تھی.... وہ چھوٹے بچوں کو لے کر لان میں بیٹھی تھیں۔

"مراح تمہیں کسی نے بتایا کہ تم کتنی پیاری ہو؟" آنٹی کے کہنے پر میں بے ساختہ ہنس دی تھی۔

"جی میرے ابو نے بتایا تھا۔ پتا ہے آنٹی آپ بھی ابو کی طرح دیکھتی ہیں۔ ویسے حسن تو نظروں میں ہوتا ہے ورنہ دنیا حُسن سے بھری پڑی ہے۔" میری بات پر وہ بے ساختہ مسکرائی تھیں۔

"ویسے تو تمہارے بغیر میرا گزارہ نہیں ہے لیکن میں سب کی طرح تمہاری بھی ماں ہوں اگر تم مجھے ماں کا درجہ دیتی ہو تو مجھے حق دو کہ میں اپنی اس پیاری بیٹی کی شادی کا حق بھی ادا کرسکوں۔ ان چند سالوں میں تم نے جو سکھ مجھے دیے ہیں......بس میرا دل تم نے جیت لیا ہے۔ مجھے یہ حق دو بیٹی تاکہ میں اپنی زندگی کی خوشی مزید بڑھا سکوں۔"

"آنٹی...... آپ جس سے کہیں گی میں شادی کرلوں گی لیکن وہ شخص ڈھونڈیں جو مجھے اس... کاشانے سے جُڑا رہنے دے کم از کم میں شادی کے بعد بھی چند گھنٹے یہاں دے سکوں۔ یہاں آکر میں نے زندگی کی سب سے بڑی خوشی اور سکون حاصل کیا ہے۔ یہاں رہ کر کام کر کے اللہ کی رضا اور کرم حاصل ہوتا محسوس ہوتا ہے۔ پلیز مجھے یہاں سے دور نہ کریں۔" میری بات پر وہ مجھے چپ چاپ بس

دیکھتی رہ گئیں۔

☆☆☆

''بہت اچھی بچی ہے وہ بھائی صاحب! بس دعا کریں کہ اللہ مجھے اس کے فرض سے بھی سبکدوش کرے۔'' آنٹی نے ساری باتیں باؤ جی کو بتائی تھیں۔ وہ آج باؤ جی کے بُلانے پر ان سے ملنے آئی تھیں۔ باؤ جی اکثر انہیں بلا کر ان کے مسائل پوچھتے رہتے تھے۔

''ذیشان کہاں ہے؟ ملی اسے وہ لڑکی......؟'' آنٹی نے پوچھا تھا۔

''بس دعا کرو، وہ اب بہ خیر وعافیت مل ہی جائے میرے پوتے کو تو روگ لگتا جا رہا ہے۔'' باؤ جی نے دکھ سے کہا تھا۔

''انشاء اللہ مل جائے گی، میں تو سب بچوں سے بھی دعا کرواتی ہوں۔''

''تمہیں لینے کون آئے گا؟''

''میں نے مراح سے کہا تھا کہ واپسی پر لڑکیوں کو کالج سے پک کر کے مجھے بھی لے لے۔''

''ٹھیک ہے لیکن تمہیں ذیشان یا ڈرائیور بھی ڈراپ کر سکتے تھے۔''

''یہ آپ کی محبت اور عزت افزائی ہے، میں تو آپ کی محبتوں کا حق ادا نہیں کر سکتی سوائے دعاؤں کے۔'' اسی پل ذیشان آتا نظر آیا۔ اونچا لمبا بھوری آنکھوں والا وہ شاندار مرد تھا۔ آنٹی نے بے اختیار اس کی بلائیں لی تھیں۔

''ذیشان......'' باؤ جی نے اسے آواز دی۔ وہ چپ چاپ ان کے پاس سے گزرا تھا۔ باؤ جی کو حیرت تو ہوئی تھی۔

''جی...... جی......!'' وہ جیسے نیند سے جاگا تھا۔

''کیا ہوا......؟'' باؤ جی اٹھ کر اس کے پاس آ گئے تھے۔

''پہلے اس کے الوژن دکھائی دیتے تھے۔ اب اس کی آہٹیں سنائی دیتی ہیں۔'' ذیشان کے لہجے میں بے بسی اور دکھ تھا۔ باؤ جی نے بے اختیار آہ بھری تھی۔ ان کا اتنا شاندار پوتا کن چکروں میں پھنس گیا تھا۔

''کیا مطلب بیٹا......؟''

''باؤ جی مجھے لگا کہ وہ یہیں کہیں آس پاس ہے مجھے لگا کہ وہ یہاں آئی ہے۔'' ذیشان نے ماتھے پر بل ڈال کر کہا اس نے خود پر غصہ کیا تھا۔

''ایزی...... تم کیوں نہیں خود کو اس چیز سے نکال لیتے بیٹے۔'' باؤ جی نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔

''باؤ جی لاکھ کوشش کرتا ہوں لیکن خود کو بے بس محسوس کرتا ہوں۔ لگتا ہے میں ان لمحوں کا اسیر ہو گیا ہوں۔ یقین مانیں مجھے باقاعدہ اس کی آہٹ محسوس ہوئی کہ وہ یہاں آئی ہے اور میں جو لیپ ٹاپ پر بیٹھا آفس کی ایک presentation دیکھ رہا تھا کسی سحر میں جکڑا نیچے چلا آیا۔''

''بیٹا یہ سب کیا ہے...... لگتا ہے تمہیں کسی سائیکاٹرسٹ کو دکھانا پڑے گا۔ میں تنگ آ گیا ہوں۔''

''باؤ جی میں خود سے تنگ آ گیا ہوں۔'' ذیشان عجیب الجھن میں گرفتار باہر کو بڑھا اور بری طرح کسی سے ٹکرا گیا تھا۔

''حد ہو گئی دیکھ کر تو چلیں۔'' میں نے اپنا سر تھام کر سامنے دیکھا تھا۔ کچھ جانی پہچانی شکل تھی۔ کون مجھے یاد نہیں آیا تھا لیکن جب وہ بت بنا مجھے دیکھے گیا تو مجھے چند سیکنڈز لگے تھے پہچاننے میں کہ وہ کون تھا کیونکہ وہ مجھے دنوں یاد رہا تھا۔ اس کا یوں بے خود ہو کر دیکھنا ہی میری یادداشت کا سبب بنا تھا۔

''ذیشان......'' باؤ جی نے آواز دی تھی لیکن وہ رستہ روکے کھڑا تھا۔

''ذیشان......!'' باؤ جی نے پاس آ کر ہلایا تھا۔

''باؤ جی......'' ذیشان ان کی طرف مڑا تھا اس کے چہرے پر حیرانی سی حیرانی تھی مگر اگلے ہی لمحے وہ





مسکرا اٹھا تھا۔ اس کی مسکراہٹ ہر راز کھول گئی تھی۔

''جی باؤ جی یہی......'' ذیشان نے مجھے اتنے غور سے دیکھا کہ مجھے شرمندگی ہونے لگی۔

''آنٹی چلیں......'' میں سلام دعا بھول کر آنٹی کو مخاطب کر بیٹھی۔

''آں...... ہاں چلو......'' وہ خود ذیشان کے اس ابنارمل رویے پر حیران تھیں۔ لڑکیوں کے لیے تو وہ بہت سخت تھا۔ وہ بھی فری نہیں ہوتا تھا جبکہ مراح کا رستہ جو روک کر کھڑا ہوا تو رستہ دیا ہی نہیں بے چاری کو اندر آنے کا۔

''ذیشان بیٹا رستہ دو۔'' آنٹی نے تحمل سے کہا۔ ذیشان کی حرکت اتنی واضح تھی کہ آنٹی بھی حیران تھیں۔

''ذیشان رستہ دو بے چاری کو۔'' باؤ جی نے ہنستے ہوئے اسے رستے سے ہٹایا۔

اور میں ان لوگوں کو حیرت سے دیکھ اور سن رہی تھی، یہ لوگ پاگل ہیں یا میرے چہرے پر کوئی لطیفہ لکھا تھا جو سب ہنس، ہنس کر مجھے دیکھ رہے تھے۔

''ثریا بہن یہی وہ لڑکی ہے جس کے لیے ہم سب سے دعائیں کرواتے پھر رہے ہیں۔'' باؤ جی نے حیرت زدہ ثریا آنٹی کو بتایا تو میں نے چونک کر ذیشان کو دیکھا تھا جو سینے پر ہاتھ باندھے اپنا پسندیدہ کام کر رہا تھا جی...... یعنی کہ مجھے گھورنا......

''یہ کون ہے......؟'' میں نے ہلکے سے آنٹی سے پوچھا۔

''یہ ہی احمد ہیں، ان کا پورا نام ذیشان احمد ہے۔ یہ ہی ہمارے ادارے کو سپورٹ کرتے ہیں اور ان کی ہی محبت کی کہانی میں نے آپ کو سنائی تھی اور جس لڑکی کے مل جانے کی دعا سارے کاشانے کے بچے مل کر روز کرتے ہیں اور جن سے روز تم دعا کرواتی ہو...... وہ لڑکی تم ہی ہو بیٹا......'' وہ کچھ توقف سے بولیں۔

''تین سال سے بھائی صاحب اور ذیشان تمہیں تلاش کر رہے ہیں۔ میں گواہ ہوں بھائی صاحب کی پریشانی کی کہ وہ ہر شخص سے دعا کرواتے تھے۔''

اور میں تو جیسے ونڈر لینڈ میں کھڑی تھی۔ جی ایلس بھی ونڈر لینڈ میں اتنی حیرت زدہ نہ ہوئی تھی جتنی کہ میں......

''وہ لڑکی جو مسٹر احمد کو مطلوب تھی جس کے لیے میں سب بچوں سے دعا کرواتی تھی آنٹی کے کہنے پر وہ لڑکی میں خود تھی۔ میں یعنی مراح......''

☆☆☆

کون کہتا ہے کہ صرف کہانیوں میں سنڈریلا کو پرنس ملتا ہے۔ کوئی میرے گھر آ کر دیکھے کہ مجھے بھی تو پرنس ملا تھا۔ جس نے مجھے پرنسز بنا کر رکھا ہے۔ میرے اللہ نے مجھے ذرے سے اٹھا کر آفتاب کر دیا تھا....

اتنا نواز دیا کہ میں ساری عمر سر جھکا کر شکر ادا کروں تو بھی کم ہے۔ میں نے کبھی خالہ کے خاندان کو مڑ کر بھی نہیں دیکھا۔ میرا گھر، جائداد کیا ہوا مجھے کوئی غرض نہیں تھی۔ میں اب دعا گو ہوں کہ اللہ انہیں عبرت نہ بنائے بلکہ میں نے انہیں اللہ کے لیے معاف کیا اس لیے کہ اللہ کو معاف کرنے والے پسند ہیں، میں نے بدلے میں اتنا زیادہ پا لیا ہے کہ مجھے کوئی شکوہ نہیں۔

میں جو یہ نعرہ لگا کر گھر سے نکلی تھی کہ ''میرے لیے میرا اللہ ہی کافی ہے۔'' اللہ نے بھی مجھے مایوس نہیں کیا تھا۔ کہانیوں جیسی محبت اور عشق کرنے والا شخص مجھے نوازا تھا۔ جو میں نے چاہا وہ اللہ نے مجھے نوازا تھا۔ آج میں اللہ کا لاکھ، لاکھ شکر ادا کرتی ہوں کہ اس کی توفیق سے میں اُس پل حلال اور حرام کی تفریق کر پائی۔ ورنہ مجھ جیسی خود کو بے بس محسوس کرنے والی دو تو لڑکی کو بس ایک پل لگتا تھا برہان کے پاس جانے میں اور مجھے راندۂ درگاہ ہونے میں...... مولا تیرا شکر ہے کہ تیری مدد نے مجھے بچا لیا تھا۔





WWW.PAKSOCIETY.COM

www.paksociety.com

**منی ناول**

# اک نئے موڑ پر

رضوانہ پرنس

**چھٹا حصہ**

کبھی منزل ، کبھی رستہ کوئی کیسے بدلتا ہے
ہمیں معلوم ہی کب تھا کوئی کیسے بدلتا ہے
یقیں سے بے یقینی کے سفر تک ساتھ تھا میرے
بدل کر اس نے دکھلایا کوئی کیسے بدلتا ہے

راہِ زیست کبھی پُرخار و پُرپیچ تو کبھی رواں دواں ہوتی ہے۔ اسی راہ پر سفر کرتے ہوئے اجنبی مسافروں سے آشنائی، کبھی منزل کی جانب رہنمائی کرتی ہے تو کبھی راہ گم کردیتی ہے... ایسے ہی ایک مسافر کا دلگداز احوال جو منزل پر پہنچا تو ضرور مگر کیسے...؟

شوبز کی دنیا کے اسرار سے پردے اٹھاتی، گراتی ایک دل فریب روداد



جب کار اس کے محلے میں داخل ہوئی تو شہزادی کے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہوگئیں۔ اس نے چادر سے اپنے چہرے کو بہت اچھی طرح سے ڈھانپتے ہوئے کھڑکی سے باہر دیکھا۔ سامنے ہی گلی میں اس کا مکان تھا اس کے کہنے پر ڈرائیور نے کار کی رفتار بہت دھیمی کردی تھی تبھی تو گلی میں کھیلتے ہوئے کچھ بچے اس چمکتی دمکتی خوب صورت سی گاڑی کے ساتھ ساتھ دوڑتے ہوئے خوشی سے شور مچا رہے تھے۔ اس نے کچھ سوچتے ہوئے ڈرائیور کو گاڑی ایک سائڈ پر کھڑی کرنے کو کہا اور کار کے رکتے ہی سب بچے اس کے اردگرد جمع ہوگئے۔ شہزادی نے ڈارک گلاسز اپنی آنکھوں پر لگائے ہوئے تھے۔ گاڑی رکی تو اس نے ایک بچے کو اشارے سے اپنے پاس بلالیا۔ گلو اس کی گلی میں چند مکان چھوڑ کر رہتا تھا۔ وہ اس کے بلانے پر کچھ حیرانی سے اس نقاب پوش خاتون کو دیکھتا ہوا اس کی کھڑکی کے پاس آگیا۔

"سنو...... اس گلی میں جو اجمل صاحب رہتے ہیں ان کے بارے میں پتا کرنا تھا۔" اس نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ گلو سے پوچھا۔

"وہ لوگ تو کچھ دن ہوئے گاؤں چلے گئے اب یہاں کوئی نہیں رہتا۔" گلو کے جواب نے اسے ایک دھچکا سا پہنچایا۔

"سب خیریت تو تھی ناں...... کیوں چلے گئے وہ لوگ......؟" اس کی آواز میں اضطراب امنڈ آیا۔

"پتا نہیں ویسے ابا بتا رہے تھے کہ شاید انیسہ خالہ کی اماں کی طبیعت بہت خراب ہوگئی تھی۔ ان ہی کو دیکھنے وہ لوگ گئے ہیں لیکن آپ کون ہیں؟" گلو نے بہت تجسس سے اسے دیکھا۔ ڈرائیور گاڑی سے اتر کر بچوں کو کار چھونے سے منع کررہا تھا۔ شہزادی نے گلو کے سوال کو اگنور کرتے ہوئے ڈرائیور کو پکار کر چلنے کو کہا۔ اس کا دل جیسے ڈوبا جارہا تھا۔ اماں کا گاؤں لاہور سے چند گھنٹوں کی مسافت پر تھا۔ شہزادی اور رانی اکثر انہیں چھیڑنے کے لیے گایا کرتی تھیں۔

"گوری تیرا گاؤں بڑا پیارا۔" اور اماں برا ماننے کے بجائے بہت فخریہ اپنے گاؤں کے فضائل بیان کرنا شروع کردیتیں۔ سارے محلے کو پتا تھا کہ اماں کو اس شہر سے زیادہ اپنے گاؤں سے عشق تھا۔ ڈرائیور نے گاڑی اسٹارٹ کی تو اچانک ہی ایک اور خیال اس کے ذہن میں آیا۔ اس نے جلدی سے گلو کی جانب دیکھا۔

"سنو کیا ان کی بیٹی شہزادی بھی ان کے ساتھ گئی ہے؟" شہزادی کے اس سوال پر گلو نے ایک لمحے کے لیے کچھ سوچا۔

"ارے ہاں یاد آیا...... ابا بتا رہے تھے کہ گاؤں سے اجمل چاچا کا فون آیا تھا۔ انہوں نے شہزادی باجی کی شادی وہیں گاؤں میں کردی ہے۔ ان کی نانی بہت بیمار ہوگئی تھیں ناں...... اس لیے بہت جلدی میں یہ شادی کردی گئی۔ ویسے کیا آپ شہزادی کی دوست ہیں؟" گلو کا اس کے بارے میں تجسس ختم ہوکر ہی نہیں دے رہا تھا لیکن اس کی بتائی ہوئی باتیں ایک آگ بن کر جیسے شہزادی کے وجود کو جھلسائے دے رہی تھیں۔ وہ جو اپنے ابا کی بے حد لاڈلی بیٹی تھی۔ اب شاید وہ ان کی زندگی میں کہیں بھی نہیں تھی۔ پتا نہیں کیا، کیا جتن کرنے پڑے ہوں گے۔ انہیں اپنی عزت، اپنی ساکھ بچانے کے لیے۔ گاؤں میں اس کے بارے میں تو یہی بتایا ہوگا کہ کراچی میں ایمرجنسی میں اس کی شادی کرکے وہ لوگ گاؤں آگئے ہیں اور یہاں محلے میں دوسری کہانی بتائی تھی۔ پتا نہیں یہ سب کرتے ہوئے ان کے ناتواں دل پر کیا گزری ہوگی۔ اماں نے کیسے اس کی جدائی سہی ہوگی۔ رانی کو حقیقت کا پتا چلا بھی ہوگا یا نہیں...... کتنی ہی سوچیں آ آکر اسے رُلا رہی تھیں۔

"ابا مجھے معاف کردیں۔ اماں میں آپ کے سینے سے لگ کر بہت رونا چاہ رہی ہوں۔ میں اپنی بے وقوفی میں بہت غلط قدم اٹھا بیٹھی ............ اب اس کا مداوا میں کیسے کروں...... کیا گھر سے بھاگنے والی ہر لڑکی بعد میں ایسی ہی اذیت سے گزرتی ہے...... لیکن ابا میں تو کسی کے ساتھ نہیں بھاگی بس بلاوجہ کی نفرت اور غصے نے مجھے بالکل ہی پاگل بنادیا۔ ابا اب میں کیسے دوبارہ آپ کے پاس آؤں۔ آپ کو کیسے سب کے سامنے شرمندہ کرواسکتی ہوں۔ میں تو ہمیشہ کے لیے آپ لوگوں کی زندگی سے نکل گئی ہوں۔" وہ بہتے ہوئے آنسوؤں کے ساتھ اپنے ابا سے خاموش لبوں سے باتیں کررہی تھی اور کار تیز رفتاری سے اپنی منزل کی طرف رواں دواں تھی۔

☆☆☆

"اُفوہ شہزادی...... اب ان لوگوں کے لیے اتنی اَپ سیٹ کیوں ہورہی ہو جو تمہارے لیے غیروں سے بھی بدتر تھے۔" زنیرا کتنی دیر سے اسے بہلانے کی کوشش کررہی تھی لیکن شہزادی کی اداسی ختم ہوکر ہی نہیں دے رہی تھی۔ مشکل یہ تھی کہ وہ سُتے ہوئے چہرے کے ساتھ اس کے سامنے بیٹھی تھی۔ وہ زنیرا کو بتا بھی نہیں پارہی تھی کہ اس وقت اس کا ہر آنسو اپنے اماں اور ابا کے غم اور ان کی جدائی میں ڈوبا ہوا ہے۔ وہ پشیمانی کے اس احساس کو سہہ نہیں پارہی تھی جس نے اس کے معصوم والدین کو دنیا سے منہ چھپا کر جینے پر مجبور کردیا۔ اس وقت شہزادی کا دل چاہ رہا تھا کہ وہ زنیرا کو سب کچھ سچ، سچ بتادے لیکن ایک جھوٹ بول کر وہ کتنی مجبور ہوگئی تھی ایک خوف اس کے دل میں بیٹھا ہوا تھا کہ اگر زنیرا کا اس پر سے اعتبار اٹھ گیا اور وہ اس سے بدگمان ہوگئی تو پھر وہ کہیں کی نہیں رہے گی یا فاران نے اسے ناقابلِ اعتبار سمجھ کر گھر سے نکال دیا تو پھر وہ کہاں جائے گی۔ اس وقت بھی اس سوچ نے آ کر اسے دہلا دیا۔

"باجی اب آپ ہی میرا سہارا ہیں۔ خدا کے لیے مجھ سے کبھی ناراض مت ہونا۔" اس نے دہل کر بے اختیار زنیرا کا ہاتھ تھام لیا۔

"ارے میں تم سے بھلا کیوں خفا ہونے لگی۔ اِن فیکٹ مجھے تو خود تم سے اب ایک ڈھارس سی محسوس ہونے لگی ہے۔ اگر قسمت تمہیں میرے پاس نہ بھیجتی تو شاید میں مزید تنہا ہوجاتی۔ سچ شہزادی تمہارے آجانے سے مجھے اپنے دل میں بکھری ویرانی میں بہت کمی محسوس ہونے لگی ہے۔" زنیرا کے لہجے میں نہ جانے کیا تھا کہ شہزادی نے بے ساختہ چونک کر اسے دیکھا۔

"باجی میں نے محسوس کیا ہے کہ آپ اپنے دل میں کوئی بہت بڑا غم چھپائے ہوئے ہیں۔ آپ ہنستی بھی ہیں تو آپ کی آنکھیں آپ کی ہنسی کا ساتھ نہیں دیتیں۔ پلیز باجی آپ اپنے غم مجھ سے بانٹ لیں۔ اپنے آپ کو یوں اکیلا نہیں سمجھیں۔" وہ اپنا درد بھول کر زنیرا کے لیے پریشان ہوگئی تھی۔

"اچھا تو تم نے میرے اس خاموش دکھ کو محسوس کرہی لیا۔ جسے میں نے کبھی زبان نہیں دی۔" زنیرا کی مسکراہٹ کی تلخی شہزادی نے دل پر محسوس کی۔

"باجی شروع، شروع میں تو مجھے آپ پر سچ مچ بہت رشک آتا تھا کہ دنیا میں آپ جیسا خوش قسمت شاید ہی کوئی اور ہو۔ کسی بھی چیز کی کمی نہیں ہے آپ کے پاس...... آپ اتنی خوب صورت ہیں...... اتنے مشہور ہیرو کی بیوی ہیں، کتنی خوب صورت جوڑی ہے آپ دونوں کی۔ روشانہ اور فرحان جیسے پیارے، پیارے بچے بھی اللہ نے آپ کو دیے ہیں۔ جس شان و شوکت سے آپ رہتی ہیں لوگ اس کے صرف خواب ہی دیکھ سکتے ہیں لیکن باجی پھر آہستہ، آہستہ میرا یہ رشک حیرانی میں بدلتا گیا کہ ان سب چیزوں کے ہوتے ہوئے بھی آپ خوش نہیں ہیں۔ کیوں ہمیشہ ایک اداسی سی چھائی رہتی ہے آپ کے چہرے

پر۔" شہزادی بڑے جذب سے کہہ رہی تھی جبکہ زنیرا بڑی حیرت سے اس کم سن لڑکی کو دیکھ رہی تھی جو اس وقت اپنی عمر سے زیادہ میچور لگ رہی تھی۔ ایک ایسے ہمدرد کے مانند جو اس کے سارے دکھ اپنے اندر سمیٹ لینا چاہتی ہو۔ اسے بے اختیار شہزادی پر پیار آ گیا۔

"ارے واہ شہزادی، تمہیں چہرے بھی پڑھنا آتے ہیں اور تم دلوں میں جھانکنے کا فن بھی جانتی ہو۔ چلو یہ میرا تم سے وعدہ ہے کہ کسی روز میں تم سے اپنی ساری پریشانی سارے دکھ ضرور شیئر کروں گی۔ بس فی الحال آج اسی شعر پر اکتفا کرلو۔

غم تھے کسی کے ساتھ تو انجمن کسی کے ساتھ

دنیا میں ایک شخص بھی تنہا نہیں ملا"

تبھی فاران کی آواز پر وہ دونوں چونک گئیں جو موبائل پر کسی سے باتیں کرتا ہوا اندر آ رہا تھا۔ شہزادی جلدی سے سر پر دوپٹا رکھتے ہوئے کھڑی ہو گئی جبکہ زنیرا خواہ مخواہ ہی ریموٹ اٹھا کر ٹی وی کا چینل بدلنے لگی۔

"ڈرائیور بتا رہا تھا کہ تم جن لوگوں سے ملنے گئی تھیں وہ نہیں ملے۔" فاران نے اس کے چہرے پر نظریں جماتے ہوئے اس سے پوچھا تو وہ کچھ نروس سی ہو گئی۔

"نہیں، مجھے ویسے بھی ان لوگوں سے نہیں ملنا تھا۔ بس میں ایسے ہی ان کا پتا کرنے گئی تھی۔" اس نے نظریں اٹھا کر فاران کی جانب دیکھا تو اس کی روئی، روئی سی گلابی آنکھیں ایک بار پھر فاران کے دل کی دھڑکنوں کو مرتعش کرنے لگیں۔

"اپنے آنسوؤں کو اُن لوگوں پر مت ضائع کیا کرو جو انہیں لانے کا سبب بنتے ہیں۔ خوش رہنے کی کوشش کرو بلکہ ان آنسوؤں سے کٹی کر کے صرف ہنسی سے دوستی کرلو پھر دیکھنا زندگی کتنی خوب صورت لگنے لگے گی۔" وہ کتنی محبت اور خلوص سے اسے سمجھا رہا تھا۔ کتنی نرمی تھی اس کے لہجے میں، شہزادی اس کی باتوں پر نظریں جھکائے اثبات میں سر ہلا رہی تھی۔ زنیرا کا دل جیسے لہو، لہو ہونے لگا۔ پرانی یادیں تیز آندھی کے مانند اسے اُڑا کر اُن بیتے ہوئے دنوں میں لے جا رہی تھیں جب فاران اس کی ذرا سی بھی اداسی براشت نہیں کرسکتا تھا۔ پیار کی چاشنی میں ڈوبے ہوئے وہ جملے بازگشت بن کر اسے عجیب سی اذیت سے دوچار کرنے لگے۔ وہ اس کے وجود سے بے نیاز شہزادی کا دھیان بٹانے کے لیے اسے اپنی ایک فلم کے بارے میں بتانے لگ جو اگلے ہفتے ریلیز ہونے والی تھی۔ شہزادی سب کچھ بھول کر بہت دلچسپی سے اس فلم کی ہیروئن کے بارے میں پوچھنے لگی جو اس کی بہت فیورٹ تھی۔

"اچھا تو اس کا مطلب ہے کہ میں تمہارا فیورٹ نہیں ہوں؟" فاران نے شرارت سے اس کی آنکھوں میں جھانکا۔

"ارے آپ صرف میرے ہی نہیں رانی کے بھی بہت فیورٹ ہیں۔ میں نے تو خواب میں بھی نہیں سوچا تھا کہ آپ کو دیکھنا تو دور کی بات...... میں آپ کے گھر میں آ کر رہوں گی۔" شہزادی نے ایکسائٹڈ لہجے میں بہت بے ساختگی سے بتایا تو فاران کے دل کی دھڑکنیں تیز ہونے لگیں۔ ہونٹوں پر... بے اختیار یہ جملہ آتے، آتے رہ گیا کہ تم صرف میرے گھر میں ہی نہیں میرے دل میں بھی بس چکی ہو۔ زنیرا کو پہلے ہی اپنے دماغ کی نسیں پھٹتی ہوئی محسوس ہو رہی تھیں۔ اس سے پہلے کہ فاران کچھ جواب دیتا وہ بے اختیار اٹھ کھڑی ہوئی۔

"چلو شہزادی ذرا میرے ساتھ چل کر بچوں کو دیکھ لو۔ پتا نہیں کمرے میں کیا اودھم مچا رہے ہیں۔" لاکھ چھپانے کے باوجود اس کے لہجے کی کھولن شہزادی کے علاوہ فاران نے بھی اچھی طرح سے محسوس کی تھی۔ ان دونوں کے جانے کے بعد وہ کچھ لمحے وہیں کھڑا پتا نہیں کیا سوچتا رہا اور پھر پلٹ کر اپنے کمرے کی جانب مڑ گیا۔

☆☆☆

"بابا آپ نے کہا تھا کہ آپ نئے ٹیوٹر کو جلدی بلوالیں گے۔ آپ کو پتا بھی ہے کہ میرے ایگزام شروع ہونے والے ہیں۔ and i am so weak in maths" روشانہ منہ بسور کر فاران سے شکایت کر رہی تھی۔

"بیٹا تم اتنی چھوٹی کلاس میں ہو کسی سے بھی پڑھائی میں ہیلپ لے لو...... یہ ٹیوشن لینے کی آخر ضرورت ہی کیا ہے۔" فاران نے کچھ الجھ کر روشانہ کی طرف دیکھا۔ اصل میں بچوں کو ٹیوشن پڑھانے والے ان کے سر اچانک ہی بیمار پڑ گئے تھے اور روشانہ کو اپنے ایگزام کی تیاری میں مشکل پیش آ رہی تھی جبکہ فاران اتنے چھوٹے بچوں کو ٹیوشن دلانے کا ہمیشہ سے مخالف رہا تھا لیکن زنیرا نے اس کی مرضی کے برخلاف دونوں بچوں کے لیے ایک ٹیوٹر کا انتظام کرلیا تھا اور مشکل یہ تھی کہ آپس میں ترکِ تعلقات کی بنا پر وہ زنیرا سے کچھ کہہ بھی نہیں سکا تھا۔ ویسے بھی وہ زنیرا سے بات کرنے سے گریز ہی کرتا تھا۔ فاصلے روز بروز بڑھ رہے تھے۔ زنیرا پر فرسٹریشن طاری رہنے لگی تھی۔ اجالا اکثر اسے فون کرتی رہتی تھی۔ اس سے باتیں کر کے زنیرا کا دل کچھ ہلکا ہو جاتا۔ اس کے امی ابو اسے کتنا اپنے پاس بلا رہے تھے لیکن اس کا دل جیسے اندر سے مرتا جا رہا تھا۔ کہیں بھی جانے کو جی چاہتا ہی نہیں تھا۔ ایسے میں جب قسمت نے شہزادی کو اس سے ملوایا تو جیسے اس کے بجھے ہوئے دل میں کچھ خوشی کی رمق جاگ اٹھی تھی۔ شہزادی کے روپ میں اسے ایک ہمدرد... غم گسار اور ایک ایسا دوست مل گیا تھا جس سے وہ اپنے دکھ، اپنی تنہائیاں شیئر کرنے لگی تھی۔ اسے ایک ایسا کاندھا میسر آ گیا تھا جس پر سر رکھ کر وہ آنسو بھی بہا سکتی تھی۔ شہزادی کا بھی بس نہیں چلتا تھا کہ وہ زنیرا کے سارے دکھ، ساری الجھنیں اپنے اندر سمیٹ لے۔ زنیرا اسے کبھی اپنی اماں کا روپ لگتی اور کبھی اس میں شہزادی کو رانی کا عکس نظر آتا تھا۔ زنیرا نے جب سے اپنی زندگی کی اس تلخ ترین حقیقت کے بارے میں بتایا تھا شہزادی کو اس سے مزید ہمدردی اور بے تحاشا انسیت محسوس ہونے لگی تھی۔ کتنی ہی دیر تو وہ شاکڈ رہی تھی اسے یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ اس خوب صورت گھر کی چھت تلے دو زندگی کے ساتھی ایک دوسرے کے لیے بالکل اجنبی بن کر رہ رہے ہیں۔ اس کے گھر میں تو اگر کبھی اماں اور ابا میں کوئی کھٹ پٹ ہو بھی جاتی تھی تو بس کچھ ہی دیر کے لیے دونوں کی بات چیت بند ہوتی تھی اور اس معصوم سی لڑائی کو شہزادی اور رانی بہت انجوائے کرتی تھیں اور آپس میں شرط بھی لگ جایا کرتی تھی کہ بات شروع کرنے میں پہل اماں کریں گی یا ابا...... کبھی کوئی میاں بیوی ایسے بھی رہ سکتے ہیں جیسے فاران اور زنیرا رہ رہے تھے۔ شہزادی نے کبھی تصور بھی نہیں کیا تھا۔

"فاران اتنے مشہور سیلیبرٹی ہوتے ہوئے بھی ذرا بھی پراؤڈ نہیں ہیں۔ کتنے با اخلاق، نرم مزاج اور ساتھ ساتھ رحم دل بھی ہیں، ہر کسی کے دکھ درد میں شریک رہتے ہیں۔ ان کی مدد کرنے کو تیار رہتے ہیں پھر صرف اپنی بیوی کے لیے ہی کیوں وہ اتنے پتھر دل ہو گئے ہیں جبکہ باجی بتا رہی تھیں کہ خاندان میں ان کی محبت کی مثال دی جاتی تھی۔" شہزادی جب بھی فاران کو دیکھتی تو ایسے ہی سوالات اس کے ذہن میں ہلچل مچانے لگتے۔ اپنا گھر تو اسے اب ایک خواب کے مانند لگنے لگا تھا۔ ایک ایسا خواب جو ہر پل ہر لحہ اس کی آنکھوں میں بسا رہتا تھا۔ کوئی رات ایسی نہیں جاتی تھی جب اس کا تکیہ آنسوؤں سے بھیگ نہیں جاتا تھا۔ کبھی کبھی اس کا دل چاہتا کہ وہ

رانی کی سسرال جا کر اس سے مل لے۔ اماں اور ابا کے بارے میں بہت ساری باتیں پوچھے۔ اپنی ..... بے گناہی کا یقین دلائے۔ یقیناً رانی درمیان میں پڑ کر ابا اور اماں کو منا سکتی تھی لیکن پھر فقیر محمد کی تحقیر آمیز نگاہوں کا خیال آتے ہی وہ بھُر بھری مٹی کی طرح ڈھے جاتی۔ جانتی تھی کہ فقیر محمد کے پاس اس کو ذلیل کرنے کے لیے ایک بہت سنہرا موقع ہاتھ آجائے گا...... اور یہ بھی ہوسکتا تھا کہ وہ بہت حقارت سے اسے رانی سے ملنے سے منع کر دیتا۔

اس طرف کچھ دنوں سے بچوں کے ٹیوٹر کا مسئلہ چل رہا تھا۔ زنیرا دونوں بچوں کو پڑھانے کی کوشش کرتی بھی تھی تو روشانہ مطمئن نہیں ہوتی تھی۔

''مما آپ اچھا نہیں پڑھا رہی ہیں۔ مجھے پتا ہے اس بار کلاس میں علیزہ فرسٹ آجائے گی۔''

زنیرا اور فاران دونوں ہی نے اپنے اپنے حلقوں میں کسی اچھے ٹیوٹر کے لیے ذکر کیا ہوا تھا۔ سو اس دن مسز جمیل نے اسی سلسلے میں کسی کو ان کے گھر بھیج دیا۔ زنیرا گھر پر نہیں تھی حالانکہ مسز جمیل نے اسے انفارم کر دیا تھا لیکن اس کے ذہن سے ہی نکل گیا۔ جب شہزادی نے اسے موبائل پر فون کر کے کسی ٹیوٹر کے آنے کا بتایا تب اسے یاد آیا کہ آج مسز جمیل نے عدیل نامی ٹیوٹر کو بھیجنا تھا۔

''اوہو شہزادی! میں تو بھول ہی گئی تھی۔ اب اتنی جلدی میں واپس آ بھی نہیں سکتی...... تم ایسا کرو ان صاحب سے خود بات کر لو اگر تمہیں بہتر لگیں تو بس کل سے آنے کا کہہ دو۔ سیلری وغیرہ کے بارے میں کہہ دینا کہ کل طے کر لیں گے۔'' زنیرا کے کہنے پر وہ بادلِ ناخواستہ ڈرائنگ روم میں چلی آئی جہاں ایک نوجوان صوفے پر کچھ نروس سا بیٹھا ہوا تھا۔ اسے آتا دیکھ کر جلدی سے کھڑا ہو گیا۔ شہزادی خود بھی کچھ کنفیوزسی اس کے سامنے والے صوفے پر آ کر بیٹھ گئی۔

''مجھے مسز جمیل نے بھیجا ہے...... بتا رہی تھیں کہ آپ کے بچوں کے لیے ٹیوٹر کی ضرورت ہے۔'' اس نے کچھ جھجکتے ہوئے بات شروع کی تھی لیکن شہزادی کا تو دماغ ہی اس کے جملوں پر جیسے گھوم گیا۔

''ارے...... آپ بچوں کو بھلا کیسے پڑھا سکتے ہیں جبکہ آپ کو ڈھنگ سے نظر بھی نہیں آتا۔'' اس نے نہایت غصیلی نظروں سے اس کی جانب دیکھا۔ غصے سے اس کے رخسار بالکل سرخ ہو گئے تھے۔ عدیل ایک دم بوکھلا سا گیا۔ اسے سمجھ میں ہی نہیں آیا کہ سامنے بیٹھی ہوئی محترمہ اچانک اتنی طیش میں کیوں آگئی ہیں۔

''جی، میں کچھ سمجھا نہیں...... اگر آپ آئی اسپیشلسٹ بھی ہیں تب بھی آپ میری آئی سائیٹ کے بارے میں ایک دم سے بغیر کسی ٹیسٹ کے اتنی بڑی بات نہیں کہہ سکتیں۔'' اس بار عدیل کی بوکھلاہٹ کچھ خفگی میں بدل گئی تھی۔

''میں آئی اسپیشلسٹ نہ ہوتے ہوئے بھی یہ بات بالکل کنفرم کہہ رہی ہوں کہ آپ کی نظریں..... بے حد کمزور ہیں۔ ارے میں آپ کو دو اسکول جاتے ہوئے بچوں کی امی نظر آرہی ہوں۔ کوئی اندھا بھی یہ بات کہتے ہوئے سو بار سوچے۔'' شہزادی کے لہجے میں شعلے دہک رہے تھے۔ چہرے پر آئی ہوئی لٹ کو بہت الجھ کر پیچھے کرتے ہوئے اس نے کمر پر ہاتھ رکھ کر اسے کھا جانے والی نظروں سے گھورا تب عدیل کو احساس ہوا کہ اس سے کیا غلطی ہو گئی ہے۔ اس نے اس بار بہت گہری نظروں سے سامنے کھڑی ہوئی اٹھارہ انیس سالہ لڑکی کی جانب دیکھا اور دل ہی دل میں بے اختیار اپنے آپ کو کوس ڈالا۔

اتنی حسین لڑکی پر اپنا پہلا امپریشن ہی اتنا خراب ڈالنے پر وہ اپنے آپ کو دنیا کا احمق ترین انسان سمجھ رہا تھا۔ کم از کم ڈھنگ سے اسے دیکھ لیتا تو اتنی بڑی حماقت اس سے سرزد نہیں ہوتی۔ یہ سب





اس نے ایک ہی سانس میں سوچتے ہوئے معذرت خواہانہ لہجے میں صفائی دینے کی ناکام سی کوشش کی۔

''وہ اصل...... میں بس میرے ذہن میں یہ تھا کہ میں بچوں کی ممی سے ہی ملوں گا۔ اسی لیے آپ کی طرف میں نے ٹھیک سے......'' عدیل کی بات شہزادی نے درمیان میں ہی کاٹ دی۔

''اسی لیے تو میں بھی کہہ رہی ہوں کہ آپ بچوں کو پڑھانے کے لیے بالکل بھی مناسب نہیں ہیں۔ آپ کا ذہن اور آنکھیں دونوں ہی مجھے ٹھیک سے کام کرتے نہیں دکھائی دیتے۔''

اس بار عدیل کو بھی غصہ آگیا۔ اب اتنا بھی کیا کہہ دیا تھا اس نے کہ محترمہ ہتھے سے ہی اکھڑی جارہی تھیں۔ پتا نہیں عمر کے بارے میں یہ عورتیں اتنی حساس کیوں ہوتی ہیں۔

''دیکھیے جناب میری ایک چھوٹی سی غلطی کو آپ ایک بہت بڑا ایشو بنا کر پیش کر رہی ہیں...... کیا میں مسز فاران سے مل سکتا ہوں۔ مجھے بتایا گیا تھا کہ وہی میرا انٹرویو لیں گی۔'' اس سے پہلے کہ شہزادی کچھ جواب دیتی اچانک ہی فاران اندر آگیا۔ آج تو اس کی آؤٹ ڈور شوٹنگ تھی اس کے یوں بے وقت آجانے سے شہزادی کچھ گھبرا سی گئی۔ زنیرا اور اس کے تعلقات جاننے کے بعد وہ اس سے مزید کترانے لگی تھی۔ فاران کی کچھ کہتی ہوئی آنکھیں جب اس کی جانب اٹھتی تھیں تو اسے ایک انجانا سا خوف محسوس ہوتا تھا۔ وہ اتنی نادان بھی نہیں تھی کہ فاران کی نگاہوں کے والہانہ پن کو محسوس نہ کر سکتی۔ کوئی اور وقت ہوتا تو خوشی سے اس کے پیر زمین پر نہ پڑتے وہ سارے جہاں میں اِتراتی پھرتی کہ ایک اتنا مشہور ہیرو جس کی ایک جھلک دیکھنے کے لیے لڑکیاں مری جاتی ہیں وہ اس کی نگاہِ التفات کا متمنی ہے...... لیکن حالات اسے جس موڑ پر لے آئے تھے اب وہاں اسے ہر قدم پھونک، پھونک کر اٹھانا تھا۔ شروع، شروع میں تو اسے اس بات کا احساس نہیں ہوا تھا کہ فاران کی آنکھوں میں اسے دیکھ کر کیسی روشنی سی بھر جاتی ہے۔ اس سے باتیں کرتے ہوئے اس کا لہجہ کتنا شہد آگیں ہو جاتا ہے۔ وہ اکثر اسے اپنی شوٹنگ کے بارے میں بتاتا تو وہ اپنی خوب صورت آنکھوں میں بے تحاشا حیرت اور اشتیاق سمیٹے معصومیت سے سنتے ہوئے مختلف سوالات بھی کرتی رہتی جس کے جوابات اسے فاران کی طرف سے بہت طویل ملتے تھے۔ اسے پتا بھی نہیں چلتا اور فاران اسے اپنی نگاہوں کے حصار میں لیے اپنی آنکھوں کی پیاس بجھاتا رہتا۔ وہ فاران کی دیوانگی اس کے عشق سے بالکل بے خبر اپنی سادگی میں روز بروز اس کا قرار لوٹتی جارہی تھی۔ البتہ زنیرا بہت کچھ محسوس کرنے لگی تھی۔

فاران نے اس سے ناتا ضرور توڑ دیا تھا لیکن بہر حال وہ رشتہ تو برقرار تھا ناں جسے اس نے بہت پہلے ساری دنیا کے سامنے دل سے قبول کیا تھا...... اور اسی رشتے کے ناتے سے وہ لاکھ نفرتوں اور دوریوں کے باوجود اب بھی شرعی طور پر زنیرا کا ہی تھا۔ حق نہ ہوتے ہوئے بھی وہ اس کی حقدار تھی۔ اس دن کی ذلت وہ بھلائے نہیں بھولتی تھی لیکن جب سے اس نے فاران کی آنکھوں میں شہزادی کے لیے ایک خوب صورت سے احساس کی چمک کو محسوس کرنا شروع کیا تھا تو پتا نہیں کیوں جیسے دل اس چیز کو بالکل برداشت نہیں کر پا رہا تھا۔ اس نے تو سوچا تھا کہ وہ فاران کی کسی بھی بات سے کوئی سروکار نہیں رکھے گی لیکن شاید دل میں چھپی فاران کی شدید محبت اسے ہر بار ہار جانے پر مجبور کر دیتی تھی اور یہی اس کی بے بسی کی انتہا تھی۔ وہ یہ بھی جانتی تھی کہ شہزادی اس معاملے میں بالکل.... بے قصور ہے لیکن پھر بھی جب وہ فاران کی والہانہ نگاہیں شہزادی کی جانب اٹھتی محسوس کرتی تو..... بے اختیار شہزادی سے شدید جیلسی کا احساس ہونے لگتا۔ اب اس کی پوری کوشش یہی ہونے لگی تھی کہ شہزادی

اور فاران کا سامنا کم سے کم ہو۔

اس دن اتوار تھا، وہ اور شہزادی گپ شپ کرتے ہوئے چائے پی رہی تھیں۔ فاران صبح سویرے ہی شوٹنگ کے لیے جا چکا تھا۔ بچے کمپیوٹر پر کوئی گیم کھیلنے میں مصروف تھے کہ اچانک لینڈ لائن پر فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

"جاؤ دیکھو شہزادی کس کا فون ہے، میرے خیال میں یہ امی ہی ہو سکتی ہیں پلیز تم فون یہیں لے آؤ۔" زنیرا نے کسلمندی سے شہزادی کو ہدایت دی۔ فون کچھ ہی فاصلے پر رکھا ہوا تھا۔ شہزادی کے ہیلو کے جواب میں نہ جانے دوسری طرف سے کیا کہا گیا تھا کہ شہزادی کے چہرے پر جیسے خوشی کی دھنک بکھر گئی۔

"اچھا ٹھیک ہے، میں روشی اور فرحان کو بھی بتاتی ہوں۔"

"نہیں، نہیں ہم لوگ جلدی سے تیار ہو جاتے ہیں، جی آپ آدھے گھنٹے میں گاڑی بھیج دیں۔" شہزادی بہت ایکسائٹڈ لہجے میں یہ سب کہتے ہوئے بار بار زنیرا کی جانب بھی دیکھ رہی تھی جو کچھ الجھی ہوئی نگاہوں سے اسے دیکھتے ہوئے اس کی باتیں سن رہی تھی۔ شہزادی فون رکھ کر اس کے قریب چلی آئی۔

"باجی وہ فاران بھائی کا فون تھا۔ آج ان کے سیٹ پر ایک بہت مزاحیہ سین شوٹ ہونا ہے۔ وہ بہت مزاحیہ ایکٹر ہے، ناں اسماعیل اس کے ساتھ ہے فاران بھائی کا سین...... " وہ آگے کچھ کہتے، کہتے رک گئی۔

"تو پھر......؟" زنیرا نے سوالیہ نظروں سے اسے دیکھا۔ لہجہ کافی سرد سا تھا۔ شہزادی نے فوراً اس کے بدلتے ہوئے موڈ کو محسوس کر لیا۔

"فاران بھائی کہہ رہے تھے کہ میں بچوں کو لے کر اسٹوڈیو آ جاؤں، روشی اور فرحان بہت خوش ہو جائیں گے۔" اس نے کچھ جھجکتے ہوئے جواب دیا۔

"لیکن خوشی تو تمہارے چہرے سے ظاہر ہو رہی ہے۔" زنیرا کے لہجے کی کڑواہٹ محسوس کر کے وہ کچھ ڈر سی گئی۔

"اصل میں فاران بھائی کو ایک بار میں نے بتایا تھا کہ مجھے شوٹنگ دیکھنے کا بہت شوق ہے شاید اسی لیے انہوں نے مجھے بھی کہہ دیا۔" اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے اس نے بہت خوفزدہ نظروں سے زنیرا کے چہرے پر بکھرے تناؤ کو دیکھا۔

زنیرا کو پتا نہیں کیا ہوا وہ تیزی سے اٹھی اور اپنے کمرے میں چلی گئی لیکن شہزادی نے اس کی آنکھوں میں جھلملاتے آنسو دیکھ لیے تھے۔ وہ ایک لمحے سن دماغ کے ساتھ کھڑی رہ گئی اور پھر سر جھٹک کر بچوں کے کمرے کی جانب بڑھ گئی۔

آج بہت عرصے بعد زنیرا بے اختیار ہو کر رو رہی تھی۔ کبھی کبھی انسان جب ہر طرف سے مایوس ہو جاتا ہے تو اسے اپنے آنسوؤں کی پناہ میں آ کر ہی کچھ سکون ملتا ہے۔ اس کے دکھ اور درد کے کیسے ساتھی بن جاتے ہیں یہ آنسو...... پتا نہیں کتنی دیر ہو گئی تھی۔ روتے، روتے وہ کچھ غنودگی میں چلی گئی۔

اسے ایسا محسوس ہونے لگا جیسے وہ فاران کے ساتھ اس کی فلم کے سیٹ پر موجود ہے جہاں اسے ایک وی آئی پی کی طرح ٹریٹ کیا جا رہا ہے۔ فاران بار بار اس کے پاس آ کر سب کو جتا رہا ہے کہ وہ اس کے لیے کتنی اہم ہے۔ فاران کی کسی بات پر وہ کھلکھلا کر ہنسی تو بے اختیار اس کی آنکھ کھل گئی۔ وہ اپنے کمرے میں بالکل اکیلی لیٹی ہوئی تھی۔ اتنا سکوت تھا چاروں طرف کہ اسے اپنی سانسوں کی آواز بھی صاف سنائی دے رہی تھی۔ تبھی اس کے کمرے کا دروازہ آہستہ سے کھلا اور شہزادی چائے کا کپ ہاتھ میں تھامے اندر داخل ہوئی۔



"باجی میں دو دفعہ آپ کے کمرے میں آ چکی ہوں لیکن آپ سو رہی تھیں۔" وہ سائڈ ٹیبل پر کپ رکھ کر اس کے نزدیک بیٹھ گئی۔

"تم لوگ اتنی جلدی واپس آ گئے؟" اس نے متورم آنکھوں سے شہزادی کی جانب دیکھا۔

"نہیں، ابھی بچے واپس نہیں آئے ہیں۔" شہزادی کے جواب پر زنیرا نے ایک گہری سی سانس لی۔

"اچھا ہوا شہزادی جو تم آج فاران کے بلانے پر نہیں گئیں۔ جانتی ہو اگر آج تم وہاں چلی جاتیں تو پھر میرے گھر اور میری زندگی سے بھی تم ہمیشہ کے لیے چلی جاتیں۔ تمہیں نہیں معلوم کہ آج اتنی دیر میں کس اذیت سے گزرتی رہی ہوں۔" اس کی آواز بھرا گئی۔ شہزادی بے اختیار اٹھ کر اس کے گلے لگ گئی۔

"باجی آپ کبھی میرے خلوص پر شک مت کیجیے گا۔ میرے لیے اب دنیا میں سوائے آپ کے اور کوئی بھی نہیں...... وہ خوشی جو مجھے آپ کے آنسوؤں کے بدلے ملے مجھ پر حرام ہے باجی۔" اس کے لبوں سے نکلا ہوا ایک، ایک لفظ اس کی.... بے لوث محبت کی گواہی دے رہا تھا۔

"شہزادی میں نے ایک دن تم سے کہا تھا کہ میں تم سے اپنا درد اپنا دکھ ضرور شیئر کروں گی تو آج نہ جانے کیوں میرا دل چاہ رہا ہے کہ اپنے دل کی تمام گھٹن تمہارے سامنے نکال دوں، پوری دنیا میں اجالا کے بعد تم وہ ہستی ہو گی جو میری زندگی کی اس ناقابلِ یقین حقیقت سے واقف ہو گی...... میری ساری فیملی، میری فرینڈز، میرے سسرال والے مجھ پر رشک کرتے ہیں اور میں اپنی عزت کا بھرم رکھنے کی خاطر اپنے بچوں کی خوشی، ان کے اچھے مستقبل کے لیے ایک جھوٹی زندگی گزار رہی ہوں۔ مر مر کر جی رہی ہوں۔" آج شہزادی کے اس اقدام نے جیسے اسے زنیرا کے ایک دم بہت زیادہ قریب کر دیا

## درد کا میلا

جب درد کا میلا لگتا ہے
اور دل بھی اکیلا لگتا ہے
جب تتلی سے بات نہیں ہوتی
رنگوں کی برسات نہیں ہوتی
جب آنکھیں خواب نہیں بنتیں
جب شامیں بات نہیں کرتیں
جب عشق کچہری لگتی ہے
زخموں کی گواہی ہوتی ہے
جب جرم سزا ہو جاتا ہے
اور درد عطا ہو جاتا ہے
جب چاند سیاہ ہو جاتا ہے
کوئی اپنا جدا ہو جاتا ہے
اور
چھوٹی سی کسی بات پہ وہ
جب وفا سے خفا ہو جاتا ہے
تب دنیا بے رنگ لگتی ہے
دل میں بارش ہونے لگتی ہے

شاعرہ: راحت وفا راجپوت، لاہور

## ایک لمحہ

وہ جو ایک لمحہ گزر گیا
وہی لمحہ حاصلِ زیست تھا
وہ گزر گیا تو پتا چلا
میں اس ایک لمحے کا اسیر تھا
وہی لمحہ پھر جو ملے مجھے
اسے روک لوں، اسے تھام لوں
اسے پھر نہ میں گزرنے دوں
ہاں میں اپنی عمر گزار دوں

شاعرہ: عالیہ ضیاء، کراچی

تھا اور پھر دل کچھ زیادہ ہی بوجھل ہو رہا تھا تبھی وہ اس دن شہزادی کو اپنے دکھوں کا رازدار بنا بیٹھی تھی۔ شام کو جب روشانہ اور فرحان ہنستے کھلکھلاتے ہوئے فاران کے ساتھ واپس آئے تو شہزادی کچن میں زنیرا کے لیے کافی بنا رہی تھی۔ دونوں بچے شور مچاتے ہوئے وہیں آ گئے اور بے حد ایکسائٹڈ لہجے میں شہزادی کو شوٹنگ کا حال بتانے لگے۔ اسماعیل کے بارے میں بتاتے ہوئے وہ دونوں ہی خوب ہنس رہے تھے۔ شہزادی کے چہرے پر ملال کے رنگ صاف نظر آ رہے تھے۔ اسے کامیڈین اسماعیل کو دیکھنے کا اس سے ملنے کا بہت شوق تھا اور کسی فلم کی شوٹنگ دیکھنا بھی اس کا ایک خواب تھا لیکن اس کی اس قربانی کے بدلے اسے اپنی باجی کا اعتبار، ان کی محبت، ان کا اعتماد حاصل ہو گیا تھا تو یہ سودا بھی کچھ برا نہیں تھا۔ اس نے اپنے دل کو تسلی دیتے ہوئے سوچا تھا تبھی فاران کے کچن میں آ جانے سے وہ کچھ نروس سی ہو گئی۔ ہاتھ میں پکڑا ہوا کافی کا مگ لرز سا گیا۔ بچے زنیرا کو بتانے کے لیے بھی بے تاب ہو رہے تھے اس لیے وہ دوڑتے ہوئے اس کے کمرے کی جانب چلے گئے۔ وہ بھی فاران سے کترا کر آگے جانے کے لیے بڑھی تو وہ اس کے سامنے کچھ ایسے کھڑا ہوا کہ اسے رک جانا پڑا۔

''میں نے خاص طور پر تمہیں بلانے کے لیے گاڑی بھیجی تھی، وعدہ کرنے کے باوجود کیوں نہیں آئیں تم؟'' فاران سخت خفا لگ رہا تھا۔

''باجی کی طبیعت ٹھیک نہیں تھی۔'' وہ اس کے سخت لہجے پر کافی گھبرا سی گئی۔

''باجی کی طبیعت ٹھیک نہیں تھی یا انہوں نے تمہیں جانے سے روک دیا تھا۔ مجھے صاف، صاف بتاؤ۔'' اس کے لہجے میں شدید غصہ چھپا ہوا تھا۔ شہزادی نے خوف زدہ ہو کر ایک طرف سے نکلنا چاہا لیکن فاران نے بازو پھیلا کر اس کا راستہ روک لیا تھا۔

''شہزادی تم نہیں جانتیں کہ آج تم نے میرے انتظار، میری خوشی کو کس بے دردی سے قتل کیا ہے۔ ایک، ایک پل کاٹنا مشکل ہو رہا تھا مجھ سے لیکن جب صرف بچوں کو آتے دیکھا تو جیسے میرا دل رک سا گیا تھا۔ تم نے بہت ظلم کیا ہے مجھ پر شہزادی۔'' ایک دم سے ہی فاران کی آنکھوں میں عجیب سا جنون امنڈ آیا۔ لہجہ بھی ٹوٹا ہوا سا تھا۔ ایک ساعت کو شہزادی کی آنکھیں اس کی آنکھوں سے الجھیں۔ گرما گرم کافی چھلک کر اس کے ہاتھوں پر گری تو بے اختیار سی کی آواز اس کے ہونٹوں سے نکلی۔

''اوہ...... تمہارا تو ہاتھ جل گیا۔'' فاران نے جلدی سے کافی کا مگ اس کے ہاتھ سے لیتے ہوئے اس کا دوسرا ہاتھ تھامنے کی کوشش کی تھی لیکن وہ ایک سہمی ہوئی ہرنی کی طرح کچھ اس تیزی سے بھاگی کہ فاران بس اپنے بڑھے ہوئے ہاتھ کو دیکھتا ہی رہ گیا۔

اس دن کے بعد سے وہ خود بھی فاران سے بہت کترانے لگی تھی لیکن ایک ہی گھر رہتے ہوئے یہ ممکن بھی نہیں تھا کہ دونوں کا کبھی آمنا سامنا ہی نہ ہو...... فاران کے آنے جانے کا کوئی ٹائم مقرر نہیں تھا۔ وہ ہمیشہ اچانک ہی آتا تھا۔ اور ایسے میں جب کبھی اس کی مڈبھیڑ شہزادی سے ہو جاتی تو اس کا والہانہ انداز جہاں شہزادی کے لیے ایک مشکل بن جاتا وہیں زنیرا کے دل پر بھی جیسے آری چلنے لگتی وہ تو فلموں میں ہی اسے کسی اور سے محبت کرتے نہیں دیکھ سکتی تھی اور اب تو خود اس کے گھر میں اس کی نگاہوں کے سامنے اس کا محبوب اپنے جذبوں کی تمام شدتیں کسی اور کے نام کر رہا تھا۔ شہزادی بھی اس کی اذیت کو محسوس کر کے کڑھ کر رہ جاتی۔

''باجی آپ مجھے ایدھی سینٹر چھوڑ آئیں، میری وجہ سے آپ کا رہا سہا سکون بھی برباد ہو رہا ہے۔''





اس دن وہ بے ساختہ زنیرا کا ہاتھ تھام کر رو دی۔ ابھی کچھ ہی دیر پہلے فاران نے ناشتا کرتے ہوئے بے اختیار اسے پکار کر گرم چائے لانے کو کہا تو سامنے سے آتی ہوئی زنیرا نے فوراً ہی خانساماں کو آواز دے کر فاران کا میسج پہنچا دیا۔

''تمہیں میرے معاملے میں بولنے کی قطعی ضرورت نہیں...... میں جس سے چائے مانگ رہا ہوں وہی لے کر آئے گی۔'' فاران کا لہجہ غراتا ہوا سا تھا۔

''شہزادی آپ کی رکھی ہوئی نوکرانی نہیں بلکہ میری ذمے داری ہے۔ چائے اور کھانے کی ذمے داری رحیم کی ہے، آپ شہزادی کو کیوں بار بار بلاتے ہیں۔'' وہ برہمی سے کہتی ہوئی واپس مڑی تو فاران نے میز پر رکھا ہوا گلاس اتنی زور سے زمین پر دے مارا کہ اس کے ٹوٹنے کی آواز کمرے میں بیٹھی شہزادی کو بھی سنائی دے گئی۔ وہ سہم کر دروازے کے نزدیک آ گئی۔ جہاں فاران، زنیرا پر برس رہا تھا۔

''میں اب تھک چکا ہوں اپنی اس زندگی اور اپنی اس تنہائی سے...... اس نام نہاد بندھن سے جو مجھے ہر لمحے کچوکے دیتا رہتا ہے۔ خدا کی قسم اگر بچوں کا خیال نہ ہوتا تو میں ایک لمحہ بھی نہ لگاتا اس تعلق کو توڑنے میں۔'' شدید غصے میں اس کی آواز بہت اونچی ہو گئی تھی۔

''فاران میں بھی اپنے بچوں اور اپنے ماں باپ کی خاطر ایسی بے رنگ اور تکلیف دہ زندگی گزارنے پر مجبور ہوں...... ورنہ میں خود اس جہنم میں ایک لمحے کو بھی نہیں رہنا چاہتی۔'' زنیرا کو تو جیسے اس کے جملوں سے آگ ہی لگ گئی تھی۔

''نہ میں تمہارے ساتھ رہنا چاہتا ہوں اور نہ ہی تمہیں میرا ساتھ منظور ہے پھر ہم کب تک بچوں کی خاطر ایک دوسرے کو برداشت کرتے رہیں گے؟ میں آہستہ، آہستہ روشانہ کو ذہنی طور پر تیار کر رہا ہوں بس کچھ دن اور اس جہنم میں رہ لو۔'' وہ ترش لہجے میں کہتا ہوا تیز قدموں سے بیرونی دروازے کی جانب بڑھ گیا۔ زنیرا لٹتے ہوئے چہرے کے ساتھ اسے جاتا دیکھتی رہی اور اب جب شہزادی بھیگی پلکوں کے ساتھ ایدھی سینٹر جانے کی بات کر رہی تھی تو اس نے ٹھنڈی سانس لے کر اس کی طرف دیکھا۔

''شہزادی مجھے تم سے کوئی شکایت نہیں ہے۔ انہیں تم اچھی لگتی ہو تو اس میں بھلا تمہارا کیا قصور ہے۔ میں ان پر بلاوجہ شک کرتی رہی۔ فضول کی جیلسی نے مجھ سے میرا محبوب چھین لیا...... مرد کی تو فطرت ہی ہوتی ہے حسن سراہنا...... اگر میں ان کی چھوٹی، چھوٹی سی خطاؤں کو نظرانداز کر کے انہیں اپنی محبت کے حصار سے نکلنے نہ دیتی تو شاید آج یہ نوبت نہ آتی...... لیکن شہزادی اب میں ان کی آنکھوں میں تمہارے لیے وہی جنون ویسی ہی محبت، اسی طرح کی شدت دیکھ رہی ہوں جو کبھی میرے لیے ہوتی تھی۔ مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے شہزادی میں انہیں کھونا نہیں چاہتی۔'' وہ بے اختیار دونوں ہاتھوں میں منہ چھپا کر رو پڑی۔ شہزادی ششدر سی بیٹھی اسے دیکھ رہی تھی۔ ہمیشہ فاران سے بیزاری اور لاتعلقی کا اظہار کرنے والی زنیرا اپنے دل میں تو اسے ہی بسائے بیٹھی تھی۔ وہی اب تک اس کی روح میں بسا ہوا تھا۔

''باجی وہ آپ ہی کے ہیں اور آپ کی محبت انشاء اللہ انہیں دوبارہ آپ کے پاس آنے پر مجبور کر دے گی۔'' شہزادی کے لہجے میں بھرپور یقین تھا۔

''پتا نہیں، مجھے تو اپنی یہ کہانی ختم ہوتی نظر آ رہی ہے۔'' زنیرا کے چہرے پر بکھری مایوسی شہزادی کے دل پر بھی چھانے لگی۔

''باجی میرے خیال میں مجھے یہاں سے چلے جانا چاہیے۔'' اسے اس سارے مسئلے کا بس یہی حل

سمجھ میں آ رہا تھا۔

''شہزادی یہ دنیا بہت بری جگہ ہے اور تم بہت معصوم اور حسین ہو اگر اللہ نے تمہیں میری پناہ میں دیا ہے تو تمہاری حفاظت کرنا میرا فرض بنتا ہے۔ کل فاران کسی کو فون پر بتا رہے تھے کہ وہ ایک ماہ کے لیے سوئٹزر لینڈ جا رہے ہیں کسی فلم کی شوٹنگ کے سلسلے میں...... کوئی نہ کوئی حل نکل ہی آئے گا۔ اتنے دنوں میں۔'' زنیرا کی بات پر جیسے اسے کچھ تسلی سی ہوئی۔

''کب جا رہے ہیں فاران بھائی؟'' شہزادی کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ کل کے جاتے آج ہی چلے جائیں۔

''پرسوں جانے کا کہہ رہے تھے وہ...... پتا ہے شہزادی مجھے سوئٹزر لینڈ جانے کا کچھ زیادہ ہی شوق تھا اور فاران نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ وہ زندگی میں ایک بار مجھے وہاں ضرور لے کر جائیں گے، یہ اس وقت کی بات ہے جب وہ فلم انڈسٹری میں نہیں آئے تھے۔ پتا نہیں اب اس ملک جاتے ہوئے انہیں میری وہ خواہش اور اپنا وعدہ یاد آ رہا ہے کہ نہیں۔'' آج زنیرا بہت ٹوٹی ہوئی سی لگ رہی تھی۔ بیتے ہوئے دن جیسے اسے اپنے اوپر ہنستے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔ اس دن شہزادی نے اپنے لیے کوئی بھی دعا نہیں مانگی تھی بس دل کی گہرائیوں سے اس نے اللہ سے زنیرا کی خوشیوں کو واپس لوٹا دینے کی التجا کی تھی۔ اب تو وہ زیادہ تر اپنے کمرے میں ہی مقید رہتی تھی۔ اسے سمجھ میں ہی نہیں آ رہا تھا کہ آگے اس کا کیا مستقبل ہوگا۔ کبھی کبھی اسے اماں اور ابا اتنی شدت سے یاد آتے کہ اس کا کلیجا پھٹنے لگتا...... وہ حتی الامکان فاران کی نگاہوں سے بچنے کی کوشش بھی کر رہی تھی لیکن پھر بھی کبھی کبھار ٹکراؤ ہو ہی جاتا تھا۔

آج جب وہ ٹیوٹر عدیل سے غصے میں بحث کر رہی تھی کہ اچانک فاران کی آمد نے اسے بالکل ہی بوکھلا دیا۔ اس کے تو وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ فاران یوں اچانک اتنی جلدی واپس آ جائے گا۔ ابھی ایک گھنٹا قبل ہی تو وہ اسٹوڈیو جانے کے لیے گھر سے نکلا تھا اور اس کا اس شام سے پہلے واپس آنے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ زنیرا بھی فاران کے جانے کے بعد ہی اپنی کسی دوست کے ہاں جانے کے لیے نکلی تھی۔

''کیا بات ہے شہزادی، یہ صاحب کون ہیں؟'' اس نے بہت اچنبھے سے عدیل کی جانب دیکھتے ہوئے شہزادی سے پوچھا۔ اس سے پہلے کہ وہ کچھ جواب دیتی عدیل نے خود ہی اپنا تعارف کروایا۔

''فاران صاحب مجھے عدیل کہتے ہیں۔ میں مسز جمیل کے ریفرینس سے یہاں آیا ہوں۔ انہوں نے بتایا تھا کہ آپ کو اپنے بچوں کے لیے ایک ٹیوٹر کی ضرورت ہے۔'' بہت خوب صورت لہجے میں اپنا تعارف کراتے ہوئے وہ اسمارٹ سا نوجوان پتا نہیں کیوں شہزادی کو بہت اچھا لگا تھا۔ ایسے ہی ساتھی کے تو خواب سجے رہتے تھے اس کی آنکھوں میں لیکن اماں اور ابا نے اسے فقیر محمد جیسے شخص کے پلے باندھ کر اس کے سارے خوابوں کو چکنا چور کر دینے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ اس وقت فاران، عدیل سے مختلف سوالات کر رہا تھا لیکن شہزادی کو جیسے کچھ سنائی نہیں دے رہا تھا۔ وہ کھوئی، کھوئی سی کھڑی چپکے، چپکے فاران کی نظر بچا کر اسے دیکھ رہی تھی۔

''کتنے فلمی انداز میں ہم دونوں کی پہلی ملاقات ہوئی ہے۔ پہلے میں غصہ ہوئی...... پھر ہم دونوں میں جھڑپ ہوئی اس کے بعد تم مجھے اچھے لگنے لگے...... شاہ رخ خان کی ایک فلم میں ایسا ہی ہوا تھا جب......'' اچانک ہی فاران کی آواز پر وہ بری طرح سے چونک کر اپنی سوچوں سے باہر آ گئی۔

''شہزادی جاؤ جا کر بچوں کو بلا لاؤ۔ عدیل ان سے ملنا چاہتے ہیں۔'' فاران کے کہنے پر وہ تیزی سے پلٹ کر باہر چلی گئی۔ وہ اس کی آنکھوں کی طرف دیکھتے ہوئے بھی گھبرانے لگی تھی۔





عدیل، فاران کو بتا رہا تھا کہ وہ اس کی فلمیں کتنے شوق سے دیکھتا ہے۔ جب روشانہ اور فرحان کو لیے شہزادی اندر داخل ہوئی۔ میرون کرتے اور وائٹ شلوار دوپٹے میں وہ دل میں اتر جانے کی حد تک پیاری لگ رہی تھی۔ فاران بے خود سا اسے دیکھتا رہ گیا۔ جبکہ عدیل کی نظریں بھی اس کے سراپے سے الجھ کر کچھ دیر کو ہٹنا بھول گئی تھیں۔ کچھ دیر پہلے بھی اس نے دل ہی دل میں اس کے حسن کو سراہا تھا لیکن اب فاران سے بات فائنل ہونے کے بعد جب ٹینشن ختم ہوئی تو دوبارہ دیکھنے پر وہ اس سے مزید متاثر ہو رہا تھا۔

''بچوں یہ تمہارے نئے سر ہیں۔ کل سے یہ تمہیں پڑھائیں گے۔ Are you happy now?'' فاران نے بچوں کا تعارف عدیل سے کروایا تو فاران نے محض اثبات میں سر ہلایا تھا لیکن روشانہ خوش ہو کر بولی۔

''جی بابا لیکن کل سے کیوں، مجھے آج سے ہی پڑھنا ہے کل میرا میتھ کا ٹیسٹ ہے۔'' اس نے ملتجی نگاہوں سے فاران اور پھر عدیل کی جانب دیکھا تو عدیل نے فوراً ہی مسکراتے ہوئے اسے کتابیں لانے کو کہا۔ روشانہ خوشی سے اچھلتی ہوئی کتابیں لانے بھاگی جبکہ فرحان بہت بور سا اس کے پیچھے، پیچھے گیا تھا۔

شہزادی بھی خاموشی سے باہر جانے لگی تو فاران نے اسے پکارا۔

''شہزادی پلیز رحیم سے کہہ کر عدیل کے لیے چائے بھجوا دو اور ہاں مجھے کافی چاہیے، میں اپنے کمرے میں ہوں۔'' شہزادی بنا کوئی جواب دیے سیدھی کچن میں چلی گئی۔ رحیم کو فاران کا آرڈر بتا کر وہ اپنے کمرے کی طرف جا رہی تھی کہ اسے ایسا محسوس ہوا جیسے کسی نے اس کا دوپٹا پکڑ کر ہلکے سے گھسیٹا ہو اس نے گھبرا کر پیچھے پلٹ کر دیکھا فاران اس کے دوپٹے کا پلو اپنی مٹھی میں دبائے اس کے نزدیک آ چکا تھا۔

''پلیز فاران بھائی میرا دوپٹا چھوڑیں......'' شہزادی کی آواز میں لرزش تھی۔

''شہزادی لوگ کہتے ہیں کہ محبت صرف ایک بار ہوتی ہے لیکن تم سے ملنے کے بعد مجھے یہ مفروضہ بالکل غلط لگ رہا ہے۔ جتنی شدت سے میں تمہیں چاہنے لگا ہوں ایسی محبت میں نے کبھی کسی سے نہیں کی ہے۔ اب زنیرا میرے دل سے بہت دور جا چکی ہے، مجھے یاد بھی نہیں کہ کبھی وہ میری زندگی میں آئی تھی۔ مجھے تمہارے سوا کچھ بھی یاد نہیں اب۔'' کتنا جنون تھا فاران کی آنکھوں میں شہزادی نے خوفزدہ ہو کر اپنا آنچل چھڑانا چاہا لیکن فاران کی گرفت مزید مضبوط ہو گئی وہ اس کے اور نزدیک آ گیا۔

''شہزادی خدا کی قسم میں تمہارے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا۔ پلیز تم میری ہو جاؤ...... ہمیشہ کے لیے میری بن جاؤ۔'' وہ جیسے اپنے ہوش کھوتا جا رہا تھا۔ لہجے میں اتنی دیوانگی تھی کہ شہزادی کے ہاتھ پاؤں خوف سے کانپنے لگے۔ دل لگتا تھا کہ بند ہی ہو جائے گا۔ وہ ایک فقیر کے مانند اس کے سامنے گڑگڑا رہا تھا۔ اس کی محبت کی بھیک مانگ رہا تھا اور وہ سفید پڑتے ہوئے چہرے کے ساتھ اپنا آنچل چھڑانے کی کوشش میں بے اختیار رو پڑی۔

''پلیز فاران بھائی ایسی باتیں مت کریں، زنیرا باجی صدمے سے مر جائیں گی۔''

''نہیں، اس نے خود مجھے کھویا ہے۔ اب ہم دونوں کے درمیان کچھ بھی نہیں ہے اور میں اس گھٹن زدہ زندگی سے تنگ آ چکا ہوں۔ سوئٹزر لینڈ سے واپس آ کر میں اپنی اور اس کی فیملی کو بٹھا کر اس تعلق کو

ہمیشہ کے لیے ختم کردوں گا۔ بس تم میرا انتظار کرنا۔ اگر پہلے سے میں نے یہ کنٹریکٹ سائن نہیں کیا ہوتا تو میں کبھی نہ جاتا۔'' اس نے شہزادی کا دوپٹا چھوڑ کر بے اختیار اس کے دونوں ہاتھوں کو تھام لیا۔

''فاران بھائی!'' اس نے کسمسا کر اپنے ہاتھ چھڑانے چاہے۔

''تم میری ہو شہزادی، میں تمہارا دامن اتنی خوشیوں سے بھر دوں گا کہ جس کا تم تصور بھی نہیں کرسکتیں۔ بس صرف ایک ماہ کی بات ہے پھر دنیا کی کوئی طاقت ہمیں الگ نہیں کرسکے گی۔ پلیز میرا انتظار کرنا۔'' آخری جملہ اس نے بہت ملتجی انداز میں شہزادی کی طرف دیکھتے ہوئے کہا تھا۔ تبھی روشانہ کی آواز پر وہ ایک دم پلٹ کر لمبے، لمبے ڈگ بھرتے ہوئے.. باہر کی طرف چلا گیا۔ شہزادی سکتے کے عالم میں کھڑی اسے جاتا ہوا دیکھ رہی تھی۔

☆☆☆

زنیرا جب گھر واپس آئی تو عدیل کو ڈرائنگ روم میں بچوں کو پڑھاتے دیکھ کر حیران رہ گئی۔ اس کے خیال میں تو آج شہزادی نے صرف اس سے بات چیت ہی کرنی تھی لیکن یہاں تو یہ ٹیوٹر باقاعدہ بچوں کو پڑھانے ہی بیٹھ گیا تھا۔ زنیرا کو بہت الجھن سی محسوس ہوئی۔ اسے شہزادی سے اتنی جلد بازی کی امید نہیں تھی۔ ابھی وہ اس کے کمرے کی جانب جارہی تھی کہ اسے رحیم نظر آیا۔

''رحیم یہ چائے تم کس کے لیے لے جارہے ہو؟'' اس کے ہاتھ میں چائے اور بسکٹ کی ٹرے دیکھ کر اس نے کچھ الجھ کر پوچھا حالانکہ وہ سمجھ چکی تھی کہ یہ چائے کس کے لیے ہے۔

''وہ جی فاران صاحب نے کہا تھا کہ بچوں کے سر کے لیے چائے بنادو۔'' رحیم نے رک کر اسے جواب دیا۔

''صاحب نے......؟'' زنیرا نے شاکڈ ہو کر اس کی طرف دیکھا۔

''جی آپ کے جانے کے کچھ دیر بعد وہ واپس آگئے تھے مجھ سے کافی بنانے کو بھی کہا تھا لیکن پتا نہیں کیوں جلدی ہی واپس چلے گئے۔'' رحیم چائے لے کر ڈرائنگ روم میں جا چکا تھا لیکن وہ ڈوبتے ہوئے دل کے ساتھ وہیں کھڑی رہ گئی۔

''فاران بنا کسی وجہ کے یوں اچانک کیسے واپس آگیا۔ اس کو تو اسٹوڈیو پہنچنے میں تقریباً چالیس منٹ لگتے ہیں۔ اس کا مطلب ہے کہ وہ آدھے راستے ہی سے واپس لوٹ آیا تھا۔''

زنیرا کو یاد آیا کہ جب وہ بچوں کو اپنے جانے کا بتا رہی تھی تو وہ اسی وقت کمرے سے نکلا تھا۔ یقیناً اس نے سن لیا تھا کہ کچھ دیر بعد وہ گھر پر نہیں ہوگی۔ زنیرا وسوسوں میں گھری تھکے، تھکے قدموں سے شہزادی کے کمرے کی جانب چلی آئی۔ اسے پورا یقین ہو رہا تھا کہ فاران کی آمد بے مقصد نہیں تھی۔ وہ کل صبح سوئٹزرلینڈ جا رہا تھا اور جانے سے پہلے وہ ضرور شہزادی سے اکیلے میں مل کر کوئی بات کرنا چاہ رہا تھا۔ زنیرا نے فاران کی آنکھوں میں جذبوں کی ایسی شدت محسوس کی تھی جو اسے اذیت سے دوچار کرنے کے ساتھ ساتھ حیران بھی کر رہی تھی۔ زنیرا نے تو ایسا جنون کبھی اپنے لیے بھی محسوس نہیں کیا تھا۔ جب وہ اس کی محبت میں پاگل اسے پانے کے لیے کوشاں تھا۔ اب جبکہ وہ ایک سیلیبرٹی تھا۔ ہزاروں لڑکیاں اس پر مرتی تھیں، اسے محبتوں کی کمی نہیں تھی۔ کتنی خوب صورت ہیروئنز اس کے ساتھ کام کرنے کے لیے بے چین رہا کرتی تھیں لیکن اسے تو جیسے شہزادی کے علاوہ کچھ دکھائی نہیں دے رہا تھا۔ عشق کی ایسی منزل پر پہنچ گیا تھا وہ جس کے بعد جیسے تمام راستے ختم ہوگئے تھے۔

''یہ قدرت لگاتار فاران کو مجھ سے دور کرنے کے اسباب کیوں پیدا کیے جارہی ہے۔ شہزادی کو میرا





ہمدرد، میرا غم گسار بنا کر بھیجا بھی تو اسی کو میرے دل پر گزرنے والی سب سے بڑی قیامت کا سبب بھی بنادیا جبکہ میں جانتی ہوں کہ وہ بہت معصوم اور.... بے لوث محبت کرنے والی لڑکی ہے۔'' اس نے گہری سانس لے کر سوچا اور شہزادی کے کمرے کے بند دروازے کو کھٹکھٹانے لگی۔ کچھ لمحوں بعد شہزادی کی خوفزدہ سی آواز آئی۔

''کون ہے......؟''

''دروازہ کھولو...... شہزادی میں ہوں۔'' زنیرا کو اس کی آواز سے کسی انہونی کا احساس ہونے لگا تھا۔ شہزادی نے فوراً ہی دروازہ کھول دیا۔ کتنی ہراساں سی لگ رہی تھی وہ۔

''کیا بات ہے تم ٹھیک تو ہو ناں......؟'' زنیرا کے دل میں جیسے پنکھے سے لگے ہوئے تھے۔ شہزادی کی آنکھوں میں بے ساختہ آنسو آگئے۔ اسے سمجھ میں ہی نہیں آرہا تھا کہ وہ زنیرا کو کیسے بتائے کہ آج فاران نے اپنی باتوں سے اس کی جان نکالنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ وہ زنیرا کو یہ بتانے کی ہمت ہی نہیں کر پا رہی تھی کہ ایک ماہ بعد فاران خاندان کے سامنے زنیرا سے سب تعلق ختم کردے گا۔ وہ کس منہ سے کہتی کہ فاران اس سے شادی کرنا چاہتا ہے۔ وہ بس چپ چاپ آنکھوں میں آنسو لیے اسے تکتی رہی۔

''شہزادی پلیز مجھے بتاؤ کیا بات ہے؟'' زنیرا بہت زیادہ پریشان ہوگئی۔

''باجی وہ فاران بھائی مجھ سے کہہ رہے تھے کہ وہ مجھے پسند کرتے ہیں۔'' وہ بس اتنا ہی کہہ سکی اور بے اختیار زنیرا کے گلے لگ کر رونے لگی۔

''اوہ تو آج انہوں نے اظہار بھی کردیا۔'' زنیرا کا چہرہ ایک دم مرجھا گیا۔ ''شہزادی یہ تو ہونا ہی تھا لیکن پلیز مجھ سے کچھ اور مت چھپانا۔ انہوں نے تمہارے قریب آنے کی کوشش نہیں کی کوئی اور بات تو نہیں ہوئی۔ تم اتنی زیادہ خوف زدہ کیوں لگ رہی ہو۔'' زنیرا جہاں شہزادی کے اس انکشاف کے بعد اندر سے بری طرح سے ٹوٹ رہی تھی وہیں شہزادی کو اس طرح پریشان اور خوف زدہ دیکھ کر وہ دوسری طرح سے بھی فکرمند ہوگئی تھی۔

''نہیں باجی... ایسی کوئی بات نہیں ہے۔'' شہزادی نے فوراً ہی آنسو پونچھتے ہوئے تسلی آمیز لہجے میں اس کے دل میں چھپے وسوسے کو دور کیا تو زنیرا نے اطمینان کی گہری سانس لیتے ہوئے ایک لمحے کو آنکھیں بند کرلیں۔

''باجی آپ میری کہیں بھی شادی کردیں۔ بے شک اس کا نام فقیر ہی کیوں نہ ہو اب میں اُف بھی نہیں کروں گی۔'' اس نے بہت معصومیت سے اپنی پچھلی غلطی کا اعتراف بھی اپنے اس جملے میں کردیا تھا جسے زنیرا نہیں سمجھ سکی تھی۔

''شہزادی تم فکر نہیں کرو، دیکھو اللہ ہمارے ساتھ ہے تبھی تو ایک ماہ کا وقت اس نے ہمیں دیا ہے۔ کل فاران کے جانے کے بعد انشاء اللہ ہم کوئی حل نکالنے کا سوچیں گے۔ فی الحال تم یہیں اپنے کمرے میں آرام کرو۔ میں کھانا بھجواتی ہوں۔'' وہ تھکے ہوئے لہجے میں کہتی جانے کے لیے کھڑی ہوگئی۔

''باجی آپ عدیل صاحب سے بھی مل لیجیے گا۔ میں بلاوجہ ہی ان سے غصہ ہوگئی تھی۔ وہ تو بہت اچھے آدمی ہیں۔'' شہزادی نے کچھ جھجکتے ہوئے اسے عدیل کے بارے میں بتایا تو وہ سر ہلاتے ہوئے کمرے سے باہر چلی گئی۔ دماغ اتنا ماؤف ہو رہا تھا کہ اس نے یہ پوچھنے کی زحمت بھی نہیں کی کہ وہ کیوں عدیل سے ناراض ہوگئی تھی۔

☆☆☆

عدیل کو بچوں کو پڑھاتے پندرہ دن گزر چکے تھے اب بچے بھی اس سے اچھی طرح مانوس ہوچکے

تھے اور وہ بھی۔ یہاں تک کہ اس نے اپنے گھر والوں سے بھی زنیرا اور شہزادی کو ملوا دیا تھا۔

''شہزادی آج تم عدیل کے لیے چائے لے کر نہیں گئیں؟'' اس روز نوکر کے ہاتھ چائے بھجوانے پر زنیرا نے اس کے کمرے میں جھانک کر اس سے پوچھا تو شہزادی نے گھبرا کر ہاتھ میں پکڑا ہوا کاغذ بے اختیار مٹھی میں چھپا کر پیچھے کرلیا۔ جسے وہ بہت محویت سے پڑھ رہی تھی۔ زنیرا کچھ کانشس سی ہوکر اس کے نزدیک چلی آئی۔

''کیا لکھا ہے اس کاغذ میں جسے تم چھپا رہی ہو۔'' زنیرا نے تجسس سے اس کی جانب دیکھا تو اس نے نظریں جھکا کر ہاتھ میں پکڑا ہوا کاغذ زنیرا کے سامنے کردیا۔ زنیرا نے ایک نظر اس کاغذ پر ڈالی اور ایک بے ساختہ مسکراہٹ اس کے لبوں پر دوڑ گئی۔

''افوہ...... کتنی خوب صورت غزل ہے، کیا عدیل نے خود لکھی ہے؟''

''نہیں، وہ کہہ رہے تھے کہ کل اتفاق سے انہوں نے کہیں یہ غزل پڑھی تو اپنی ڈائری میں اتار لی کیونکہ اس کے ہر شعر میں انہیں میں نظر آرہی تھی۔ اس لیے میرے لیے لکھ کر لائے ہیں۔'' شہزادی نے بہت شرمگیں لہجے میں بتایا۔ چہرے پر حیا کے اتنے خوب صورت رنگ بکھر رہے تھے کہ زنیرا ایک پل کو اسے دیکھتی رہ گئی۔

''اللہ تم دونوں کو ہمیشہ خوش رکھے۔ ویسے کل عدیل کی امی تاریخ لینے آرہی ہیں۔ میں نے سوچا ہے کہ اس اتوار کی ڈیٹ دے دوں۔'' زنیرا نے مسکراتے ہوئے اس کی رائے پوچھی تو وہ ایک دم سے ہی اداس ہوگئی۔ اماں اور ابا اس شدت سے یاد آئے کہ دل کی رگیں پھٹتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔ رانی کا ہنستا مسکراتا چہرہ آنکھوں میں گھوم گیا۔ کانوں میں اس کی شوخ آواز گونجنے لگی۔ اگر اس وقت وہ ہوتی تو اسے کتنا چھیڑتی، کتنا تنگ کرتی، کاش وہ رانی کو بتا سکتی کہ اسے اس کا آئیڈیل مل گیا ہے۔ فقیر محمد کو ٹھکرا کر اس نے کوئی غلط فیصلہ نہیں کیا تھا۔ اس کی زندگی کے اس اہم ترین دن پر کیا اس کے اپنے شریک نہیں ہوں گے؟ وہ بنا ابا اور اماں کی دعائیں لیے اپنے نئے گھر جائے گی۔ شہزادی کے دل میں ایک ہوک سی اٹھی۔ زنیرا نے اس کے چہرے پر بکھرتی اداسی کو دیکھا تو فوراً ہی اس کا دھیان بٹانے کی خاطر ہاتھ میں پکڑے ہوئے پرچے پر شوخی سے نظر ڈالی۔

''شہزادی اگر تم برا نہ مانو تو یہ غزل ذرا میں بہ آواز بلند پڑھ لوں۔ ذرا دیکھوں تو سہی کہ اس غزل کے ہر شعر میں تم کیسے جھانکتی ہوئی نظر آرہی ہو۔''

شہزادی نے گھبرا کر اسے منع کرنا چاہا لیکن زنیرا شریر مسکراہٹ کے ساتھ وہ غزل پڑھ رہی تھی۔ ڈسٹنگ کرتی رضیہ بھی اپنا کام چھوڑ کر بڑے شوق سے اپنی بیگم صاحبہ کو یہ غزل پڑھتے ہوئے سننے لگی۔

''تم حقیقت نہیں ہو حسرت ہو
جو ملے خواب میں وہ دولت ہو
کس طرح چھوڑ دوں تمہیں جاناں
تم میری زندگی کی عادت ہو
کس لیے دیکھتی ہو آئینہ
تم تو خود سے بھی خوب صورت ہو
داستاں ختم ہونے والی ہے
تم میری آخری محبت ہو''

''افوہ...... بھئی تمہارے مجنوں صاحب تو ہاتھوں سے نکلے جا رہے ہیں۔'' زنیرا نے ہنستے ہوئے اسے چھیڑا تو رضیہ نے بھی فوراً ہاں میں ہاں ملائی۔

''جی بیگم صاحبہ، یہ عدیل صاحب تو بالکل ہیرو لگتے ہیں۔ میں نے ٹی وی پر فلم لیلیٰ مجنوں دیکھی تھی۔ فاران صاحب سے کہوں گی کہ دوبارہ فلم بنالیں۔ شہزادی باجی لیلیٰ اور عدیل صاحب مجنوں بن





جائیں گے۔'' وہ بہت جوش سے مشورہ دے رہی تھی۔ زنیرا کے چہرے پر ایک سایہ سا لہرا گیا جبکہ شہزادی کو بھی بے اختیار فاران کی وہ باتیں یاد آگئیں جو جانے سے ایک دن پہلے فاران نے اس سے کہی تھیں۔ رضیہ نے اپنے مشورے کا اتنا ٹھنڈا ری ایکشن دیکھا تو کچھ کھسیا کر دوبارہ اپنے کام کی طرف متوجہ ہوگئی۔

شہزادی نے چور نظروں سے زنیرا کی جانب دیکھا۔ اس نے ابھی تک زنیرا کو فاران کے ارادے کے بارے میں نہیں بتایا تھا۔ پتا نہیں کیوں اسے ایک آس سی تھی کہ شاید واپس آکر فاران کا دل پگھل جائے اس وقت تک وہ بھی اس گھر سے جا چکی ہوگی۔ شاید اس کی شادی کا سن کر وہ دل برداشتہ ہو کر واپس زنیرا کی جانب پلٹ آئے۔ وہ زنیرا کو فی الحال اداس اور پریشان نہیں کرنا چاہ رہی تھی۔ کتنی عزیز ہوگئی تھی زنیرا اسے...... اپنے ہر رشتے کا عکس اسے زنیرا میں ہی نظر آتا تھا۔ فاران جیسا وجیہہ اور مشہور ترین ہیرو جس کی تصویریں اکثر وہ اور رانی کاٹ کر اپنی الماری میں رکھا کرتی تھیں، وہ اس کی زلفوں کا اسیر بن جائے گا یہ اس نے خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔ انسان کی قسمت میں کبھی کبھی ایسی انہونی چیزیں لکھ دی جاتی ہیں کہ جنہیں اس کی اپنی عقل بھی تسلیم کرنے سے انکار کردیتی ہے۔

لیکن کتنی عجیب بات تھی کہ فاران کی وہ دیوانگی، اس کی محبت کی شدتیں، اس کے والہانہ انداز نے شہزادی کو کسی خوب صورت سے احساس سے دوچار کرنے کے بجائے اس کے دل میں ایک خوف سا پیدا کردیا تھا۔ زنیرا سے اس کی محبت اور ہمدردی دوچند ہوگئی تھی۔ جان سے زیادہ عزیز لگنے لگی تھی اسے اپنی یہ باجی۔ بھلا کیسے وہ اس کی جنت کو اجاڑنے کا سوچ بھی سکتی تھی۔

فاران نے جاتے وقت اس سے جو کچھ کہا تھا اس کے الفاظ ایک اژدھے کی طرح جیسے ہر وقت اس کو جکڑے رہتے تھے۔ ایسے میں عدیل جب اس کی زندگی میں داخل ہوا تو اسے وہ ایسے گھنے سائے کے مانند محسوس ہونے لگا جس کی چھاؤں تلے وہ حالات کی اس تپتی دھوپ سے نجات حاصل کرسکتی تھی۔ پہلی ہی ملاقات میں وہ اسے بالکل اپنے خوابوں کے شہزادے کے مانند لگا تھا۔ دل نے شدت سے تمنا کی تھی کہ کاش وہ ہمیشہ کے لیے اس

شہزادے کی پناہ میں آکر اپنے تمام دکھ، درد، پریشانی اس کے حوالے کر کے پُرسکون ہو جائے اور کبھی کبھی دل کی گہرائیوں سے نکلی ہوئی دعا بنا کسی رکاوٹ کے ایک دم ڈائریکٹ ہی اللہ کے پاس جا پہنچتی ہے۔ تبھی تو کہا گیا ہے کہ اللہ سے مانگتے ہوئے کبھی نہ تھکو کہ ہر انسان کی زندگی میں آنے والا کوئی ایک لمحہ اپنے اندر قبولیت کی گھڑی چھپائے ہوئے ہوتا ہے اور یہ پل اچانک کب آجائے کسی کو بھی نہیں معلوم ہوتا جیسا کہ شہزادی کے ساتھ ہوا تھا۔ شاید اس نے بھی قبولیت کے کسی ایسے ہی لمحے میں عدیل کو پانے کی بے اختیار دعا مانگی تھی تبھی تو بیس دن کے اندر، اندر ہی وہ اب عدیل کی زندگی میں ہمیشہ کے لیے شامل ہونے جا رہی تھی۔ زنیرا کی یہی کوشش تھی کہ فاران کے واپس آنے سے پہلے ہی وہ شہزادی کو باعزت طریقے سے کسی اچھے اور شریف انسان سے بیاہ کر اس گھر سے رخصت کر دے...... لیکن اسے سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ اتنی جلدی کوئی ڈھنگ کا رشتہ کہاں ڈھونڈے۔ پڑوس میں رہنے والی مسز جمال کسی رشتے کرانے والی خاتون سے واقف تھیں۔ زنیرا کی ریکویسٹ پر انہوں نے وعدہ کر لیا کہ کل شام وہ اسے ان خاتون سے ملوانے لے جائیں گی۔ وہ مسز جمال سے مل کر جب واپس گھر آئی تو لاؤنج میں سے اسے عدیل اور بچوں کی آتی ہوئی آوازوں نے بتا دیا کہ عدیل انہیں پڑھانے آچکا ہے۔ آج عدیل کو اس گھر میں آتے ہوئے تقریباً ہفتہ ہو رہا تھا۔ وہ بہت محنت سے بچوں کو پڑھا رہا تھا۔ زنیرا اس سے کافی مطمئن تھی۔ ویسے بھی پہلے دن اس سے بات چیت کر کے اس کو اندازہ ہو گیا تھا کہ عدیل ایک شریف اور محنتی نوجوان ہے۔ عدیل نے اسے بتایا تھا کہ اپنے باپ کی بے وقت موت کے بعد وہی اپنے خاندان کا واحد کفیل ہے۔ بیوہ ماں اور دو بہنوں کی ذمے داری وہ بہ خوبی نبھا رہا ہے۔ ایک بڑی فرم میں اسے ٹھیک ٹھاک جاب ملی ہوئی تھی لیکن پھر بھی وہ چاہتا تھا کہ شام کو اسے کہیں ٹیوشن بھی مل جائے...... وہ اپنی ماں اور بہنوں کو بہتر سے بہتر زندگی دینے کا خواہش مند تھا۔ زنیرا اس کے خیالات سے کافی متاثر ہوئی تھی۔ اس وقت بھی وہ عدیل سے بچوں کی پڑھائی کی پروگریس کے بارے میں پوچھنے کا سوچ کر لاؤنج کی طرف مڑی تو اندر کا منظر دیکھ کر وہ ٹھٹک کر رک گئی۔ شہزادی چائے کا مگ ہاتھوں میں تھامے عدیل کے سامنے کھڑی ہوئی تھی۔ ہونٹوں پر حیا آمیز مسکراہٹ اور آنکھوں میں ایک بہت خوب صورت سی چمک لیے وہ عدیل کی والہانہ نگاہوں کے حصار میں تھی۔ اس کے ہاتھوں سے مگ لیتے ہوئے عدیل نے آہستہ سے جانے کیا کہا کہ شہزادی کے گلابی رخسار بالکل سرخ ہو گئے۔ زنیرا نے یہ منظر بڑی دلچسپی سے دیکھا اور جیسے اچانک روشنی کا ایک جھماکا سا اس کے ذہن میں ہوا تھا۔ اس کی پریشانی اس کی الجھن کا حل سامنے نظر آنے والا منظر اپنے اندر سمیٹے ہوا تھا۔ اسی شام اس نے پہلے شہزادی سے اس موضوع پر بات کی۔

''شہزادی دیکھو آج میں نے تمہاری شادی کے سلسلے میں مسز جمال سے بات کی تھی۔ میں چاہتی ہوں کہ تم جلد از جلد اپنے گھر کی ہو جاؤ لیکن میں اس جلد بازی میں کوئی غلط فیصلہ نہیں کرنا چاہتی۔ پلیز مجھے صاف، صاف بتا دو کہ کیا تم اور عدیل ایک دوسرے کو پسند کرتے ہو۔ کیا عدیل تمہارے لیے سیریس ہے یا محض یہ سب ٹائم پاس؟'' اس نے بہت صاف گوئی سے شہزادی سے پوچھا تو وہ کچھ نروس ہو گئی۔ پچھلے ایک ہفتے میں کچھ اپنے حالات اور کچھ اپنے دل سے مجبور ہو کر وہ دانستہ عدیل کے سامنے آتی رہی تھی۔ کبھی چائے لانے کے بہانے اور کبھی بچوں کے خود ساختہ مسائل ڈسکس کرتے ہوئے بھی وہ جیسے کمرے سے واپس جانا بھول جاتی تھی۔ عدیل کو بھی یہ بے پناہ حسین اور معصوم سی لڑکی اپنے حواسوں پر چھاتی ہوئی محسوس ہونے لگی تھی۔ وہ مرد تھا اور جان رہا تھا کہ وہ جان بوجھ کر اس سے باتیں کرنے کے بہانے ڈھونڈ رہی ہے۔ اس کی آنکھوں میں چھپی اداسی اور ایک عجیب سے عدم تحفظ کا احساس جو اس کی باتوں سے جھلکتا تھا وہ بھی عدیل اچھی طرح سے محسوس کر رہا تھا۔ ایک بار اس نے یونہی شہزادی سے پوچھ لیا تھا کہ اس کا اس گھر کے مکینوں سے کیا رشتہ ہے تو اس کی سرمگیں آنکھیں آنسوؤں سے لبالب بھر گئی تھیں۔ ہونٹ کپکپا کر رہ گئے۔ اور وہ بنا جواب دیے تیزی سے کمرے سے نکل گئی تھی۔ عدیل کی جستجو اس کے بارے میں مزید بڑھ گئی۔ بچوں سے بھی بہانے بہانے کچھ معلومات حاصل کرنی چاہیں لیکن یہ بھی بے سود رہا۔ شہزادی اپنے کمرے میں آکر کتنی ہی دیر روتی رہی تھی۔ یہ ٹائم زنیرا کے جم جانے کا ہوتا تھا ورنہ شاید وہ اس کے دل میں جھانک کر بنا پوچھے ہی اس کے آنسوؤں کا سبب جان جاتی۔ اس دن دل بھر کر رونے کے بعد اس نے اپنی زندگی کا ایک اہم فیصلہ کیا تھا۔ اسے پورا یقین تھا کہ اللہ نے عدیل کو ایک فرشتہ بنا کر اس کے لیے بھیجا ہے جو اسے اپنی ذات میں کچھ ایسے سموئے گا کہ پھر اسے کسی کا ڈر نہیں رہے گا۔ وہ اس کی مضبوط پناہوں میں آکر ان نامساعد حالات کا مقابلہ بہت سکون سے بنا کسی خوف کے کر سکے گی۔ عدیل اسے ضرور اس کے اماں، ابا سے ملوا دے گا۔ اس کی.... بے گناہی کا گواہ بن کر ان کی ساری بدگمانی ختم کرنے میں اسے کوئی وقت نہیں ہوگی۔ وہ اپنے شوہر کے ساتھ جب باعزت طریقے سے اپنے ماں، باپ سے ملے گی تو ان لوگوں کا بھرم بھی قائم رہے گا۔ ان کے جھوٹ کا پردہ بھی پڑا رہے گا بلکہ عدیل جیسے داماد کو پا کر وہ سب کچھ بھول کر فخر کے ایک خوب صورت احساس کے ساتھ اسے گلے لگائیں گے اور فقیر محمد وہ



تو عدیل کو دیکھ کر جل ہی مرے گا۔ البتہ رانی ضرور دل سے خوش ہوگی۔ کتنا کچھ سوچ ڈالا تھا اس نے لیکن پھر بھی دل میں ایک خوف سا تھا کہ پتا نہیں عدیل اس کو ہمیشہ کے لیے اپنی زندگی میں شامل کرنا بھی چاہے گا یا نہیں...... کیا خبر وہ شادی یا منگنی شدہ ہو...... لیکن بہر حال اس کو رسک تو لینا ہی تھا۔ وہ ویسے بھی اپنے آپ کو ایک ایسی رسی کے اوپر چلتا ہوا محسوس کر رہی تھی جو بہت اونچائی پر تھی اور نیچے گہری کھائی منہ کھولے اس کے گرنے کی منتظر تھی۔ اور اب اس رسی پر ڈگمگا کر چلتے ہوئے وہ اپنے آپ کو بہت غیر محفوظ سمجھنے لگی تھی۔ ایسے میں عدیل کا ہاتھ اسے کھینچ کر ان خوف زدہ لمحات سے نکال سکتا تھا۔ اس رات اس نے بیٹھ کر بہت تفصیل سے عدیل کو ایک خط لکھا۔ جس کا ایک، ایک لفظ سچائی پر مبنی تھا۔ وہ حقیقت جو وہ زنیرا کو لاکھ چاہنے کے باوجود نہیں بتا پائی تھی کچھ بھی اس نے چھپانے سے گریز نہیں کیا۔ زنیرا کو بتا کر وہ اس کا اعتماد کھونے سے ڈرتی تھی لیکن عدیل کو پانے کے لیے اپنی نئی زندگی کی شروعات وہ بھروسے کی بنیاد پر کرنا چاہتی تھی۔ دوسرے دن چائے کی ٹرے میں وہ اپنا خط بھی رکھ کر اسے دے آئی۔ عدیل نے اچنبھے سے اسے دیکھا تو وہ اداسی سے مسکرا دی۔

''اس میں وہ سب کچھ ہے جو آپ جاننا چاہتے ہیں۔ عدیل میری قسمت کا فیصلہ آپ کے ہاتھ میں ہے۔ پلیز آپ مجھے کل ہی جواب دے دیجیے گا۔ میرے پاس وقت بالکل نہیں ہے اور اس کی وجہ بھی میں نے اس خط میں لکھ دی ہے۔'' اس کے لہجے میں امید، ناامیدی، التجا، خوف سب ہی کچھ شامل ہے۔ وہ فوراً ہی واپس چلی گئی۔ عدیل کا دل اب بچوں کو پڑھانے میں نہیں لگ رہا تھا۔ طبیعت کی خرابی کا بہانہ بنا کر وہ جلدی ہی اٹھ گیا۔ اس رات اس نے شہزادی کا خط کئی بار پڑھا اور ہر بار وہ اسے اپنے دل کے

مزید قریب محسوس ہوئی۔

”میں تمہیں اتنے سخت اور خراب حالات میں کبھی تنہا نہیں چھوڑوں گا۔ تم نے لکھا ہے کہ تم میری پناہ میں آنا چاہتی ہو تو شہزادی میں تو خود تمہاری محبتوں کی چھاؤں میں اپنی زندگی گزارنا چاہتا ہوں۔ تمہارے قرب میں مجھے جیتے جی جنت مل جائے گی۔“ وہ بے خودی میں نہ جانے کیا کچھ لکھ گیا تھا...... اور دوسرے دن وہ شہزادی کو اپنا جواب تھماتے ہوئے جب آہستہ سے کہہ رہا تھا۔

”شہزادی یہ جواب نہیں بلکہ میرا دل ہے جو میں تمہیں دے رہا ہوں۔“ تو اسی منظر نے زنیرا کو حیرانی کے ساتھ ساتھ ایک نامعلوم سی خوشی بھی دی تھی۔ اور اس وقت اس کے سوال نے شہزادی کو نروس تو کر دیا تھا لیکن بہرحال اب اسے بھی وقت نہیں ضائع کرنا تھا۔ فاران کے آنے سے پہلے، پہلے اسے یہاں سے چلے جو جانا تھا۔

☆☆☆

اس وقت سرخ جگمگاتے عروسی جوڑے میں بیوٹیشن کے مہارت سے کیے گئے میک اپ کے ساتھ وہ بلاشبہ آسمان سے اتری ہوئی کوئی حور ہی لگ رہی تھی۔ ابھی کچھ دیر قبل ہی اس کا نکاح ہوا تھا اور ڈنر کے بعد اب رخصتی کی تیاری ہو رہی تھی۔ عدیل اپنی بارات میں اپنی امی اور بہنوں کے علاوہ بس اپنے چند دوستوں کو ہی لے کر آیا تھا۔ اس شادی میں ان کا کوئی بھی عزیز شریک نہیں تھا۔ ویسے بھی اس شہر میں اس کے کوئی بھی قریبی عزیز مثلاً چچا، پھوپی، ماموں یا خالہ نہیں رہتے تھے اور باقی دور و نزدیک کے رشتے داروں کو بلانے کا مطلب تھا کہ لاتعداد ہی سوالات کا سامنا کرنا۔ ان کے اعتراضات کا جواب دینا اور پھر پیٹھ پیچھے بیٹھ کر وہ لوگ جو بات کا بتنگڑ بناتے وہ ایک الگ کہانی ہوتی۔ شہزادی کو یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ اسے اپنے خواب کی تعبیر بنا کسی انتظار بنا کسی دشواری کے اتنی جلدی مل جائے گی۔ شاید جٹ منگنی پٹ بیاہ والی مثال اُسی کی شادی کے لیے بنائی گئی ہے یہ بھی اس نے دل ہی دل میں سوچا تھا۔

جس دن زنیرا نے شہزادی سے عدیل کے بارے میں پوچھا تھا اسی رات اس نے عدیل کو فون کر کے صبح ہی اپنے گھر آنے کو کہہ دیا تھا۔ عدیل کے لیے اپنی امی کو شہزادی کے بارے میں بتانا بہت مشکل محسوس ہو رہا تھا اور پھر جب اس نے جھجکتے ہوئے انہیں اپنی پسند کے بارے میں آگاہ کیا تو رخشندہ کو بے اختیار اپنے بیٹے پر پیار آ گیا۔ انہیں اپنا یہ فرمانبردار بیٹا بے حد عزیز تھا جسے اپنی خوشیوں سے زیادہ اپنی ماں اور بہنوں کی فکر رہتی تھی۔ ان کا بس نہیں چلتا تھا کہ وہ اپنے اتنے پیارے بیٹے کے لیے اپنی جان بھی دے دیں، یہ تو ایک معمولی سی بات تھی۔ البتہ انہوں نے لڑکی اور اس کے خاندان کے بارے میں تھوڑا بہت جاننا چاہا تھا جسے عدیل نے بہت طریقے اور سمجھداری سے بتا کر انہیں مطمئن کر دیا...... رخشندہ نے بھی زیادہ کریدنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ انہیں اپنے بیٹے کی خوشی سے زیادہ کچھ اور عزیز نہیں تھا اور یوں آج شہزادی خوشی اور دکھ کے ملے جلے امتزاج کے ساتھ اپنے نئے سفر کی شروعات کر رہی تھی۔ اپنے ابا، اماں اور رانی کی اس موقع پر کمی جہاں اسے رُلا رہی تھی وہاں عدیل کا ساتھ امید کی ایک جگمگاتی کرن بن کر اسے اپنے ماں، باپ سے ملنے کی راہ بھی دکھا رہا تھا۔ زنیرا نے یہ اتنا بڑا قدم اٹھا تو لیا تھا لیکن ایک عجیب سی دہشت بھی اس کے دل کو سہا رہی تھی کہ فاران جب واپس آئے گا تو اس کا کیا... ری ایکشن ہوگا...... پتا نہیں یہ شادی آئندہ اس کی اپنی زندگی پر کیا اثر ڈالنے والی تھی۔

**زنیرا اور فاران کی زندگیوں کو لگا گہن چُھٹ پائے گا یا نہیں یہ جاننے کے لیے پڑھیے آخری قسط مگر اگلے ماہ**



# محبت کے بدلتے رنگ

فرحت احمد





”ناز تم جمال سے شادی کر لو۔“ عطیہ نے دھیمے لہجے میں گویا بم بلاسٹ کر دیا۔ ناز جو جھک کر عطیہ کی چادر درست کر رہی تھی۔ اب پھٹی پھٹی آنکھوں سے عطیہ کو ایک ٹک تکے جا رہی تھی۔ عطیہ اس کی حیرانی کو سمجھ رہی تھی اس لیے آہستگی سے اس کا ہاتھ تھاما اور بولی۔ ”تمام حالات تمہارے سامنے ہیں، بارہ سال بہت ہوتے ہیں کسی کے صبر کو آزمانے کے لیے...... آخر وہی کیوں قربانی دے۔ میرا ابھی تو کوئی فرض ہے اور یہ اس کا شرعی حق ہے جس کا وہ ایسے حالات میں جائز حقدار بھی ہے۔“

”تو آخر میں ہی کیوں...... کوئی اور کیوں نہیں؟“ ناز نے دوسری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

''اس لیے میری جان کہ تم، تم ہو... کوئی اور تمہاری جگہ نہیں لے سکتا۔ دوسری بات جتنا تم مجھے چاہتی ہو دوسرا کوئی نہیں چاہ سکتا۔''

''مگر مجھے یہ منظور نہیں......'' ناز نے کہا اور اٹھ کر تیزی سے جانے لگی۔

''مان جاؤ میری بچی۔'' عطیہ کی امی نے باقاعدہ ناز کے آگے ہاتھ جوڑ دیے۔

''ارے، یہ کیا کر رہی ہیں خالہ جان۔'' ناز نے جلدی سے ان کے ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے لیے۔

''یہ ایک خودغرض ماں کی التجا ہے۔'' عطیہ کی امی دکھ سے بولیں۔

☆☆☆

''جب عطیہ نے مجھے جمال کی شادی کے لیے کہا تو پہلے تو میں نے اسے منع کیا کہ وہ کیوں اپنے پیروں پر کلہاڑی مار رہی ہے، سوکن آخر سوکن ہوتی ہے اس کا درد کیسے محسوس کرے گی۔ ابھی جمال تو اس کا اپنا ہے۔ شادی کے بعد وہ اسے بھی لے کر اڑ جائے گی تو وہ بالکل تنہا رہ جائے گی مگر جب اس نے تمہارا نام لیا تو میں نے اس کی ضد کے آگے ہار مان لی کیونکہ مجھے تم پر بہت بھروسا ہے۔ بیٹی تم جس قدر اسے چاہتی ہو، اس کا خیال رکھتی ہو، کوئی دوسرا نہیں رکھ سکتا۔ بس مجھے تم پر ہی اطمینان ہے۔ میرا انکار پہلے بھی خودغرضی پر مبنی تھا اور اب اقرار بھی خودغرضی پر مبنی ہے۔ والدین کی ہمیشہ یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کی اولاد ہمیشہ سکھی رہے تو میری بیٹی میں تم سے اس کی خوشیوں کی بھیک مانگتی ہوں کیونکہ اب جبکہ اس نے جمال کو شادی کے لیے راضی کرلیا ہے تو شادی تو بہر حال ہونی ہے تم سے نہ سہی کسی اور سے......مگر کوئی اور اس کی سوکن تو بن سکتی ہے مگر دوست نہیں......لیکن تم پہلے اس کی دوست ہو بعد میں کچھ اور اس لیے میں تم سے بچی اولاد کا سکھ مانگتی ہوں، بولو دو گی مجھے یہ سکھ اور اطمینان۔'' خالہ جان نے آنسوؤں اور امید بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے پوچھا اور اس کا سر خود بخود اثبات میں ہل گیا۔

☆☆☆

عطیہ اور ناز دونوں بچپن کی سہیلیاں تھیں... دونوں متوسط گھرانوں سے تعلق رکھتی تھیں...... عطیہ ماں، باپ کی اکلوتی تھی......اور ناز کے دو بھائی اور دو بہنیں تھیں۔ ناز سب سے بڑی تھی۔ گھر ساتھ ساتھ ہونے کی وجہ سے ایک ہی اسکول اور کالج سے تعلیم حاصل کی۔ انٹر کے بعد عطیہ کی جمال سے شادی ہوگئی اور وہ اپنے گھر چلی گئی۔

ناز بی اے کے بعد آگے تعلیم کا سوچ ہی رہی تھی کہ اس کے ابو کی اچانک وفات کی وجہ سے اسے سروس کرنی پڑگئی کیونکہ بھائی دونوں چھوٹے تھے اور گھر تو بہر حال چلانا تھا۔ سو اس نے گھر کا تمام بوجھ اپنے کندھوں پر اٹھالیا اُدھر عطیہ، جمال سے شادی کر کے خوش اور مطمئن زندگی گزار رہی تھی کہ اچانک جیسے اس کی خوشیوں کو نظر لگ گئی۔

شادی کے تین سال بعد ہی گٹھیا جیسے موذی مرض نے اسے تاک لیا۔ لاکھ علاج کرایا مگر بے سود، حالت روز بروز بگڑتی ہی چلی گئی اور بالآخر وہ پلنگ سے لگ گئی اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ہاتھ پیروں کی طاقت نے بھی ساتھ چھوڑ دیا۔ اب وہ ایک زندہ لاش کی طرح پلنگ پر پڑی رہتی۔ چہرہ اور اوپر کا دھڑ تو ٹھیک ٹھاک تھے مگر ایک ہاتھ اور نچلا دھڑ بالکل بیکار ہوگیا تھا۔ کھانا تک کوئی دوسرا ہی کھلاتا تھا۔ یہ سب کچھ تھا مگر محبت کے معاملے میں وہ اب بھی خوش قسمت تھی۔ جمال آج بھی اس سے بے انتہا محبت کرتا تھا۔ اس کا ہر کام اپنے ہاتھوں سے کرتا تھا مگر وہ اپنے آپ کو مجرم سا محسوس کرتی تھی...... جو جمال کو بہت تھوڑی خوشیاں دے کر ڈھیروں محبت اور خدمت لے رہی تھی اور یہی وجہ تھی کہ آج وہ خود اپنے ہاتھوں سے اپنی سوکن لانے پر مجبور تھی۔

☆☆☆

جہاں عطیہ ان بارہ سالوں میں بیماری کے دکھ جھیلتی رہی وہیں ناز نے بڑے حوصلے و ہمت سے اپنے مسائل کا سامنا کیا۔ اس عرصے میں اس سے چھوٹی دونوں بہنوں کی شادیاں ہوگئیں اور بھائی بھی پڑھ لکھ گیے۔ مناسب نوکریاں بھی کرلی تھیں۔ دونوں کی شادیاں اب قریب تھیں۔ ناز کی شادی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا کیونکہ جب وہ شادی کے قابل تھی تو اس پر گھر کا ایسا بوجھ پڑا کہ اس نے اس بات کا سوچا بھی نہیں۔ صرف ذمے داریاں پوری کرنے میں لگی رہی۔ اب جب وہ تمام فرائض سے فارغ تھی تو اس منزل پر آگئی کہ اول تو کوئی رشتہ آتا ہی نہیں تھا اور اگر آتا بھی تھا تو نہایت ہی بے جوڑ...... شادی شدہ چار بچوں کا باپ بھی کم عمر اور کنواری لڑکی پسند کرتا ہے، سن رسیدہ کنواری کا دل اور اخلاق کتنا ہی اچھا کیوں نہ ہو...... یہی وجہ تھی کہ اپنی امی کے دباؤ ڈالنے پر وہ راضی نہیں ہوئی تھی مگر عطیہ کی امی کے آگے ہار گئی۔



عطیہ اور ناز آج بھی ہمسائی تھیں کیونکہ جمال کے آگے پیچھے کوئی نہیں تھا اور عطیہ کی بیماری اور عطیہ کے والد کی وفات کے بعد امی کے کہنے پر عطیہ اور جمال ان کے پاس آکر رہنے لگے تھے۔

جمال سے ناز کی شادی ناز کے اصرار پر سادگی سے انجام پاگئی اور ناز اپنے گھر سے برابر میں عطیہ کے گھر رخصت ہوکر آگئی۔



جمال، ناز کو لے کر گھر میں داخل ہوا تو ایک جامد خاموشی نے ان کا استقبال کیا۔ جمال جانتا تھا کہ ساس بیمار ہیں اور دوائیاں کھا کر جلد سونے کی عادی تھیں۔ ویسے روزانہ تو وہ سرِ شام گھر آجاتا تھا۔ اس وقت دونوں جاگتی ہوئی ملتی تھیں مگر آج تو اس کی شادی تھی۔ دیر تو ہونی تھی ویسے اتنی دیر بھی نہیں ہوئی تھی پھر بھی بارہ بج چکے تھے۔ جمال نے تسلی کے لیے ساس کے کمرے میں جھانکا اور پھر دونوں نے عطیہ کے کمرے کی راہ لی۔

ناز کو نہ جانے کیوں آج عطیہ کے سامنے جاتے ہوئے شرمندگی محسوس ہورہی تھی حالانکہ سب کچھ اس کی ایما پر ہوا تھا مگر کچھ عجیب سا احساس تھا جو بیان سے باہر تھا۔ بہرحال اس وقت بھی اور آئندہ بھی حالات کا سامنا تو کرنا تھا سو اس نے ہمت کر کے عطیہ کے کمرے میں قدم رکھا...... کمرے میں اندھیرا تھا...... لائٹ آف تھی۔

''عطیہ۔'' جمال نے پکارا اور لائٹ آن کی...... دونوں اس کے قریب گیے۔ عطیہ آنکھیں موندے سکون سے سو رہی تھی۔ جمال نے کندھے پر ہاتھ رکھ کر دوبارہ آواز دی۔ بار بار آواز دی پھر کسی خیال کے تحت ماتھے پر ہاتھ لگایا تو ٹھنڈی یخ پیشانی...... دل پر ہاتھ رکھا میڈیکل سے تعلق رکھنے کی وجہ سے فوراً حقیقت اس پر آشکار ہوگئی۔

شوہر کی خوشی کی خاطر اس نے اس کی شادی تو کروادی تھی مگر اس دل کا کیا کرتی جس نے کبھی جمال کے کسی دوسرے کا ہونے کا تصور بھی نہیں کیا تھا۔ وہ کیسے کسی اور کو اس کے ساتھ اپنی جگہ دیکھ سکتی تھی۔ شاید اسی لیے خاموشی سے آنکھیں موندھ لیں۔

''ناز، عطیہ ہمیں چھوڑ گئی۔'' جمال نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

ناز نے ایک دلدوز چیخ ماری اور اس کے بیڈ کے قریب ڈھیر ہوکر زار و قطار رونے لگی مگر یہ کیا...... دل میں ایک انجانا سکون سا در آیا تھا۔ اچانک ہی کسی کے صرف اپنا ہونے کا احساس ہو رہا تھا جو اس سے پہلے محسوس نہیں ہو رہا تھا پھر اس نے اچانک سر اٹھا کر اپنی سوکن پر اک پُرسکون نظر ڈالی اور پھر اپنی عزیز ترین دوست کی موت پر پھوٹ، پھوٹ کر رو دی۔





ناولٹ

# جنہیں جرمِ عشق پہ ناز تھا

نگہت سیما

"اماں میں نہیں جاؤں گی خالہ کے گھر۔ ان کی دونوں بیٹیاں اُف توبہ...... سیدھے منہ بات تک نہیں کرتیں...... یاد ہے پچھلی بار جب ہم گئے تھے تو آپ کی چھوٹی بھانجی صاحبہ نے کوئی پچاس دفعہ کہا تھا کہ ہم نے تو دال پکائی ہوئی تھی بس آپ کے لیے یہ نہاری اور چکن بنایا ہے۔ ہم ٹھیک گیارہ بج کر بیس منٹ پر ان کے گھر پہنچے تھے اور گیارہ پینتیس پر انہوں نے کھانا ٹیبل پر لگا دیا تھا یعنی کھاؤ مرو اور دفع

ہو جاؤ۔ خود تو کچن سے باہر نہیں نکلیں اور ہمارے لیے یوں فٹافٹ کھانا لگایا جیسے ہم کھانے کے لیے ہی تو وہاں گئے تھے۔ سچ پوچھیں تو جو دو نوالے کھائے وہ حلق میں ہی پھنس گئے تھے۔“

”چل چپ کر کمبخت۔“ اماں کا پیمانۂ صبر لبریز ہو گیا تھا۔

”گیٹ تک آتے، آتے بھی انہوں نے دس دفعہ مزید بتایا کہ یہ نہاری اور چکن تو صرف آپ کے لیے بنایا ورنہ میں نے تو صبح ہی دال بنا کر رکھ دی تھی۔“ اصفیہ پر اماں کی ڈانٹ کا کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ ”اور بڑی بھانجی صاحبہ ابھی ہم بیٹھنے بھی نہیں پائے تھے کہ پوچھتی ہیں کہ آپ کھانا کھائیں گی ناں۔ میں چاول پکانے لگی ہوں آپ کے لیے بھی ڈال دوں اور پھر بھی جو آپ کی بھانجیاں کھانے پر ساتھ بیٹھی ہوں جیسے ہم کوئی چوڑے چمار ہیں۔ کھانا لگا کر غائب ہو جاتی ہیں۔“

”تو اب چپ کرے گی یا نہیں؟“ اماں نے غصے سے جوتا کھینچ مارا۔ اصفیہ نے سر جھکا کر خود کو بچایا۔

”توبہ ہے اماں، سچ بولنے پر کیوں غصہ کرتی ہیں۔ ایمان سے بتائیں اس میں ایک لفظ بھی جھوٹ ہے کیا؟“ برآمدے میں اخبار پڑھتے حسین محمود نے اخبار چہرے کے آگے کر کے مسکراہٹ چھپائی۔ اماں کا غصہ عروج پر پہنچ چکا تھا۔

”چل دور ہٹ جا میری نظروں سے۔“

”سوری مام۔“ اصفیہ نے اٹھ کر اماں کے گلے میں بانہیں ڈال دیں۔ ”آپ خفا ہو گئیں لیکن مام سچ تو کڑوا ہی ہوتا ہے ناں۔“

”چل ہٹ۔“ انہوں نے اس کے بازو جھٹکے۔

”پہلے آپ بتائیں خفا تو نہیں ہیں ناں؟“ وہ بھی ایک ڈھیٹ تھی۔ دھڑلے سے ہر بات کہہ دیتی اور پھر منا بھی لیتی انہیں۔ انہوں نے منہ پھیر لیا تھا۔

”پاؤں پکڑوں تو تب ناراضی ختم کریں گی؟“ اصفیہ ان کے پیچھے سے ہٹ کر سامنے آ گئی۔

”نہیں ہوں ناراض، چل جا اب۔“ ان کی پیشانی کے بل کچھ کم ہوئے۔ اپنی ساری اولاد میں سے انہیں اصفیہ سے بہت محبت تھی۔ ایک تو وہ سب سے چھوٹی تھی اور سب سے خوب صورت بھی۔ بچپن میں تو وہ اسے چھپائے ہی رکھتیں کہ کہیں کسی کی نظر نہ لگ جائے اور پھر تین سال کی عمر میں وہ ایسی شدید بیمار پڑی کہ بچنے کی کوئی امید نہیں رہی تھی۔ خدا نے زندگی دی اور اماں کو وہ جان سے زیادہ عزیز ہو گئی اور یہ ان کی حد سے زیادہ محبت کا نتیجہ ہی تھا کہ باقی بہن بھائیوں کی طرح وہ ان سے ڈرتی نہیں تھی اور جو جی میں آتا کہہ دیتی۔

”تھینک یو مائی سوئٹ اماں جان۔“ وہ مسکراتی ہوئی ابا کی کرسی کے ہتھے پر بیٹھ گئی۔

”تمہاری اماں کہہ رہی ہیں تو چلی جاؤ ان کے ساتھ بہت دن ہو گئے ہیں انہیں بہن کی طرف گئے۔“ انہوں نے کن انکھیوں سے زہرا بیگم کی طرف دیکھا جو سبزیوں کے چھلکے سمیٹ کر ٹوکری میں رکھ رہی تھیں۔

”چھوڑیں ابا، میرا دل نہیں چاہتا اُدھر جانے کو...... آپ بتائیں، آپ چلیں گے منی پھپو کی طرف......؟“

”آ...... ہاں نہیں۔“ انہوں نے ہنکارا ابھرا۔

”تجھے بہت ماتا آ رہی ہے منی پھپو کی تو، تو چلی جا تیرے ابا نہیں جائیں گے۔“ ٹوکری اٹھائے غصے سے پاؤں زمین پر مارتی وہ کچن میں چلی گئیں۔

”میرا خیال ہے اصفیہ رانی، آپ نے پھر اپنی اماں جان کو ناراض کر دیا۔“ حسین محمود نچلا ہونٹ دانتوں تلے دبائے مسکراہٹ روکنے کی کوشش کر رہے تھے۔

”اماں مجھ سے کبھی ناراض نہیں ہو سکتیں۔“ اس نے بڑے مان سے کہا اور تھوڑا سا ان کی طرف جھکی۔ ”ویسے یہ عورتیں میرا خیال ہے 99% عورتیں اپنے میکے والوں کو زیادہ اہمیت دیتی ہیں، ہے ناں ابا۔“

”اور باقی دس فی صد؟“ حسین محمود نے اخبار نیچے رکھ دیا۔

”باقی دس فی صد میرا خیال ہے pretend کرتی ہیں سسرال کو اہمیت دینے کو۔“

”بہت خوب۔“ انہوں نے قہقہہ لگایا۔

”اصفی۔“ کچن سے ماں نے غصے سے اسے پکارا۔

”جی اماں۔“

”باتوں کے علاوہ بھی کچھ کر لیا کرو، میں نے اسٹینڈ پر کپڑے رکھے ہیں، استری کر دو۔“

”میرا خیال ہے مجھے اماں کو مزید ناراض نہیں کرنا چاہیے۔“ وہ ابا کی طرف دیکھتے ہوئے بولی اور اٹھ کھڑی ہوئی۔ انہوں نے پھر اخبار اٹھا لیا تھا۔ وہ بے چارے تو کب کے زہرا بیگم کے سامنے ہتھیار پھینک چکے تھے اور اب ان کا ٹارگٹ بچے تھے۔ انہیں جب بھی موقع ملتا وہ انہیں اپنے سسرالی عزیزوں کے خلاف ورغلاتی رہتی تھیں۔

بڑے دونوں بیٹے اور بیٹی تو خاموشی سے ان کی بات سن لیتے بلکہ دل میں بٹھا بھی لیتے کہ وہ سچ کہہ رہی ہیں لیکن اصفیہ ہر بات پر بحث و مباحثہ کرتی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ اماں یونہی مخالفت برائے مخالفت کرتی ہیں ورنہ منی پھپو، عادل چچا اور ناہید پھپو سب ہی بہت اچھے اور محبت کرنے والے ہیں۔ عادل چچا اور ناہید پھپو تو عرصے سے باہر تھے لیکن منی پھپو اسے بہت ہی اچھی لگتی تھیں اور ان کے گھر اس کا دل بھی بہت لگتا تھا۔

منی پھپو اس کی سگی پھپو نہیں تھیں بلکہ ابا کی چچا زاد بہن تھیں اور اس بڑے سے گھر کے دوسرے پورشن میں وہ اس کی پیدائش کے بہت بعد تک رہتی رہی تھیں لیکن پھر محض اماں کی وجہ سے انہوں نے یہ گھر چھوڑ دیا۔ منی پھپو کے والد تو ان کے بچپن میں ہی فوت ہو گئے تھے البتہ والدہ ان کی شادی سے چند ماہ پہلے فوت ہوئی تھیں۔ اماں کی کبھی، کبھی کی گفتگو سے اس نے اندازہ لگایا تھا کہ شاید ابا بھی منی پھپو میں انٹرسٹڈ تھے یا شاید ان سے محبت کرتے تھے لیکن پھر ان کی شادی نہ ہو سکی اور دادی اپنی بھانجی کو بیاہ کر لے آئیں۔ یقیناً وہاں بھی میکے والوں کو اہمیت دینے کا مسئلہ ہوگا اور دادی نے ابا کو مجبور کیا ہوگا کہ وہ ان کی بھانجی سے شادی کر لیں ورنہ وہ دودھ نہیں بخشیں گی وغیرہ، وغیرہ یہ اصفیہ کا ذاتی خیال تھا۔

منی پھپو بہت خوب صورت تھیں بالکل کسی مغل شہزادی کی طرح نازک، دبلی پتلی، لانبی آنکھوں والی اور ان میں وقار بھی شہزادیوں ایسا ہی تھا پھر پتا نہیں کیوں ابا نے ان کے بجائے اماں سے شادی کر لی۔ کئی بار اس نے سیات حفصہ آپی سے ڈسکس کی تھی اور ڈانٹ کھائی تھی۔

”یہ تم کیا الٹی سیدھی باتیں سوچتی رہتی ہو۔“ لیکن اسے منی پھپو اچھی بھی تو بہت لگتی تھیں۔ ان کی شادی پروفیسر نجیب احمد سے ہوئی تھی اور نجیب احمد شادی کے بعد یہاں اسی گھر میں آ گئے تھے۔ اس نے اپنا بچپن منی پھپو کی گود میں ہی گزارا تھا بلکہ اس نے ہی نہیں حفصہ آپی، شیراز اور فراز بھائی نے بھی۔ ہر بار اماں کی چالیس، چالیس دن انہوں نے ہی خدمت کی تھی لیکن جب بچے بڑے ہوئے تو اماں سب بھول گئیں۔ انہیں منی پھپو کا وجود کھٹکنے لگا تھا ان کے بچوں سے چڑ ہو گئی تھی۔ شیراز بھائی کی گل آپی میں دلچسپی ان سے چھپی نہ تھی۔ اس نے کتنی ہی بار شیراز بھائی کو گل کے انتظار میں برآمدے میں ٹہلتے دیکھا تھا...... اور کئی بار شیراز نے اس سے پوچھا تھا۔

”اصفی تم منی پھپو کی طرف سے آ رہی ہو، گل کیا

ہے۔“

”میرا خیال تھا صفی آپ یونیورسٹی جا کر کافی میچور ہو گئی ہوں گی لیکن آپ اب بھی ایسی ہی باتیں کرتی ہیں۔“

”ہاں، میں میچور ہو گئی ہوں لیکن محبت کا بھلا میچور ہونے سے کیا تعلق؟“ وہ آنکھوں میں معصومیت لیے اسے دیکھ رہی تھی۔ خوب صورت آنکھوں میں جیسے ہزاروں جگنو دمک رہے تھے اور لبوں پر مدھم سی مسکراہٹ تھی۔ چہرہ گلنار ہو رہا تھا۔ وہ مبہوت سا اسے دیکھنے لگا گرد و پیش سے بے خبر جیسے زمان و مکاں کی وسعتیں سمٹ گئی تھیں۔ بس وہ تھا اور صفی۔ بڑی دیر بعد اس کے لبوں سے نکلا تھا۔

”ہاں میں محبت کے کھو جانے سے ڈرتا ہوں۔ میں خود کو ہر آن جھٹلاتا ہوں صفی کہ میں نے محبت نہیں کی، نہیں کر سکتا...... لیکن میرا دل مجھ پر ہنستا ہے کہ میں تم سے......“ وہ لمحے بھر کے لیے خاموش ہوا تھا۔

”صفی اس روز گل کی شادی پر جو تم نے کہا تھا کہ تم مجھ سے محبت کرتی ہو کیا وہ سچ تھا؟“

”آپ کو جھوٹ لگا تھا؟“ اصفیہ اسے بغور دیکھ رہی تھی۔

”نہیں...... پتا نہیں...... لیکن میں ...... میں بری طرح تمہاری محبت میں گرفتار ہو گیا ہوں...... بے بس ہو گیا ہوں صفی حالانکہ مجھے پتا ہے۔“

”آپ کو کچھ نہیں پتا۔“ اصفیہ کی پلکیں جھک گئیں۔

”عشق اول در دلِ معشوق پیدا می شود
تا نہ سوزد شمع کی پروانہ شیدا می شود
درد پہلے محبوب کے دل میں پیدا ہوتا جب تک
شمع نہیں جلتی پروانہ نہیں مرتا۔“

”لیکن...... لیکن صفی کیا ہوگا اس محبت کا انجام؟“ وہ پھر ڈر گیا۔ ”میں نے سوچا تھا آپ کو کبھی پتا نہیں چلے گا کہ میں آپ سے......“

”مجھے تو بہت پہلے سے پتا تھا کہ آپ......“ اصفیہ کھڑی ہوئی تھی۔ ”میں آپ کے لیے چائے لاتی ہوں۔“

”رکو...... رکو صفی بیٹھو یہاں میرے سامنے بیٹھو میں آج تمہیں جی بھر کے دیکھنا چاہتا ہوں ہر خوف سے بے نیاز ہو کر خواب دیکھنا چاہتا ہوں۔“

”میں خوابوں سے زیادہ عمل پر یقین رکھتی ہوں اور میں شیزی بھائی کی طرح بزدل نہیں ہوں۔ میں چھپ، چھپ کر آہیں بھرنے کے بجائے مر جانا پسند کرتی ہوں۔“

”نہیں، ایسا مت کہو صفی۔“ رواحہ کانپ گیا۔

”سب اچھا ہوگا، زہرا مامی مان جائیں گی۔ میں امی سے کہوں گا وہ بات کریں حسین ماموں سے۔“

”میں ماسٹر تو کر لوں۔“

”تو منع کس نے کیا ہے۔ ابھی تو صرف بات ہو گی ناں۔“ وہ شوخ ہوا تھا اور اصفیہ چائے کے بہانے وہاں سے اٹھ گئی تھی۔

محبت نے اظہار کا پیراہن کیا پہنا تھا کہ دل ہر روز اسے دیکھنے کو بے تاب ہونے لگا تھا۔ وہ چند دن نہ آپاتی تو وہ خود ہی پہنچ جاتا۔ زہرا کھٹکی تھیں۔

”حسین احمد یہ رواحہ آج کل بہت چکر لگانے لگا ہے اِدھر کے...... کہاں مہینوں قدم نہیں رکھتا تھا اور اب ہر ہفتے اپنے گھر گھسا ہوتا ہے جیسے اس کا گھر چور اٹھا کر لے جائیں گے۔“

”اس کا اپنا گھر ہے جب جی چاہے آئے۔“

”تو گھر تک رہے ناں اِدھر کے کیوں چکر لگاتا ہے۔ کبھی شیزی کے پاس بیٹھا ہے کبھی فراز کے کان کھا رہا ہے۔“

”اور اب گھر آ کر اِدھر سب سے ملے بغیر چلا جائے تو تب بھی آپ کہیں گی کہ بے مروت ہے۔“ حسین محمود نے ذرا کی ذرا اخبار سے نظر ہٹا کر دیکھا تھا۔

”خیر بے مروت تو ہیں آپ کی منی بیگم......





لیکن یہ گھر کی کیوں فکر پڑ گئی ہے ان کو۔“

”دراصل وہ اِدھر شفٹ ہو رہے ہیں پھر۔“ اصفیہ نے انکشاف کیا تھا۔

”ارے وہ کیوں؟“ زہرا کو بالکل اچھا نہیں لگا تھا۔ ”کیا نجیب بھائی کا کالج اب نزدیک ہو گیا ہے۔“

”نہیں، اب انہوں نے گاڑی جو خرید لی ہے۔ انکل کے پاس اپنی گاڑی ہے، رواحہ کے پاس اپنی۔“ اصفیہ لاؤنج میں ہی صوفے پر آلتی پالتی مارے بیٹھی تھی۔

”اور مالک مکان گھر خالی کروا رہا ہے اور نیا گھر کوئی مل نہیں رہا۔“

”اے ہائے حسین صاحب آپ ایسا کیوں نہیں کرتے منی سے یہ گھر خرید لیں۔“

”وہ یہ گھر نہیں بیچنا چاہتے...... آپ خود پہلے بھی کہہ چکی ہیں منی سے اور یہ تنہا منی کا نہیں ہے عادل اور ناہید کا بھی ہے۔“

”اماں آپ فکر نہ کریں۔“ اصفیہ نے انہیں تسلی دی تھی۔ ”انکل نجیب نے ڈیفنس میں گھر خرید لیا ہے۔ بس ذرا اسے رینوویٹ کرواتا ہے اپنی مرضی کے مطابق کچھ تبدیلیاں کروانی ہے تب تک ہی یہاں رہیں گے۔“ زہرا نے جہاں اطمینان کی سانس لی وہاں انہیں ایک اور فکر لاحق ہو گئی۔

”سنیے تو حسین صاحب ڈیفنس میں تو گھر بہت مہنگے ہیں کروڑ سے تو اوپر ہی کا ہوگا؟“ وہ اصفیہ کی طرف مڑیں۔ ”کتنے مرلے کا ہے؟“

”کنال کا ہے۔“ اصفیہ گود میں مونگ پھلی کی پلیٹ رکھے مزے سے اسے چھیلتے ہوئے ساری معلومات دے رہی تھی۔

”ارے پھر تو دو تین کروڑ سے کیا کم ہوگا اتنا پیسہ کیا چوری کا ہے؟“

”نجیب انکل نے اپنا گاؤں والا گھر اور زرعی زمین بیچ دی ہے۔“ اصفیہ نے چھلی ہوئی مونگ پھلی حسین احمد کے ہاتھ میں بھی رکھی۔

”ارے، یہ منی تو ہے ہی بہت خوش قسمت۔“ وہ ٹھنڈی آہ بھر کر اٹھ گئیں۔

”آپ کہاں چلیں، آپ کو اپنی خوش قسمتی پر شک ہے کیا؟“

”اللہ کا شکر ہے حسین صاحب۔“ وہ جاتے جاتے اصفیہ کی طرف مڑی تھیں۔ ”شادی سر پر کھڑی ہے اور تم سے یہ نہیں ہوتا کہ کچھ ہاتھ ہی بٹا دو۔“

”آپ سے کہا بھی تھا میرے فائنل کے بعد تاریخ رکھیں شادی کی۔“ اصفیہ نے گلہ کیا۔

”لو میں کیا کرتی لڑکی کے باوا کی چھٹی ختم

ہونے والی تھی پھر سال بعد آتے وہ۔"

"اصفی بیٹا کچھ اپنی ماں کا ہاتھ بٹا دیا کرو۔ تھک جاتی ہیں وہ۔ فصی بھی اسپتال چلی جاتی ہے، کہہ رہی تھی شادی سے پندرہ دن پہلے ہی چھٹی لے گی۔"

"جی ابا۔" وہ سعادت مندی سے پلیٹ ٹیبل پر رکھ کر باہر چلی گئی لیکن جانے سے پہلے اس نے مڑ کر شرارتی نظروں سے ابا کو دیکھ کر کہا تھا۔ "ویسے ابا آپ تو بہت خوش ہوں گے منی پھپو کے آنے سے۔" اور حسین محمود کے جواب دینے سے پہلے ہی جھپاک سے وہ باہر نکل گئی تھی۔

☆☆☆

"وقت بعض لوگوں کے ہر درد کا مداوا بن جاتا ہے اور بعض کے لیے نہیں۔" اصفیہ نے جلدی، جلدی تیار ہوتے ہوئے سوچا تھا۔ آج حفصہ کی مہندی تھی۔

"جیسے ابا کے لیے وقت مداوا بن گیا تھا اور کیا، شیزی بھائی کے لیے بھی وقت یوں ہی مداوا بن جائے گا۔ کیا وہ بھی سمجھوتا کرلیں گے زندگی سے اور انہیں گل آپی کی یاد نہیں آئے گی۔ شیزی بھائی کی دلہن اچھی تھی خوش شکل لیکن وہ گل آپی نہیں۔ اس نے منگنی پر ہی اسے دیکھا تھا اور اس کے تصور میں گل آگئی تھی اور کیا خبر اسے انگوٹھی پہناتے ہوئے شیزی بھائی نے بھی گل آپی کو سوچا ہو۔ اللہ کرے شیزی بھائی کی زندگی اچھی گزرے۔ ابا اور منی پھپو کی زندگی کی طرح بلکہ اس سے بھی زیادہ اچھی لیکن میں...... کیا میں بھی؟ اگر اماں نے انکار کردیا تو کیا میں بھی ایک مطمئن زندگی گزار سکوں گی......؟ نہیں۔" اس نے خود ہی جواب دیا۔

"میں ایڈجسٹمنٹ پر زندہ نہیں رہ سکتی میں پوری سوچی زندگی جیوں گی رواحہ کے ساتھ۔" اس نے بیڈ پر پڑا دوپٹا اٹھا کر سیٹ کیا اور باہر نکل آئی۔ آنگن میں آکر اس نے سامنے کی طرف دیکھا تھا۔ مدتوں بعد دوسری طرف زندگی نظر آئی تھی۔

منی پھپو، ارفع کو آواز دیتی کچن کی طرف جارہی تھیں اور رواحہ اپنے کمرے سے نکل کر ادھر ہی آرہا تھا۔ لمحے بھر کے لیے وہ اس کے پاس رکا تھا۔

"شادی کے بعد امی تمہارے لیے بات کریں گی۔" رواحہ نے اس کا سراپا آنکھوں میں سموتے ہوئے سرگوشی کی تھی۔

"اور سنو اصفی میں زیادہ انتظار نہیں کروں گا بس اِدھر تمہارا آخری پیپر ہوا اُدھر رخصتی......" اور وہ مسکرا کر حفصہ کے کمرے کی طرف بڑھ گئی تھی۔

مہندی، بارات، ولیمہ ہر فنکشن میں رواحہ اور منی پھپو کی فیملی نے بھرپور حصہ لیا تھا۔ بہت قیمتی تحائف بھی دیے تھے اور شکر تھا کہ زہرا کا مزاج بھی برہم نہ تھا اور وہ بھی چھوٹی، چھوٹی باتوں میں منی پھپو سے ہی مشورہ کررہی تھیں۔ ان کے یہاں شفٹ ہونے کا سب سے زیادہ فائدہ زہرا کو ہی ہوا تھا۔ منی پھپو نے بہت سارے کام سنبھال لیے تھے۔ ان کی بہن اور نخریلی بھانجیاں تو وقت کے وقت بڑی مشکل سے آتی تھیں اور سارا وقت ناک چڑھائے بیٹھی رہتی تھیں اور یہ بات اصفیہ نے چپکے سے حسین محمود کے کان میں کہی تھی اور وہ مسکرا دیے تھے۔ وہ خود تو ذرا سا بھی وقت ملتا تو پڑھنے بیٹھ جاتی تھی۔ شادی کے فوراً بعد اس کے پیپرز شروع ہوجانے تھے۔ سو اسے پتا بھی نہ چلا کہ کب منی پھپو نے رواحہ کے لیے جھولی پھیلائی اور کب اماں نے صاف جواب دے دیا۔ وہ تو فنکشن ختم ہوتے ہی کمرے میں بند ہوگئی تھی اور رواحہ بھی ایک ماہ کے لیے اپنے آفس کے کام سے کراچی گیا ہوا تھا۔ وہ تو اس روز مری سے واپسی پر حفصہ نے اسے بتایا تھا کہ منی پھپو نے رواحہ بھائی کے لیے اس کا رشتہ مانگا ہے اور اماں نے انکار کردیا ہے۔

"کیوں، رواحہ میں کیا خرابی ہے؟" جلدی، جلدی رٹا لگاتے ہوئے اس نے پوچھا۔

"خرابی تو کوئی نہیں لیکن اماں کی مرضی......"



"تو فصی تم اماں سے کہہ دو میری مرضی یہ ہے کہ رواحہ کے ساتھ ہی میری شادی ہو۔ رواحہ نہیں تو اور کوئی نہیں۔" اس نے ذرا کی ذرا نظریں کتاب سے ہٹا کر حفصہ کی طرف دیکھا تھا۔ اس کے چہرے پر بلا کا اطمینان تھا اور حفصہ حیرت سے اسے دیکھ رہی تھی۔

"اور یہ تو ہونا ہی تھا۔" اماں نے سنا تو ہاتھ ملے۔ "اس لیے کہتی تھی حسین صاحب مت ڈھیل دیں اُسے۔ یہ روز، روز کا جانا رنگ تو لانا ہی تھا۔" اماں کی آواز کمرے تک آرہی تھی۔

"لیکن رواحہ ایک بہترین انسان ہے پھر اپنے ہیں، کیا حرج ہے۔ تم اپنی بیٹی کی خاطر اپنے اندر کی تلخی ختم کردو زہرا...... منی نے تمہارے ساتھ کبھی برا نہیں کیا، سوچو تو تم نے خود ہی محاذ کھولے رکھا ساری عمر۔" حسین محمود نرم لہجے میں کہہ رہے تھے۔ "تمہاری بیٹی وہاں خوش رہے گی زہرا۔"

"لیکن کیا کہے گی منی کہ اس کی بیٹی کے لیے تو ہم منہ سیے بیٹھے رہے اور اب اپنی بیٹی کے لیے...... نہیں حسین صاحب میں اپنی ناک نہیں کٹواؤں گی۔" اصفیہ کے لبوں پر مسکراہٹ بکھر گئی۔ اماں کے لہجے میں ہتھیار ڈال دینے والی شکستگی تھی۔

"ناک تو تب کٹتی زہرا بیگم کہ تم خود کہتیں اپنی بیٹی کے لیے۔ منی اور نجیب بھائی نے تو خود دامن پھیلایا ہے۔ بہت آرزومند ہیں وہ۔ بہت پیار کرتی ہے منی ہماری اصفی سے۔"

"یہ تو ہے۔" اماں کا لہجہ نرم تھا اور بے حد مطمئن ہوکر اس نے وکٹری کا میسج رواحہ کی طرف بھیج دیا۔

رواحہ کو فون کرنے سے اس نے خود ہی منع کردیا تھا کہ جب تک پیپرز ہورہے ہیں وہ اسے فون نہیں کرے گا کیونکہ اسے فیل نہیں ہونا اور اگر فیل ہوگئی تو ایک سال اور...... رواحہ نے فوراً ہی ہنستے ہوئے کارٹون کا میسج بھیجا تھا اور پھر کے بعد دیگرے

## سیپ سیپ موتی

☆ بزدلی دراصل یہ ہے کہ آپ حق کے لیے آواز نہ اٹھائیں۔

☆ محبت اور نفرت دونوں اگر حد سے بڑھ جائیں تو جنون کی حد میں داخل ہوجاتے ہیں اور جنون کسی بھی چیز کا اچھا نہیں ہوتا۔

☆ بے بسی اتنا اداس نہیں کرتی جتنا بے بسی کا احساس بے آس کردیتا ہے۔

☆ اپنوں اور غیروں میں رابطے کا فرق ہے اگر رابطے قائم رہیں تو غیر بھی اپنے بن جاتے ہیں اگر رابطے ٹوٹ جائیں تو اپنے بھی غیر بن جاتے ہیں۔

☆ قابلِ احترام ہے وہ شخص، جو اس شخص سے بھی جھک کر ملے جس سے اس کو کوئی فائدہ نہ پہنچے۔

☆ کوئی تمہارا دل دکھائے تو ناراض نہ ہونا کیونکہ یہ قانونِ قدرت ہے کہ جس درخت کے ساتھ زیادہ میٹھا پھل ہوتا ہے اسے لوگ زیادہ پتھر مارتے ہیں۔

مرسلہ: سیدہ فرزانہ، حجرہ شاہ مقیم

کئی پکچر میسج آئے تھے اور اس نے ویٹ لکھ کر فون آف کردیا تھا اور پھر وہ اگلے کئی دن بے طرح مصروف رہی تھی۔ حفصہ بھی نہیں آئی تھی۔ شیزی اور اس کی دلہن مری گئے ہوئے تھے۔ اس روز وہ اپنا آخری پیپر دے کر آئی تھی اور اس نے اپنے اسٹاپ پر اترتے ہوئے سوچا تھا کہ وہ جی بھر کر سوئے گی اور پھر رواحہ کو لمبا سا فون کرے گی۔ منی پھپو کی طرف جائے گی اور ......اور گل آپی کو بھی بتائے گی۔ ڈرائنگ روم سے باتوں کی آوازیں آرہی تھیں۔ وہ ایک لمحے کے لیے رکی تھی اور مڑ کر منی پھپو کے حصے کی طرف دیکھا تھا۔ وہاں خاموشی تھی برآمدے میں چقیں پڑی تھیں اور آنگن خالی تھا۔ وہ ڈرائنگ روم کی طرف بڑھی اور پھر ٹھٹک کر رک گئی۔

"اماں آپ نے اصفی کو بتایا؟" یہ فصی کی آواز تھی تو فصی آئی ہوئی ہے۔ اس نے ایک قدم بڑھایا۔

"ارے کیا بتاتی، امتحان میں ڈسٹرب کرتی۔ دو دن بعد کی تاریخ دی ہے رسم کرنے کے لیے۔ ہاں تو میں نے لڑکا دیکھتے ہی کر دی تھی۔ اتنا ہینڈسم پڑھا لکھا رواحہ تو اس کے سامنے پانی بھرتا ہے اور پھر یہ دو کنال کا گھر واپڈا کالونی میں، عیش کرے گی اصفی۔"

اور اصفیہ جیسے وہاں ہی ساکت ہو گئی تھی۔

"لیکن اماں اس نے کہا تھا رواحہ نہیں تو اور کوئی نہیں۔ وہ کچھ کر نہ لے اماں۔" حفصہ کی آواز میں تشویش تھی۔

"ارے تو کیا کرلے گی؟ خودکشی؟" زہرا کا انداز وہی تھا بے پروا اور بے نیاز سا۔

"نہیں اماں، میں خودکشی نہیں کروں گی لیکن میں جی بھی نہیں سکوں گی۔" وہ وہاں سے ہی اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

حفصہ نے کچھ دیر بعد اس کے کمرے میں جھانکا تھا وہ کروٹ بدلے چادر اوڑھے لیٹی تھی۔

"فصی جگانا مت اسے...... سونے دو کتنی راتوں کا رتجگا ہے۔" زہرا کے لہجے میں محبت بولتی تھی۔

"یہ کیسی محبت ہے اماں کہ آپ نے بیٹی کے دل کا سودا کر دیا۔" آنسو آنکھوں میں نہیں تھے لیکن اندر کہیں گر رہے تھے۔ اس نے چادر سر تک تان لی۔ حفصہ آہستگی سے دروازہ بند کر کے ماں کے پاس چلی آئی۔

☆☆☆

صبح وہ ناشتے کے لیے نہیں اٹھی تھی؟

"دیر سے کرلے گی کچھ دیر اور سو لے۔" انہوں نے چائے کا کپ حسین محمود کی طرف کی بڑھاتے ہوئے ان کے استفسار کرنے پر کہا تھا۔

"وہ ٹھیک تو ہے ناں؟" پتا نہیں کیوں حسین محمود کا دل گھبرا رہا تھا۔

"ہاں ٹھیک ہے، تھکی ہوئی ہے۔ آج خرم کے گھر والے آئیں گے..... منگنی کے جوڑا کا ناپ لینے۔"

"تم نے اس سے پوچھا تو ہوتا۔"

"بھلا کیا پوچھتی؟"

"وہ جو رواحہ ہے......" حسین محمود نے ان کی طرف دیکھا۔

"خرم کو دیکھ کر رواحہ کو بھول جائے گی۔" وہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"ہم نے کون سا حفصہ سے پوچھا تھا جو آپ اس سے پوچھتے۔ سچ تو یہ ہے کہ آسمان سے ہی ٹپکا ہے یہ رشتہ اچانک ہمارے لیے۔ شیزی کی شادی میں دیکھا تھا خرم کی امی نے اِسے...... ارے ہاں، یہ کل منی اور نجیب بھائی پھر کیا کہہ رہے تھے صبح صبح آپ سے؟"

"کچھ نہیں۔" حسین محمود نے سر جھکا لیا اور چائے کا آدھا کپ پی کر کھڑے ہو گئے۔

"ارے ناشتا تو کر لیتے۔"

"جی نہیں چاہ رہا۔" وہ اخبار اٹھا کر باہر نکلے تو زہرا بیگم بھی اٹھ کھڑی ہوئیں۔ ناشتے کو ان کا بھی جی نہیں چاہ رہا تھا۔

"دیکھ لوں بلکہ جگا دوں...... کل یونیورسٹی سے آ کر جو سوئی ہے تو اب تک سو رہی ہے۔ شام کو خرم کی امی نے بھی آنا ہے۔" وہ اصفیہ کے کمرے کی طرف بڑھ گئیں اور پھر کچھ ہی دیر بعد ان کی چیخوں سے پورا گھر گونج رہا تھا۔

"نہیں۔" حسین محمود ننگے پاؤں بھاگے تھے اور منٹوں میں منی پھپھو، نجیب صاحب، ارفع سب اس کے کمرے میں جمع تھے۔

اس نے خودکشی نہیں کی تھی لیکن رات کے کسی پہر اس کا دل بند ہو گیا تھا۔



# پُل صراط

نگہت اعظمی



وہ سارے کام نمٹا کر کمرے میں آئی تو اسفند گہری نیند سو چکے تھے۔ ٹی وی لاؤنج سے ٹی وی کی بہت ہلکی آواز آ رہی تھی غالباً اسفند کے سونے کے بعد بچوں نے ٹی وی آن کر لیا تھا۔ وہ بیڈروم سے ملحق ٹی وی لاؤنج میں گئی تو دونوں بچے آنکھیں پھاڑے کارٹون فلم دیکھ رہے تھے۔ عائزہ نے فوراً ٹی وی بند کر دیا اور غصیلی نظروں سے اپنی سات سالہ بیٹی حرا کو گھورا۔

"تم نے کس کی اجازت سے ٹی وی کھولا ہے۔

تمہیں معلوم نہیں تمہارے ابو کو اتنی رات تک ٹی وی دیکھنا پسند نہیں۔"

"امی شوذب کہہ رہا تھا اسے نیند نہیں آ رہی ہے، کارٹون فلم دیکھتے ہی اسے نیند آجاتی ہے۔" حرا نے اپنی عمر کے لحاظ سے بڑا اچھا بہانہ بنانے کی کوشش کی تو وہ چاہنے کے باوجود بھی اپنی مسکراہٹ ضبط نہ کر سکی۔

"جلدی سے سو جاؤ ورنہ صبح اٹھا نہیں جائے گا اور دیر ہوگئی تو ابو ناراض ہوں گے۔" وہ دونوں بچوں کو ابو کا ڈراوا دے کر ان کے کمرے میں لائی۔ دونوں کو کمبل اوڑھائے، نائٹ بلب آن کیا۔ سونے سے پہلے کی دعائیں پڑھوائیں اور اپنے کمرے میں آ گئی۔ اسفند ابھی تک سو رہے تھے اس نے خدا کا شکر ادا کیا۔

اسفند بچوں کی تربیت کے معاملے میں خاصے سخت تھے اور اس بات کے تو بہت خلاف تھے کہ بچے رات گئے تک ٹی وی دیکھیں۔ وہ بستر پر لیٹی تو جسم تھکن سے چُور، چُور تھا مگر تھکن کے باوجود نیند آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ گھر کے کام اسے کبھی نہیں تھکاتے تھے بلکہ گھر کے کام خاص طور پر اسفند کے کام ان کی فرمائشیں، بچوں کی ضدیں، ان کے کام اس کے اندر توانائی پیدا کرتے تھے۔ اسے اپنے شوہر، اپنے بچوں اور اپنے گھر سے بے پناہ عشق تھا اور اتوار یا چھٹی کا دن تو اسے سارے دنوں سے زیادہ حسین اور رنگین لگتا جب اس کا شوہر اور بچے اس کے قریب ہوتے۔ ان کی قربت کا احساس اس کے اندر محبتوں کے بے شمار گل و گلزار مہکائے رکھتا۔ وہ محبتوں کی پھوار میں سرشار کاموں میں مصروف رہتی لیکن کبھی، کبھی اسفند کا ایک جملہ اس کے دل میں نیزے کی طرح پیوست ہو جاتا اور اس کا زخم اسے دیر تک اذیت دیتا رہتا اور اس اذیت کو برداشت کرنے کی تھکن اس کے وجود پر اس طرح چھا جاتی کہ پھر خوشیوں کی تتلیوں کو تھامے رہنا مشکل ہو جاتا۔

وہ چھٹی کے دن عام طور پر ذرا دیر سے ہی بیدار ہوتی تھی پھر بستر سے اٹھنے کے بعد کاموں کا سلسلہ شروع ہوتا تو وہ رات گئے تک جاری رہتا۔ بچوں کی فرمائشوں کے ساتھ ساتھ شوہر صاحب کے فرمائشی پروگرام بھی چلتے رہتے۔ وہ کھانے پینے کے بہت شوقین تھے لیکن اس کی اپنی جاب کی وجہ سے ہفتے کے چھ دن تو جو بھی پکتا صبر و شکر سے کھا لیتے لیکن چھٹی کے دن وہ کسی قسم کی رعایت دینے کو تیار نہیں ہوتے تھے۔

"آپ کے لیے ناشتے میں کیا بناؤں؟" اس نے صبح اٹھتے ہی بالوں میں کیچر لگاتے ہوئے پوچھا۔

"تم تو جانتی ہو چھٹی کے دن صبح کے ناشتے میں مجھے آلو بھرے پراٹھے، املی اور لہسن کی چٹنی، دہی کا رائتہ بہت پسند ہے اور اس کے علاوہ جو تمہیں اچھا لگے وہ بھی بنا لو۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔" اسفند نے نیم وا آنکھوں سے اسے دیکھتے ہوئے مسکرا کر کہا۔

"اور دوپہر اور رات کے کھانے میں کیا پکے گا، وہ بھی بتا دیں تاکہ دل میں کوئی حسرت باقی نہ رہے۔" اس نے اندر ہی اندر کھولتے ہوئے بظاہر مسکرا کر کہا۔

"ناراض نہ ہو تو عرض کروں کہ دوپہر کو دم کباب، مٹر پلاؤ اور رات کو چکن کڑاہی، سادے دال چاول اور سوئٹ ڈش میں کھیر یا رس ملائی بنا لینا۔"

"اور کچھ؟"

"تم فکر نہ کرو، میں برابر سے تمہارا ساتھ دوں گا۔ تم یہ نہ سمجھنا کہ تم اکیلی یہ سارے کام کرو گی۔ میں ہر کام میں تمہارا ہاتھ بٹاؤں گا۔" اس نے شوخی سے کہا۔

"بہت بہت شکریہ!" وہ جانتی تھی اسفند کو کچن کے کام کرنے کا بہت شوق تھا۔ اگر وہ کہتی تو وہ ضرور اس کا ہاتھ بٹاتا لیکن اسے اسفند کے کچن میں آنے





سے سخت الجھن ہوتی۔ کاموں میں تو وہ ضرور مدد کرتا لیکن بعد میں کچن اس قدر پھیلا ہوتا کہ اسے سمیٹنا مشکل ہو جاتا۔

اسے خود بھی گھر کے کام انجام دینا اچھا لگتا تھا خاص طور پر کوکنگ کا تو اسے بہت شوق تھا پھر اللہ نے اس کے ہاتھ میں ایسا ذائقہ دیا تھا کہ جو بھی اس کے ہاتھ کے کھانے کھاتا تعریف کیے بغیر نہ رہتا۔ اسے اکیلے کام کرنے کی عادت تھی۔ یوں تو سارا ہفتہ ہی وہ بہت مصروف رہتی لیکن چھٹی کا دن تو کچھ زیادہ ہی مصروف گزرتا۔ کھانے میں بھی اہتمام ہوتا۔ وقفے، وقفے سے اسفند کی چائے کی فرمائش بھی جاری رہتی۔ اتوار کو ماسی بھی چھٹی کرتی تو گھر بھی تفصیلی صفائی مانگتا۔ بچے بھی ماں سے زیادہ لاڈ پیار کی توقع کرتے اور وہ ماتھے پر شکن لائے بغیر سارا دن کولہو کے بیل کی طرح جُتی رہتی۔ اس کے دو بچے تھے اور وہ خود ایک پرائیویٹ اسکول میں پڑھاتی تھی جبکہ اسفند ایک سرکاری محکمے میں اٹھارہ گریڈ کے افسر تھے۔ دونوں کی مشترکہ آمدنی سے گھر کا خرچہ بڑی خوش اسلوبی سے چلتا تھا اور تھوڑی بہت بچت بھی ہو جاتی تھی۔ بچے اسی کے اسکول میں پڑھ رہے تھے۔ وہ دونوں بچوں کو اپنے ساتھ لے کر جاتی اور ساتھ ہی واپس لے کر آتی۔

اسفند صوم و صلوٰۃ کے بہت پابند تھے خود بھی پانچوں وقت مسجد میں نماز پڑھتے تھے اور اسے اور بچوں کو بھی نماز پڑھنے کی بہت تاکید کرتے۔ وہ بھی خیر نماز کی بہت پابند تھی لیکن ساتھ ساتھ اسے میوزک سننے اور فلمیں دیکھنے کا بھی بہت شوق تھا جبکہ اسفند ان چیزوں کو غیر اسلامی سمجھتے تھے، وہ ان کے سخت خلاف تھے۔ ان کی موجودگی میں گھر میں ٹی وی اکثر بند ہی رہتا تھا صرف خبریں سننے اور ٹاک شوز دیکھنے کے لیے کھولا جاتا۔ بچوں کو صرف کارٹون فلمیں دیکھنے کی اجازت تھی وہ بھی سب کی موجودگی میں۔

وہ صبح کو ہمیشہ کی طرح واش روم سے فریش ہو کر کچن میں آئی۔ ایک چولھے پر آلو اور دوسرے چولھے پر انڈے ابالنے کے لیے رکھے کیونکہ بچے آلو بھرے پراٹھے شوق سے نہیں کھاتے تھے انہیں ناشتے میں توس، مکھن اور ابلے انڈے ہی پسند تھے پھر اس نے آٹا نکالا اور گوندھنے لگی کچن کے ساتھ ہی ٹی وی لاؤنج تھا۔ ساتھ ہی اس نے بہت آہستہ آواز میں... ٹی وی آن کر دیا تھا۔ ٹی وی پر کوئی سنڈے مارننگ شو آ رہا تھا۔ اس میں کوئی پرانی گلوکارہ اپنی آواز کا جادو جگا رہی تھی۔

وہ آٹا گوندھتے ہوئے اس گلوکارہ کے ساتھ ساتھ گنگنانے لگی فیض احمد فیض کی غزل تھی جو اسے بے حد پسند تھی۔ مجھ سے پہلی سی محبت میرے محبوب نہ مانگ۔ وہ گنگناتے ہوئے نہ جانے کس دنیا میں کھو گئی تھی۔

"لاحول ولاقوۃ!" وہ اسفند کی آواز پر ایک دم چونک گئی۔

"تم کس قسم کی ماں ہو، تمہیں ہوش ہی نہیں، تم یہاں گانے گا رہی ہو وہاں لاؤنج میں تمہاری بیٹی کیسے، کیسے واہیات رقص دیکھ رہی ہے۔" اسفند کی سرزنش پر وہ لاؤنج میں آئی تو حرا ٹی وی کے سامنے بیٹھی تھی وقفے کے دوران کسی انڈین پروگرام کا اشتہار دکھایا جا رہا تھا جس میں حد سے زیادہ بے ہودہ رقص پیش کیے جا رہے تھے۔

"یہ تو اپنے کمرے میں سو رہی تھی، مجھے پتا ہی نہیں چلا کہ یہ کب ٹی وی کے سامنے آ کر بیٹھ گئی۔" اس نے شرمندہ ہوتے ہوئے جلدی سے جا کر ٹی وی بند کر دیا۔

"بچوں کی ماؤں کو ہمیشہ آنکھیں کھلی رکھنی چاہیے۔ بعض اوقات بہت معمولی سی غفلت بہت بڑے نقصان کا سبب بن جاتی ہے۔" اسفند کا لہجہ انتہائی سخت تھا۔ تھوڑی دیر پہلے ہنستے مسکراتے اسفند

نے ایک کرخت اور سخت گیر شخص کی صورت اختیار کرلی تھی۔

''سوری، آئندہ خیال رکھوں گی۔'' وہ معذرت کرکے دوبارہ کچن میں آئی لیکن سارا دن مختلف کام کرتے ہوئے اس کا ذہن پریشان ہی رہا۔ وہ کوئی کام بھی یکسوئی سے نہ کرسکی۔

اسفند جیسا خوبرو، محبت کرنے والا اور نیک شوہر اس کے لیے خدا کا ایسا انعام تھا جس کا وہ جتنا شکر ادا کرتی کم تھا۔ اسفند اسے ہر طرح سے خوش رکھنے کی کوشش کرتا، اس کی ہر خواہش پوری کرتا۔ اسفند کی زندگی کا محور عائزہ اور اس کے دونوں بچے تھے۔ وہ اپنی فیملی سے بہت زیادہ محبت کرتا تھا۔ انہیں ہر آسائش مہیا کرنے کی کوشش کرتا لیکن بچوں کی تربیت کے معاملے میں اس کا رویہ بے لچک تھا اس کا ایمان تھا کہ بچوں پر ہر لمحہ نظر رکھنے کی ضرورت ہوتی ہے اگر وہ راہِ راست سے بھٹک گئے تو والدین کو خدا کے سامنے ضرور جواب دہ ہونا پڑے گا۔

اس نے شوہر کو حقیقتاً مجازی خدا کا درجہ دیا ہوا تھا۔ وہ اپنے آپ کو اس کے سامنے بہت چھوٹا اور کمتر محسوس کرتی۔ وہ کبھی سوچ ہی نہیں سکتی تھی کہ وہ اسفند جیسے شخص کی شریکِ حیات بن سکتی ہے۔ وہ ہر لحاظ سے مکمل تھا جس میں اسے ڈھونڈنے سے بھی کوئی خامی نظر نہیں آتی۔ اسفند جب پہلی دفعہ اس کے گھر آیا تو وہ اور اس کے گھر والے اسے دیکھ کر سخت مرعوب ہوگئے۔ اتنا خوب صورت اور نہایت دلنشیں انداز میں گفتگو کرنے والا شخص جس کے ہر انداز سے ایک بڑے پن، وقار اور تمکنت کا اظہار ہو رہا تھا اس کا خواستگار تھا۔

''عائزہ کے تو نصیب ہی جاگ گئے، ایسا رشتہ تو نصیب والیوں کو ہی ملتا ہے۔ شکر کرو کہ اسے عائزہ پسند آگئی اس کے لیے تو بڑے، بڑے گھرانوں کے رشتے خود آرہے تھے۔'' عائزہ کی خالہ جو رشتے میں اسفند کی چچی تھیں اور اسفند کا رشتہ لے کر آئی تھیں۔ ان کا تعریفیں کرتے، کرتے منہ خشک ہوا جارہا تھا۔

اسفند کے والدین نہیں تھے، اسے اس کے چچا نے پالا تھا۔ چچا، چچی بھی بہت نیک اور خدا ترس لوگ تھے وہ اس کی شادی سے فارغ ہو کر اپنے بیٹے کے پاس امریکا جانا چاہتے تھے۔ اسفند نے عائزہ کو اپنی چچی کے گھر میں دیکھا تھا۔ اسے چادر میں لپٹی معصوم سی چہرے والی یہ لڑکی بہت اچھی لگی تھی اور پھر چٹ منگنی پٹ بیاہ کے مصداق ایک ماہ میں ہی وہ اس کے گھر آگئی۔

اسفند کے گھر آکر اسے زندگی کی رنگینیوں کا احساس ہوا۔ اپنا گھر، اپنا شوہر، اپنے بچے.... اسے کیسی خوشی ہوتی تھی جب گھر میں اسفند اور بچوں کے قہقہے گونجتے تھے۔ اسکول میں ٹیچرز اس کی قسمت پر رشک کرتی تھیں۔ خاندان میں ان کی جوڑی کی مثالیں دی جاتی تھیں۔ میکے والے اسے سر آنکھوں پر بٹھاتے تھے۔ سسرال والے اس کی تعریفیں کرتے نہ تھکتے تھے لیکن اس پُر بہار موسم میں، خوشیوں کے اس مہکتے چمن میں کبھی کبھار خوف کا سانپ پھن پھیلائے کھڑا ہوجاتا تو ایک لمحے میں اس کا چین اور سکون غارت ہوجاتا۔

☆☆☆

گرمیوں کی چھٹیاں تھیں، وہ صبح سے بچوں کے ساتھ امی کے گھر آئی ہوئی تھی۔ بچے نانی کے گھر آکر خوب اودھم مچاتے۔ اس کی امی بچوں پر روک ٹوک کی قائل نہیں تھیں یہاں بچوں کو کھلی آزادی مل جاتی۔ وہ بھی سکون کی سانس لیتی۔ شام کو اسفند بھی امی کی طرف آگئے تھے اور لاؤنج میں بیٹھے ٹی وی دیکھ رہے تھے۔ اس کے بھتیجا، بھتیجی اور ان کے بچے کارپٹ پر کھیل میں مشغول تھے کہ حرا نہ جانے کہاں سے ایک پرانا بوسیدہ سا رسالہ لے کر آگئی۔

''بابا...... بابا۔'' وہ رسالہ لے کر سیدھی باپ





WWW.PAKSOCIETY.COM

کے پاس آئی۔

"جی بیٹا، کیا بات ہے؟" اسفند کی عادت تھی وہ بچوں کی باتوں کو بہت توجہ سے سنتے تھے۔

"بابا...... ماما کی تصویر دیکھیں۔ ماما کتنی پیاری لگ رہی ہیں۔" حرا نے میگزین اسفند کے سامنے کیا جس میں ایک پورے صفحے پر عائزہ کی تصویر چھپی ہوئی تھی۔ وہ کسی شیمپو کا اشتہار تھا۔

اسفند نے حرا کے ہاتھ سے میگزین لیا اور بغور اس تصویر کو دیکھنے لگا۔ عائزہ، حرا کی آواز پر چونکی تھی اور جب اس نے وہ رسالہ اسفند کے ہاتھ میں دیکھا تو اسے لگا جیسے کائنات کا سارا نظام درہم برہم ہوگیا۔ وہ تقریباً بے جان ہوگئی۔ اس کی آنکھوں کے سامنے تاریکی کی چادر تن گئی۔

"یہ کیا ہے؟" اسفند میگزین لیے اس کے سامنے کھڑا تھا اور وہ پھٹی پھٹی آنکھوں سے اسفند اور اس میگزین کو دیکھ رہی تھی۔ "کیا تم ماڈل گرل رہ چکی ہو؟" اسے لگا جیسے اسفند نے اسے بھری محفل میں گالی دے دی ہو۔ عزت اور احترام کا شیش محل ایک لفظ سے چکنا چور ہوکر کرچی، کرچی ہوگیا تھا۔

"ہماری شادی کو آٹھ سال ہوگئے ہیں اور تم نے مجھے آج تک نہیں بتایا کہ تم......" مارے غصے کے اسفند کی آواز کانپ رہی تھی اور چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔

"آپ گھر چلیں، میں آپ کو سب کچھ بتادوں گی۔" اس نے تھوک نگلتے ہوئے بہ مشکل یہ جملہ ادا کیا۔ حساب کا دن آگیا تھا۔ اسے اپنے گزرے ہوئے کل کا گوشوارہ داخل کرنا تھا اور اس جانچ پڑتال کے بعد ہی اس کے لیے فیصلہ ہونا تھا کہ آئندہ اسے جنت میں رہنا تھا یا جنت سے نکلنا تھا اور فیصلہ اس کے ہاتھ میں تھا جو مجازی خدا تو ضرور تھا مگر حقیقی خدا نہیں تھا۔

"مجھے ابھی اور اسی وقت سب کچھ بتادو ورنہ......" اور اس سے پہلے کہ اسفند کی زبان

## اقوال زریں

☆ جو صلح و آشتی کا ہاتھ بڑھائے، اس کا خیر مقدم خلوص و گرم جوشی سے کرو۔

☆ امید زندگی کا لنگر ہے، اس کا سہارا چھوڑ دینے سے انسان کی کوششیں گہرے پانی میں ڈوب جاتی ہیں۔

☆ وہ دل جس میں خلوص کا مقدس جذبہ نہ ہو، اس صدف کے مانند ہے جس میں موتی نام کی کوئی چیز نہ ہو۔

☆ کاغذ کے سینے پر تحریر کردہ الفاظ میں مصنف کی روح برہنہ ہوتی ہے۔

☆ آدمی جھوٹے آنسو بہا سکتا ہے لیکن سچے آنسوؤں میں وہ جھوٹ نہیں بول سکتا۔

☆ بات کرو تا کہ پہچانے جاؤ کیونکہ آدمی زبان کے نیچے ہی تو پوشیدہ ہے۔

☆ دشمن کو مارنا ہو تو اس سے پیار کرو، اس کے اندر کا دشمن خود بخود مر جائے گا۔

مرسلہ: جویریہ سہیل، کراچی

## ایک دوست کے نام

اگر تم آئینہ دیکھو
تو خود سے نظریں چُرا لینا
کہ اکثر بے وفا لوگوں کو
آنکھیں چور لگتی ہیں

## تردّد

زہر
پینے کی کیا ضرورت ہے
ہجر اس کا
بہت ہے مرنے کو

از صبا نور، لیہ

سے مزید کوئی لفظ برآمد ہوتا وہ ہذیانی انداز میں چلّانے لگی۔

''اسفند خاموش ہوجائیں۔ میں آپ کو سب کچھ بتادوں گی......سب کچھ......آپ آگے کچھ نہیں کہیے گا۔''

☆☆☆

وہ روتی جارہی تھی اور حرف بہ حرف سچائی بیان کررہی تھی۔ کمرے میں وہ، اسفند اور اس کی ماں موجود تھیں۔ باقی لوگوں کو اس نے کمرے سے باہر کردیا تھا۔ امی کے چہرے پر وہ سب کچھ رقم تھا جو ایک بیٹی کی ماں کے چہرے پر اس صورتِ حال میں لکھا ہونا چاہیے کہ جب اس کی بیٹی کا گھر طوفان کے ہچکولوں میں ڈگمگا رہا ہو۔

''مجھ سے غلطی ہوگئی، مجھ سے بھول ہوگئی تھی...... کیا آپ میری اس غلطی کو معاف نہیں کرسکتے؟'' اس نے ساری بات بتانے کے بعد بڑی امید سے اسفند کی طرف دیکھا۔ اسفند کے چہرے پر چٹانوں جیسی سختی تھی۔ کمرے میں ایسی خاموشی چھائی تھی جیسی آدھی رات گزرنے کے بعد قبرستانوں میں چھا جاتی ہے۔

☆☆☆

الشبہ اور وہ دو مختلف گھرانوں سے تعلق رکھتی تھیں لیکن ان کے درمیان بڑی گہری دوستی تھی اور اس دوستی کی وجہ دونوں کے مشترکہ شوق تھے۔ دونوں کو فلمیں دیکھنے اور میوزک سننے سے عشق تھا۔ دونوں پڑھنے میں بہت تیز تھیں۔ دونوں ذہین بھی تھیں۔ کیریکٹر کے حوالے سے دونوں بہت مضبوط تھیں۔ دونوں کا کسی لڑکے سے کوئی افیئر نہیں تھا۔ الشبہ کا تعلق بے حد مال دار گھرانے سے تھا جبکہ عائزہ کے گھر والے مڈل کلاس لوگ تھے اور بیشتر مڈل کلاس گھرانوں کی طرح احساسِ کمتری کا شکار امیر گھرانوں سے قدرے مرعوب اور ان کے ہر عمل کو درست سمجھنے والے خاص طور پر عائزہ کی والدہ کو پیسے والے لوگوں سے ملنے اور ان سے تعلقات بنانے کا بہت شوق تھا جبکہ کبھی الشبہ اپنی چمکتی دمکتی گاڑی میں ڈرائیور کے ہمراہ عائزہ کو ڈراپ کرنے آتی تو انہیں بڑا فخر محسوس ہوتا۔ وہ چاہتیں ان کے پاس پڑوس کی خواتین دیکھ لیں کہ عائزہ کی دوست کتنی مال دار ہے۔

وہ الشبہ کی بہن کی شادی میں اس کے گھر بھی جاچکی تھیں، اس کے گھر والوں سے مل چکی تھیں۔ ان کی شان وشوکت بھی دیکھ چکی تھیں اور حد سے زیادہ مرعوب بھی ہوچکی تھیں۔ ان کے خاندان میں بھی کچھ لوگ خاصے مال دار تھے لیکن وہ ان لوگوں کو کوئی خاص لفٹ نہیں کرواتے تھے۔ اس لیے ان لوگوں سے ملنا جلنا بھی کافی کم تھا۔ جس کا عائزہ کی والدہ کو بہت دکھ تھا۔ انہوں نے عائزہ کو الشبہ کے گھر جانے کی پوری آزادی دے دی تھی۔ الشبہ کے گھر والے بہت پیسے والے لوگ تھے لیکن بے حد شریف اور ملنسار تھے۔ اس کی دو بہنیں شادی شدہ تھیں اور دونوں امریکا میں رہتی تھیں۔ ایک بھائی کینیڈا میں تھا، ایک بھائی پاکستان میں تھا جس کی...... ایڈورٹائزنگ ایجنسی تھی، اس کے دو بچے تھے۔ الشبہ نے بھی اپنے بھائی کی ایجنسی کے لیے کچھ دن کام کیا تھا۔ کچھ ایڈز میں بھی آئی تھی لیکن پھر اپنی تعلیم کی وجہ سے وقفہ لے لیا تھا۔ اس کا ارادہ تھا کہ میڈیا سائنسز میں ماسٹرز کرنے کے بعد وہ بھائی کی ایجنسی کو جوائن کرلے گی۔

اس دن وہ دونوں یونیورسٹی سے جلدی فارغ ہوگئیں۔ الشبہ کو بھائی سے کچھ کام تھا۔ وہ عائزہ کے ساتھ بلال کے آفس میں آئی تھی۔ بلال کا آفس...... بے حد شاندار تھا۔ جو کئی فلورز پر مشتمل تھا۔ عائزہ آنکھیں پھاڑے دیکھ رہی تھی۔ وہ پہلی بار یہاں آئی تھی۔ بلال نے اسے ایک ایڈ کی شوٹنگ بھی دکھائی وہاں اس نے ایک بہت مشہور ٹی وی آرٹسٹ کو بھی دیکھا





جس کی وہ زبردست فین تھی۔ اسے دیکھ کر وہ بہت ہی مرعوب ہوگئی۔ اس کی شکل صورت، اس کا لب و لہجہ، اس کا اسٹائل، اس کی ڈریسنگ پھر تمام لوگوں کا اس کے ساتھ مؤدبانہ رویّہ... اسے لگا وہ کسی اور ہی دنیا میں آگئی۔ سب اپنے، اپنے کاموں میں مشغول تھے۔ کہیں شوٹنگ ہورہی تھی، کہیں پیپر ورک ہورہا تھا، کہیں ریہرسل ہورہی تھی۔ کہاں گھر اور کالج کی بورنگ لائف اور کہاں یہاں کا خوب صورت اور رنگین ماحول۔ سب کی آپس میں بے تکلفی، ہنسی مذاق، خوب صورت لڑکیاں، ان کے بولنے کے دلنشیں انداز، ان کی ڈریسنگ، آپس کی گفتگو......

اسے اپنا آپ بے حد بیک ورڈ اور کمتر محسوس ہورہا تھا۔ وہ سادہ سی شرٹ اور ٹراؤزر میں ملبوس تھی۔ اس نے اپنے لمبے بالوں کی چوٹی بنائی ہوئی تھی۔ اس کے بال بہت لمبے اور گھنے تھے۔ الشبہ کو اپنے بھائی کی وجہ سے خاصا پروٹوکول مل رہا تھا اور الشبہ کی دوست ہونے کی حیثیت سے لوگ اسے بھی خاصی اہمیت دے رہے تھے۔ وہ دونوں بلال کے آفس میں... کولڈ ڈرنکس پی رہی تھیں جبھی بلال کا دوست کمیل داخل ہوا۔ عائزہ کی پشت دروازے کی طرف تھی۔ کمیل نے عائزہ کی پشت پر لہراتی گھنے سیاہ بالوں کی چوٹی کو دیکھا تو ٹھٹک کر رہ گیا۔

''آؤ یار...... رک کیوں گئے؟'' بلال اسے جھجکتے دیکھ کر بولا۔ کمیل اندر داخل ہوا اور بلال کے قریب بچھے ہوئے صوفے پر بیٹھ کر اس نے سوالیہ نظروں سے عائزہ کی طرف دیکھا۔

''یہ الشبہ کی دوست عائزہ ہیں۔'' بلال اس کا سوال سمجھ گیا تھا۔ بلال کے تعارف کے بعد عائزہ نے سر کی جنبش سے اسے سلام کیا پھر وہ دونوں اپنے کاروباری مسائل پر بات کرنے لگے۔ الشبہ اور عائزہ کولڈ ڈرنکس پی کر باہر آگئیں۔

عائزہ کے کھڑے ہونے اور مڑ کر باہر جانے کے دوران کمیل مسلسل اس کی پشت پر لہراتی چوٹی کو دیکھتا رہا۔

''یار مجھے آملہ شیمپو کے ایڈ کے لیے لمبے، لمبے بالوں والی ماڈل کی ضرورت ہے۔'' عائزہ کے باہر نکلتے ہی کمیل نے اپنا مدعا بیان کیا۔ وہ عائزہ کو دیکھ کر خاصا پُرجوش ہورہا تھا۔ اسے کئی دن سے لمبے بالوں والی لڑکی تلاش تھی لیکن ابھی تک اسے اپنے معیار کی کوئی ماڈل نہیں مل سکی تھی۔

''میں تمہاری بات سمجھ رہا ہوں لیکن مجھے نہیں لگتا کہ عائزہ ماڈلنگ کے لیے تیار ہوگی۔''

''تمہاری سسٹر کی دوست ہے، تم الشبہ سے بات تو کرکے دیکھو۔''

''نہیں یار، الشبہ سے بات کرنے کا کوئی فائدہ نہیں۔ عائزہ کے گھر والے بہت بیک ورڈ ہیں وہ کبھی نہیں مانیں گے۔'' بلال نے اسے ہری جھنڈی دکھادی۔

''تم بات تو کرکے دیکھو۔'' کمیل کا اصرار بڑھنے لگا۔

''نہیں یار......خواہ مخواہ بات ضائع ہوگی۔'' بلال کسی طور راضی نہیں ہورہا تھا۔

''اچھا تم میری الشبہ سے بات کروادو میں اسے کنونس کرلوں گا۔''

''یار تو بڑا ضدی ہے۔ میں تجھے بتا تو رہا ہوں یہ مڈل کلاس لوگ ہیں بہت بیک ورڈ ہیں، ان گھرانوں میں ماڈلنگ کو پروفیشن نہیں سمجھا جاتا۔ یہ اسے اچھا کام نہیں سمجھتے۔'' بلال نے پھر اسے سمجھایا۔

''ایسی بات نہیں ہے۔ میری زیادہ تر ماڈلز مڈل کلاس گھرانوں ہی سے تعلق رکھتی ہیں اور اپنے پیرنٹس کی اجازت سے اس فیلڈ میں آئی ہیں۔ ثوبیہ تو ہمیشہ اپنے والد کے ساتھ سیٹ پر آتی ہے۔'' کمیل کو سمجھانا آسان کام نہیں تھا، وہ بہت ضدی تھا۔

"لو تم خود بات کرلو۔" اس روز بلال نے اس کی مسلسل ضد سے تنگ آکر الشبہ کا نمبر ملا کر اسے فون تھما دیا۔ وہ دو دن سے بلال سے اصرار کیے جارہا تھا کہ جلد سے جلد عائزہ سے بات کروادو۔

اس نے الشبہ سے بات کی تو پہلے تو اس نے صاف انکار کردیا پھر اس کے اصرار پر مجبور ہوکر اس نے عائزہ سے بات کرنے کی حامی بھرلی۔ کمیل کو بہت جلدی تھی، ماڈل کی وجہ سے اس کے ایڈ کی شوٹنگ رکی ہوئی تھی۔ اس نے الشبہ کا دماغ کھالیا۔

اِدھر جب الشبہ نے عائزہ سے بات کی تو اس کی توقع کے خلاف عائزہ نیم رضامند ہوگئی۔

"مجھے تو اس میں کوئی برائی نظر نہیں آتی لیکن بابا شاید راضی نہ ہوں۔"

"ہاں برائی تو کوئی نہیں اور کمیل بھائی بہت اچھے آدمی ہیں۔ میں نے ان کے ساتھ بھی کام کیا ہے بہت پروفیشنل اور ٹیکنیکلی ساؤنڈ ہیں لیکن کام کے بارے میں بہت سخت ہیں ذرا بھی رعایت نہیں دیتے۔ تم سوچ لو، گھر والوں سے مشورہ کرلو۔ یہ بہت گولڈن چانس ہے اور زندگی میں ایسے موقع بار بار نہیں ملتے۔" الشبہ نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔

"میں بابا سے بات کروں گی شاید وہ راضی ہوجائیں۔" وہ اپنے طور پر مکمل راضی ہوچکی تھی۔

"مجھے تو تمہارے پیرنٹس بہت لبرل لگتے ہیں۔"

"امی تو خیر بہت ہی لبرل ہیں لیکن بابا پر اپنے گھر والوں کا بہت پریشر رہتا ہے اور میرے ددھیال والے تو نہ جانے کس زمانے کی پیداوار ہیں۔ بے حد تنگ نظر اور پرانے خیالات کے لوگ، ان کا بس چلے تو آج بھی عورتوں کو گھر بٹھا کر ان سے روٹیاں پکوائیں۔"

"تم اپنے بابا کو راضی کرلو باقی سب خیر ہے، خاندان والے تو سب ہی کے باتیں بناتے ہیں اور سنو ذرا جلدی کرنا۔"

"ٹھیک ہے، میں آج ہی بابا سے بات کروں گی۔" فون رکھ کر وہ فوراً ماما کے پاس آئی۔ انہیں یہ خوش خبری سنائی لیکن اسے لگا امی یہ سن کر کچھ زیادہ خوش نہیں ہوئیں۔

"کیا ہوا...... امی کیا آپ کو بھی یہ کام پسند نہیں؟"

"ہمارے خاندان میں آج تک کسی نے اس فیلڈ میں کام نہیں کیا۔ اس لیے مجھے لگتا ہے خاندان والے اعتراض کریں گے۔" وہ خاصی فکرمند تھیں لیکن عائزہ ان کی بہت لاڈلی اور ذہین بیٹی تھی۔ وہ اسے بہت سمجھدار سمجھتی تھیں اور الشبہ کے گھر والوں کو انہوں نے بڑے اونچے مقام پر بٹھایا ہوا تھا اور چونکہ الشبہ کا بھائی اس پروفیشن سے وابستہ تھا۔ اس لیے انہیں اس کام میں کوئی خاص برائی نظر نہیں آرہی تھی مگر پھر بھی وہ کشمکش کا شکار تھیں۔

"امی میں بابا سے بات کروں گی۔ اگر بابا راضی نہ ہوئے تو میں الشبہ کو صاف انکار کردوں گی۔" وہ واقعی ذہین تھی اس نے ماں کی ذہنی کیفیت کو بھانپ لیا تھا۔

"ٹھیک ہے، پہلے تم اپنے بابا سے بات کرلو۔" انہوں نے سارا بوجھ اس کے کندھوں پر ڈال دیا۔ وہ ہمیشہ سے ایسی ہی تھیں۔ کمزور، بزدل، ظاہری چمک دمک پر فریفتہ ہونے والی، آرام و آسائش کی... دلدادہ۔ ان کو یہ علم ہی نہیں تھا کہ جوان بیٹی کی ماں کو ہر قدم کتنا سوچ سمجھ کر رکھنا پڑتا ہے۔ ماں کی ذرا سی بے پروائی اس کی بیٹی کے لیے کس طرح زندگی بھر کا روگ بن جاتی ہے پھر اتفاق ایسا ہوا کہ عائزہ کو باپ سے بات کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔ وہ رات گئے گھر آئے اور دوسرے دن آفس کے کام سے لاہور روانہ ہوگئے۔ ان کے جانے کے بعد الشبہ اسے مسلسل فون کرتی رہی۔ اس کے گھر آئی، اس کی امی سے بات کی انہیں ایسے ایسے رنگین خواب دکھائے کہ وہ بھی تقریباً راضی ہوگئیں لیکن وہ اب بھی تذبذب کا



شکار تھی۔ یہ حقیقت تھی کہ وہ بچپن ہی سے فلموں اور گانوں کی بہت شوقین تھی۔ اداکاروں اور گلوکاروں کو اس نے اپنا آئیڈیل بنا رکھا تھا اور جب سے ٹی وی ڈراموں کا سلسلہ شروع ہوا تھا۔ وہ فارغ وقت میں ہر وقت ڈرامے دیکھا کرتی اور خود کو ڈراموں کی ہیروئن سمجھا کرتی۔ اسے میڈیا کی دنیا خوابوں کی نگری لگتی اور جب سے وہ بلال کے آفس سے آئی تھی۔ وہاں کا ماحول اس پر نشے کی طرح چھایا ہوا تھا لیکن دوسری طرف اسے اپنے باپ اور ان کے گھر والوں کا بھی خوف تھا جو آج بھی شوبز کو اچھی نظروں سے نہیں دیکھتے تھے۔

اس نے الشبہ کے اصرار کے باوجود کوئی جواب نہیں دیا تو الشبہ نے کمیل سے صاف، صاف انکار کردیا لیکن کمیل کو بھی جیسے ضد سوار ہوگئی تھی اس نے الشبہ سے اس کا نمبر لیا اور خود ہی اسے فون کرڈالا۔

عائزہ کو کمیل کا فون کرنا بہت اچھا لگا۔ کمیل خوبرو ہونے کے ساتھ ساتھ بات کرنے کے ہنر سے بھی واقف تھا۔ وہ لمحوں میں سننے والے کو اپنی گفتگو کا اسیر کرلیتا تھا۔ وہ اس سے بات کرکے اسی کے انداز سے سوچنے لگی۔ بابا اور ددھیال والوں کا خوف بھی کہیں جا چھپا اور ایک دن جب وہ اس کے گھر آگیا تو ماما بھی اس کی گاڑی اور چمکتی دمکتی شخصیت سے اتنا مرعوب ہوئیں کہ فوراً ہی اسے ایڈ میں کام کرنے کی منظوری دے دی بلکہ وہ تو اتنی جذباتی ہورہی تھیں کہ اگر کمیل انہیں بھی کسی اشتہار میں کام کرنے کے لیے کہتا تو وہ جھٹ راضی ہوجاتیں۔ وہ خود ڈراموں کی بہت شوقین تھیں اور یہ ڈرامے، ان کے کردار ان کی زندگیوں کا حصہ بن گئے تھے۔ ٹی وی ایجاد کرنے والے نے یہ سوچا بھی نہیں ہوگا کہ جس چیز کو وہ انسان کی تفریح اور فائدے کے لیے بنا رہا ہے اس سے انسان کی زندگی پر کتنے خوف ناک اثرات مرتب ہوں گے۔ وہ عورت جو گھر کی منتظم ہوتی ہے جس کی

## کچھ کھٹا کھٹا سا

لڑکا۔ "آئی لو یو۔ تم دنیا کی سب سے حسین لڑکی ہو۔"

لڑکی۔ "اچھا پھر تمہارے پیچھے مجھ سے بھی حسین لڑکی کھڑی ہے۔" لڑکا مڑ کر پیچھے دیکھتا ہے پر وہاں کوئی بھی نہیں ہوتا۔

لڑکی۔ "اگر تم سچ میں مجھ سے پیار کرتے تو کبھی پیچھے مڑ کر نہیں دیکھتے، آئی ہیٹ یو۔"

لڑکا۔ "جیسے تمہاری مرضی مگر اب یہ ڈائمنڈ رنگ میں کس کو دوں گا؟"

لڑکی۔ "میں تو مذاق کررہی تھی۔"

مرسلہ: پروین افضل، بہاول نگر

## دل کی باتیں

رشتوں کی ڈور بنانے میں
کانچ کا مانجا لگتا ہے
ہاتھ زخمی ہوتے ہیں
آنکھوں میں دھواں بھرتا ہے
پتنگ گگن میں اُڑتی ہے
خوشیوں کا رنگ جھلکتا ہے
ڈور جو ٹوٹے بیچ میں آکر
دل خون کے آنسو روتا ہے
اشکوں کے پردے سے دیکھیں
ہر منظر دھندلا لگتا ہے
کبھی ڈال پر کبھی تار پر
پتنگ کا ٹھکانا ہوتا ہے
کبھی ڈور جس کے ہاتھ میں
پوروں کے زخم سہلاتا ہے
رشتہ ٹوٹا سو ٹوٹا
انجان یہ دل ہوجاتا ہے

شاعرہ: خالدہ نسیم، لندن

گود میں آنے والی نسلیں پرورش پاتی ہیں۔ جسے اپنے بچوں کو ایک اچھا انسان بنانا ہوتا ہے۔ وہی عورت بے حیائی اور بے شرمی کی کس انتہا کو پہنچ جائے گی اور ٹی وی کے ذریعے گھر، گھر اس کی بے حیائی پر داد دی جائے گی۔ اس بے شرمی پر تعریف کے ڈونگرے برسائے جائیں گے۔ ہر گھر میں ہر روز طلاق جیسے تکلیف دہ لفظ کی گونج سنائی دے گی اور پھر اس لفظ کو سنتے، سنتے کان اتنے عادی ہو جائیں گے کہ نہ یہ لفظ برا لگے گا اور نہ ہی یہ عمل۔ صبح سویرے ہی آنکھ کھلتے ہی ہر گھر میں ناچ گانے کی محفلیں سج جائیں گی اور پھر یہ ناچ گانے نامحرموں کے ساتھ بے ہودہ رقص زندگیوں میں اس طرح شامل ہو جائیں گے کہ کوئی تقریب اس حرام فعل کے بغیر مکمل نہیں ہو سکے گی۔

☆☆☆

کمیل کے بے حد اصرار پر وہ امی کے ساتھ ان کے آفس آئی تو وہاں کا ماحول اور اس کا آفس دیکھ کر وہ حد درجہ مرعوب ہوئیں۔ جب نفس کمزور ہوتا ہے تو دنیا کے رنگ بڑے بھلے لگتے ہیں۔ دنیا بہت جلد اپنے جال میں اسیر کر لیتی ہے اور جب انہیں یہ پتا چلا کہ صرف ایک منٹ کے اشتہار کے لیے انہیں تقریباً ایک لاکھ روپے ملیں گے اور اسے پشت پر پڑے صرف بال دکھانے ہوں گے تو وہ فوراً ہی راضی ہو گئیں۔

''آپ بالکل فکر نہیں کیجیے۔ ہم ایک خاندان کی طرح کام کرتے ہیں۔ آپ کی بیٹی ہمارے خاندان کے ایک فرد کی طرح ہے اس کے ساتھ کوئی مس بی ہیو نہیں کرے گا۔ صرف ایک دن کی شوٹنگ ہوگی۔ اگر آپ نہیں چاہتیں تو میں چہرے کو فوکس نہیں کروں گا۔'' کمیل نے انہیں اچھی طرح سے مطمئن کر دیا۔

شیطان کی یہ صفت ہے وہ جب بھی انسان کو بہکاتا ہے گناہ کو اتنا دلکش بنا کر پیش کرتا ہے کہ کمزور ارادوں والے اس سے دامن نہیں بچا پاتے۔ وہ دونوں بے حد خوش اور مطمئن ہو کر گھر آ گئیں۔

''امی، بابا سے بات کرنی ہے کیا؟'' اس نے گھر آ کر پوچھا تو انہوں نے صاف الفاظ میں منع کر دیا۔

''یہ باتیں فون پر تو نہیں کی جا سکتیں اور انہیں بتانے کی کیا ضرورت...... ایک ہی دن کی تو بات ہے اگر انہوں نے منع ...کر دیا تو اتنی لمبی رقم ہاتھ سے نکل جائے گی۔''

''اور اگر بابا کو پتا چل گیا تو؟'' وہ باپ سے خاصا ڈرتی تھی۔

''انہیں کیسے پتا چلے گا۔ کمیل نے وعدہ کیا ہے وہ تمہارے چہرے کو فوکس نہیں کرے گا۔ صرف پشت سے بال ہی تو دکھائے گا۔'' انہوں نے خود کو بھی تسلی دی اور اس کے دل کو بھی مطمئن کرنے کی کوشش کی۔

☆☆☆

اگلے دن وہ شوٹنگ کے لیے لوکیشن پر پہنچی تو بہت گھبرائی ہوئی تھی جبکہ یونٹ کے لوگ بلال اور کمیل کی وجہ سے اس کا بہت خیال رکھ رہے تھے لیکن اسے سب کچھ بہت عجیب سا لگ رہا تھا۔ جب میک اپ آرٹسٹ نے اس کا میک اپ کرنا شروع کیا تو وہ سر سے پاؤں تک کانپ گئی۔ وہ بہت زیادہ مذہبی تو کبھی نہیں تھی لیکن گھر سے نکلتے ہوئے باپ اور دادی کے ڈر سے چادر ضرور لیتی تھی اور پھر آج تک ایسا کبھی اتفاق نہیں ہوا کہ کوئی غیر شخص اس کے اتنے قریب آیا ہوا۔ اس کی امی خاصی آزاد خیال تھیں لیکن دادی ہر بات پر کڑی نظر رکھتی تھیں اور مسلسل ٹوکتی بھی رہتی تھیں۔ اس لیے ذہن میں اچھائی اور برائی کا واضح تصور موجود تھا پھر اس کی پھوپیاں بہت پردے دار اور صوم وصلوٰۃ کی پابند تھیں جس کی وجہ سے گھر کے ماحول میں پاکیزگی کا عنصر مکمل طور پر مفقود نہیں ہوا تھا۔

میک اپ آرٹسٹ اس کے قریب آیا اور اس کا میک اپ شروع ہوا اس کے ہاتھ اس کی گردن اور چہرے کو چھو رہے تھے۔ اسے ابکائی آنے لگی وہ گھبرا کر پیچھے ہٹ گئی۔

''کیا ہوا؟'' کمیل جو اس کے قریب ہی کسی ماڈل سے باتیں کر رہا تھا اسے پریشان دیکھ کر اس کے قریب آ گیا۔

''میں میک اپ نہیں کرواؤں گی۔'' اس نے صاف انکار کر دیا۔

''کیوں، کیا اس نے تمہارے ساتھ کوئی بدتمیزی کی ہے؟'' کمیل نے سختی سے میک اپ آرٹسٹ کو گھورا۔

''نہیں سر، آپ جانتے میں ایسا نہیں ہوں۔''

''ہاں عائزہ، تم بے فکر ہو کر اس سے میک اپ کرواؤ۔ یہ بے چارہ نہ he میں ہے اور نہ she میں۔'' کمیل کے اس جملے پر وہ اور زیادہ پریشان ہو گئی۔ اسے اور زیادہ گھبراہٹ ہونے لگی۔

''عائزہ پلیز، ٹیک اٹ ایزی۔ تم ایسا کرو گی تو کام کیسے ہوگا۔'' کمیل کا لہجہ سخت ہو گیا۔ وہ بہت پروفیشنل تھا۔ اس کے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ وہ ماڈلز کے نخرے برداشت کرتا۔ ایک سے ایک حسین ماڈل اس کے آگے پیچھے گھوما کرتیں اور اب تو عائزہ کنٹریکٹ بھی سائن کر چکی تھی۔ وہ اشتہار مکمل کیے بغیر نہیں جا سکتی تھی۔

اس نے بڑی مشکل سے وہ اشتہار شوٹ کروایا اور شوٹنگ کے دوران ہی دو تین اشتہاروں کی اور آفرز مل گئیں جن میں ایک شیمپو کا اور ایک ٹالکم پاؤڈر کا تھا۔ ان دونوں اشتہاروں میں کام کرنے کا معاوضہ پہلے سے بھی زیادہ تھا۔ امی اس کے ساتھ ہی تھیں وہ ہر وقت پڑوسی ملک کی فلمیں اور ڈرامے دیکھ، دیکھ کر اتنی بے حس ہو گئی تھیں کہ انہیں نہ سیٹ کا ماحول برا لگ رہا تھا۔ نہ لڑکے، لڑکیوں کا آفس میں ہنسی مذاق...... نہ لوئر اسٹاف کی معنی خیز مسکراہٹیں نہ ڈائریکٹر کا بار بار عائزہ کے قریب آ کر اس کے مختلف پوز بنوانا۔

''آپ کی بیٹی بہت خوب صورت ہے، یہ بہت اچھی ماڈل بن سکتی ہے۔'' وہ کولڈ ڈرنک پیتے ہوئے شوٹنگ دیکھ رہی تھیں تو کمیل کا دوست ان کے قریب آ کر بیٹھ گیا۔ انہوں نے سوالیہ نظروں سے اس کی طرف دیکھا۔

''میں کمیل کا دوست ہوں۔ میرا پروڈکشن ہاؤس ہے۔ ایک چھوٹی سی ایڈورٹائزنگ ایجنسی بھی ہے۔'' اس نے مہذب انداز میں اپنا تعارف کروایا۔

''جی...... جی......'' انہیں سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ جواب میں کیا کہیں۔

''کمیل نے مجھے بتایا ہے کہ اس نے عائزہ کو بڑی مشکل سے اس کام کے لیے راضی کیا ہے۔''

''جی...... ہاں اصل میں بلال کی بہن الشبہ، عائزہ کی دوست ہے اس کے اصرار پر میں نے اسے بڑی مشکل سے اجازت دی ہے۔'' ان کے لیے الشبہ کا حوالہ بڑے فخر کی بات تھی۔

''لیکن آپ تو مجھے بڑی روشن خیال خاتون لگ رہی ہیں۔ میرا مطلب ہے...... آپ کو دیکھ کر کوئی کہہ نہیں سکتا کہ آپ کسی بیک ورڈ...... میرا مطلب ہے کہ دقیانوسی خاندان سے تعلق رکھتی ہوں گی۔'' اس نے فوراً ہی ترپ کا پتا استعمال کیا۔

''اللہ کا شکر ہے میں تو بہت روشن خیال ہوں بس ذرا میرے سسرال والے پرانے خیالات کے لوگ ہیں۔'' یہ کہتے ہوئے انہیں بڑا فخر محسوس ہو رہا تھا۔

''میں بھی کافی عرصے سے ایک ماڈل کی تلاش میں ہوں۔ اصل میں ماڈلز تو بے شمار ہیں لیکن اتنی حسین اور معصوم صورتیں آج کل خال، خال ہی نظر

آتی ہیں۔" وہ کھل کر عائزہ کی تعریف کررہا تھا اور ایک غیر مرد کی زبان سے اپنی بیٹی کے حسن کی تعریف سن کر انہیں ذرا بھی غیرت کا احساس نہیں ہورہا تھا۔

"عائزہ بچپن ہی سے بہت خوب صورت ہے، بچپن میں بھی جو اسے دیکھتا تھا فوراً گود میں اٹھالیتا تھا۔"

"مجھے بھی اشتہار کے لیے ایسی ہی خوب صورت ماڈل کی تلاش تھی اگر آپ راضی ہوں تو ہم آج ہی کنٹریکٹ سائن کرلیتے ہیں۔" اور پھر کنٹریکٹ کے ساتھ اس نے جو معاوضہ بتایا۔ ان کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ اگر اسی طرح آفرز ہوتی رہیں تو شاید دنوں میں ان کی زندگی بدل جائے گی۔

وہ اور عائزہ شام ڈھلے گھر آئیں تو خوشی سے دونوں کے چہرے چمک رہے تھے لیکن گھر میں داخل ہوتے ہی ان کے ارمانوں پر اوس پڑگئی کیونکہ گھر میں داخل ہوتے ہی انہیں دونوں پھپھیوں کا سامنا کرنا پڑا۔

"آپ دونوں کہاں تھیں؟ اماں صبح سے بھوکی ہیں کوئی ان کو کھانا دینے والا نہیں ہے۔" بڑی پھوپی عائزہ اور بھاوج کو دیکھتے ہی ان پر برس پڑیں۔

"ظاہر ہے کام سے ہی گئی تھی۔ تمہارے بھائی یہاں نہیں ہیں، سارے اندر باہر کے کام مجھے ہی نمٹانے ہوتے ہیں۔" انہوں نے شرمندہ ہوئے بغیر ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

"ایسا کون سا کام تھا جو صبح سے آپ دونوں ماں بیٹی گھر سے غائب تھیں۔" بڑی پھوپی نے غور سے عائزہ کی صورت دیکھی۔ وہ منہ دھو کر آئی تھی اس کے باوجود چہرے اور آنکھوں پر کیے گئے میک اپ کے اثرات موجود تھے۔

"میں تمہاری بھاوج ہوں اور تمہیں کوئی حق نہیں کہ مجھ سے اس طرح تفتیش کرو۔" انہوں نے اپنے اندر کے خوف کو دبنگ بن کر چھپانے کی کوشش کی۔

"میں کوئی تفتیش نہیں کررہی لیکن میری جگہ کوئی بھی ہوتا وہ اپنی ماں کو اس کسمپرسی کی حالت میں دیکھ کر اسی طرح چراغ پا ہوجاتا۔ آپ کو پتا ہے میں اور صائمہ جب آئے تھے اماں کس حالت میں تھیں؟"

"کس حالت میں تھیں؟" اسما کی زبان سے یہ جملے سن کر وہ بھی پریشان ہوگئیں۔

"باہر کا گیٹ کھلا ہوا تھا اور اماں تقریباً..... بے ہوش تھیں۔"

"ایسا کیسے ہوسکتا ہے۔ میں شہناز سے کہہ کر گئی تھی کہ میرے آنے تک وہ اماں کے پاس بیٹھے۔"

"آپ صحیح کہہ رہی ہیں، شہناز ہی نے ہمیں فون کیا تھا کہ اب رات ہونے والی ہے وہ اپنے گھر جارہی ہے اس کا گھر بہت دور ہے اور وہاں رات کو اکیلے نہیں جاسکتی۔" چھوٹی پھوپی نسبتاً ٹھنڈے دماغ کی تھیں انہوں نے تفصیل بتائی۔

"عائزہ کی دوست کے گھر میں فنکشن تھا میں اسے لے کر گئی تھی۔ ہمیں اندازہ نہیں تھا کہ اتنی دیر ہوجائے گی۔" انہیں جلدی میں یہی بہانہ سمجھ میں آیا۔

"بہرحال آئندہ خیال رکھیے گا' اماں اتنی دیر اکیلے نہیں رہ سکتیں اور پھر ماسی تو اماں کا خیال نہیں رکھ سکتی۔" چھوٹی پھوپی نے بڑے تحمل سے سمجھایا لیکن وہ ایک دم غصے میں آگئیں۔

"تم ایسا کرو کچھ دن کے لیے اماں کو اپنے ساتھ لے جاؤ۔ ساری ذمّے داری ہماری تو نہیں ہے۔ آخر تم بھی تو ان کی بیٹیاں ہو تم کو بھی انہوں نے پالا ہے، تم بھی کچھ دن ان کی خدمت کرو۔" وہ غصے میں بغیر سوچے سمجھے بولنے لگیں۔

"اگر ایسا ہے تو ہمیں کوئی اعتراض نہیں، ہم ابھی اپنی ماں کو اپنے ساتھ لے جاسکتے ہیں۔ ہمارے لیے اس سے بڑھ کر کیا ہوگا کہ اماں ہمارے پاس رہیں۔" پھر ان دونوں نے ایک لمحہ ضائع کیے بغیر





اماں کا سامان سمیٹا اور گاڑی منگوا کر اماں کو اپنے ساتھ لے گئیں۔

ساس کے جانے کے بعد انہیں خوشی بھی ہوئی لیکن دل میں ملال بھی ہوا۔ انہیں یہ سب نہیں کہنا چاہیے تھا۔ اصل میں انہیں نندوں کے اس قدر شدید ردِعمل کا اندازہ نہیں تھا وہ سمجھ رہی تھیں کہ ان کے اس طرح غصہ کرنے پر وہ ہمیشہ کی طرح انہیں سمجھانے کی کوشش کریں گی اور وہ اماں کی خدمت کا احسان ان کے سر پر رکھ کر ہمیشہ کی طرح اپنا سر اونچا رکھیں گی لیکن اس دفعہ ان کا سر نیچا ہوگیا تھا۔ وہ بہت خوف زدہ تھیں، وہ جانتی تھیں کہ جب شوہر واپس آئیں گے گھر میں اماں کو نہ پا کر قیامت کھڑی کردیں گے وہ بھلا کب یہ برداشت کرسکتے تھے کہ ان کے ہوتے ہوئے اماں بیٹیوں کے گھر میں رہیں۔ وہ تو ایک دن بھی ماں کو کسی بیٹی کے گھر میں رہنے نہیں دیتے تھے۔

وہ چاروں طرف سے خدشات میں گھر گئیں ایک طرف عائزہ کی ماڈلنگ کا خوف اور دوسری طرف اماں کے گھر سے چلے جانے کی پریشانی...... ابھی تو وہ عائزہ کو ملنے والے چیک کو دیکھ کر اچھی طرح خوش بھی نہیں ہوسکی تھیں کہ یہ افتاد ٹوٹ پڑی۔

"امی مجھے یہ کام اچھا نہیں لگا۔" عائزہ کے اندر دادی کی انڈیلی ہوئی نیکی ابھی زندہ تھی، وہ ایک لاکھ کا چیک ملنے کے باوجود خوش نہیں تھی۔

"مجھے کون سا یہ کام اچھا لگتا ہے بس ایک دو اشتہار کرلینا تھوڑے سے پیسے مل جائیں پھر میں خود صاف انکار کردوں گی۔" وہ بھی گھر آکر نندوں کے تفتیشی انداز اور مشکوک نظریں دیکھ کر گھبرا گئی تھیں۔ شوٹنگ کا ماحول اور ہوتا ہے گھر کا ماحول اور...... انسان جس ماحول میں ہوتا ہے اسی میں ایڈجسٹ ہونے لگتا ہے۔ اس کی برائیاں بھی اسے نظر نہیں آتیں۔

"امی مجھے لگتا ہے بابا کو پتا چلے گا تو وہ بہت ناراض ہوں گے۔" عائزہ نے اپنے خدشے کا اظہار کیا۔

"تمہارے بابا کو تو میں سنبھالوں گی لیکن اگر تمہاری دادی اور پھوپیوں کو پتا چل گیا تو وہ قیامت برپا کردیں گی۔" دولت اور شہرت کا نشہ خاندانی دباؤ کے سامنے بھیگی بلی بن چکا تھا۔

"امی مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے اگر یہ اشتہار ٹی وی پر آگیا تو سارے خاندان میں کتنی بدنامی ہوگی۔"

"تم فکر نہ کرو اگر یہ اشتہار ٹی وی پر آ بھی گیا تو کوئی بھی تمہیں پہچان نہیں سکے گا۔ کمیل نے مجھ سے وعدہ کیا ہے اشتہار میں صرف تمہارے بال دکھائے جائیں گے۔" وہ بظاہر عائزہ کو سمجھا رہی تھیں لیکن دراصل اپنے آپ کو تسلی دے رہی تھیں پھر اس اشتہار کے بعد اس کے پاس اور بھی آفرز آئیں لیکن اس نے صاف انکار کردیا اور پھر ایک دن جب اس نے ایک بڑے بل بورڈ پر اشتہار دیکھا اس میں اس کے چہرے کے ساتھ ساتھ جسم کو بھی فوکس کیا گیا تھا وہ مکمل طور پر پہچانی جارہی تھی۔ اسے شدید غصہ آیا۔ اس نے فوراً کمیل کو فون کیا۔

"آپ نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ آپ میرے چہرے کو فوکس نہیں کریں گے اس کے باوجود......" وہ رنج و غصے کے مارے اپنی بات پوری نہ کرسکی۔ کمیل اس کی بات سن کر بے پروائی سے ہنسنے لگا۔

"تم اتنی پریشان کیوں ہو، تمہیں تو خوش ہونا چاہیے سارے شہر میں تمہارا چرچا ہے لوگ مجھ سے تمہارا نمبر مانگ رہے ہیں۔"

"مجھے آپ سے یہ امید نہیں تھی، آپ نے بہت غلط کیا۔"

"میں نے کچھ بھی غلط نہیں کیا۔ تم نے اپنی مرضی سے کام کیا ہے۔" اس نے بے حد کٹھور لہجے

میں کہا۔

''آپ نے وعدہ کیا تھا میرے چہرے کو فوکس نہیں کریں گے آپ نہیں جانتے میں کس خاندان سے تعلق رکھتی ہوں۔ میرے دادا حافظِ قرآن تھے۔'' وہ رو دینے کو تھی۔

''سب ماڈلز اسی طرح کی باتیں کرتی ہیں۔ سب بہت اعلیٰ اور ارفع خاندانوں سے تعلق رکھتی ہیں۔'' کمیل کے لہجے میں کچھ ایسا تھا کہ وہ جیسے سن ہو کر رہ گئی۔ ''عائزہ پلیز اتنی سی بات کو ایشو نہ بناؤ، یہ دیکھو تم کتنی حسین لگ رہی ہو۔ تمہارے چہرے کو کتنے خوب صورت انداز میں فوکس کیا ہے۔ تم ہمت کرو تو چند دنوں میں شہر کی سب سے مہنگی ماڈل بن سکتی ہو۔'' وہ اسے سمجھانے لگا۔ اس کے سمجھانے کا انداز اتنا دلنشیں تھا کہ چند لمحوں کے لیے وہ پھر سوچ میں پڑ گئی۔ اس میں کوئی شک نہیں تھا کہ وہ اشتہار میں بہت ہی خوب صورت لگ رہی تھی اور خود کو اتنا حسین دیکھنا کس کو اچھا نہیں لگتا۔

''کیا سوچ رہی ہو ایسے مواقع زندگی میں بار بار نہیں ملتے۔ خوش نصیبی بار بار دستک نہیں دیتی۔''

''میں جانتی ہوں لیکن......''

''لیکن کیا؟''

''میرے فادر کبھی راضی نہیں ہوں گے وہ اور ان کے گھر والے بہت دقیانوسی خیالات کے مالک ہیں۔''

''عائزہ پلیز...... یہ باتیں بہت پرانی ہو چکی ہیں، لوگوں کے سوچنے کا انداز بالکل بدل چکا ہے اور رہے خاندان والے وہ بھی چند دن ہی باتیں بنائیں گے پھر جب تمہارے کام کو دیکھیں گے تو سب کی زبانیں بند ہو جائیں گی۔ ماڈلنگ ایک بے حد ٹیکنیکل جاب ہے بالکل اسی طرح جیسے مارکیٹنگ ہے۔ جیسے اور دوسرے پروفیشن ہیں، آج کل تو ہر فیلڈ میں لڑکیاں تیزی سے آگے بڑھ رہی ہیں۔ تم اپنے فادر کو کنونس کرنے کی کوشش کرو۔ مجھے یقین ہے وہ مان جائیں گے۔'' اس نے اس طرح عائزہ کو قائل کیا کہ ایک لمحے میں اس کا سارا ڈر، خوف، خاندان کا پریشر سب ہوا ہو گیا۔

''آپ ٹھیک ہی کہتے ہیں، میں بابا کو راضی کرنے کی کوشش کروں گی۔''

☆☆☆

''یہ سب کیا ہے؟'' بابا گھر میں داخل ہوئے تو ان کے ہاتھوں میں مختلف میگزین تھے اور ہر میگزین کی پشت پر اس کی تصویر تھی۔ ''مجھے نہیں معلوم تھا کہ میری چند دن کی غیر حاضری میری زندگی بھر کی نیک نامی کو ایسا غلیظ داغ لگا دے گی جسے میں کبھی اپنے دامن سے دھو نہیں سکوں گا۔'' بابا کا چہرہ اتنا پیلا ہو رہا تھا جیسے کسی نے اس پر ہلدی تھوپ دی ہو۔ ان کی آنکھوں کی بجھی ہوئی راکھ نے کمیل کے سارے الفاظ اور اس کے سوچے ہوئے دلائل کو بھی راکھ بنا دیا تھا۔ وہ خود بھی راکھ کے مانند بے جان ان کے سامنے بیٹھی تھی، اسے لگ رہا تھا اس کے بولنے کی صلاحیت بالکل ختم ہو چکی ہے۔

''اس کا کوئی قصور نہیں، اس عمر میں ہر چمکتی چیز سونا نظر آتی ہے۔ یہ والدین کا فرض ہے کہ کھوٹے اور کھرے کی پہچان کروائیں۔ سارا قصور تمہارا ہے تم نے اسے کاجل کی اس کوٹھری میں دھکا دیا ہے۔'' بابا نے امی کی طرف اشارہ کیا۔ ''اور شاید سب سے زیادہ قصوروار میں ہوں کہ میں نے تم پر اعتبار کیا۔ میں نے اپنی بیٹی کو تمہارے جیسی ماں کے حوالے کر دیا۔'' بابا کا لہجہ اتنا سفاک تھا کہ امی تقریباً... بے ہوش ہونے لگی تھیں۔

''کاش یہ دن دیکھنے سے پہلے میں مر گیا ہوتا۔'' وہ دونوں ہاتھوں سے سر تھامے بیٹھے تھے۔ گھر میں شامِ غریباں کی سی اداسی اور خاموشی چھا گئی تھی۔

☆☆☆

پھر چند دن بعد ٹی وی پر بھی وہ اشتہار آنے لگا۔ شوٹ کرواتے وقت اسے پتا ہی نہیں چلا کہ کیمرا مین کس، کس زاویے سے اسے فوکس کر رہا ہے لیکن جب اس نے اشتہار میں اپنے آپ کو دیکھا تو اس کا سر شرم سے جھک گیا۔

''یہ میں نے کیا، کیا...... کیسی حماقت کی؟'' گھر میں فون کی بیل مستقل بجنے لگی۔ ہر شخص کو جستجو تھی۔ ہر شخص جاننے کا آرزو مند تھا کہ کیا واقعی یہ ماڈل حافظ سید غلام مصطفیٰ کی پوتی اور حاجی غلام حسین کی بیٹی ہے۔ خاندان والے حیران تھے کہ طاہرہ بیگم جن کی جھلک بھی کسی غیر مرد نے نہیں دیکھی ان کی پوتی اشتہاروں میں اپنے بالوں کی نمائش کر رہی ہے۔ وہ طاہرہ بیگم جو ساری خواتین کو پردے کا درس دیتی ہیں، انہی کی پوتی بے حجاب نامحرموں کو اپنے حسن کے جلوے دکھا رہی ہے۔

ایک قیامت تھی جو گھر پر ٹوٹ پڑی تھی۔ بابا امی کو طلاق دینے پر آمادہ ہو گئے تھے۔ جو چیز اسے بہت رنگین اور حسین لگ رہی تھی اس کا نتیجہ اتنا بدصورت اور بھیانک ہو گا اس نے سوچا بھی نہیں تھا پھر لوگوں کے سوال جواب، طعنوں تشنوں سے تنگ آ کر بابا نے ریٹائرمنٹ لے لی اور ایک ایسے چھوٹے سے شہر میں آ بسے جہاں انہیں کوئی نہیں جانتا تھا۔

☆☆☆

وقت ایسا مرہم ہے جو گہرے، گہرے زخموں کو بھی مندمل کر دیتا ہے۔ اس بات کو بھی کوئی سال گزر چکے تھے۔ وہ سمجھتی تھی کہ جیسے یہ بات پرانی ہو چکی ہے۔ یہ زخم مندمل ہو چکا ہے۔ یہ گھاؤ بھر چکا ہے۔ لوگ اس معمولی سی بات کو بھول چکے ہوں گے لیکن وہ نہیں جانتی تھی کہ عورت کی عزت نازک آبگینے کے مانند ہوتی ہے جو بکھر جائے تو دوبارہ جڑ نہیں سکتا۔ دنیا مرد کا ہر قصور معاف کر دیتی ہے لیکن عورت سے کوئی غلطی ہو جائے تو اسے کبھی معاف نہیں کرتی۔

☆☆☆



اس نے روتے ہوئے ساری بات بتا کر اسفند کی طرف دیکھا۔ اسفند کی آنکھیں خون رنگ سی ہو رہی تھیں وہ ضبط کی انتہائی منزلوں سے گزر رہا تھا۔

''میں نے آپ کو سب کچھ سچ، سچ بتا دیا ہے۔'' وہ جیسے جانکنی کے عالم میں تھی۔ اسفند کا چہرہ چٹان کی طرح پتھریلا تھا۔

''کیا آپ میری غلطی کو معاف نہیں کر سکتے؟''

''معاف...... معاف...... مت کہو یہ لفظ...... میں خدا نہیں ہوں، میں بہت چھوٹا انسان ہوں۔ میرا ظرف اتنا بڑا نہیں ہے۔ میں کیسے معاف کر دوں۔ میں تم پر کیسے اعتبار کروں۔ مجھے اپنے بچوں کے لیے ایسی ماں چاہیے جس کا دامن اتنا پاک ہو کہ جس پر گندی نظروں کی ایک چھینٹ بھی نہ پڑی ہو۔'' اس کی آواز بھرا رہی تھی۔ اعتبار کا ٹوٹنا کتنا اذیت ناک ہوتا ہے آج اسے احساس ہو رہا تھا۔

''اسفند میں آپ کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں۔ آپ کے گھر جانا چاہتی ہوں۔ میں عزت سے رہنا چاہتی ہوں۔ مجھے معلوم ہے مجھے عزت صرف آپ کے گھر میں ہی مل سکتی ہے۔'' وہ منتوں پر اتر آئی تھی۔

☆☆☆

اسفند اسے اپنے گھر لے آیا تھا۔ وہ پہلے سے زیادہ اسفند کی خدمت کرتی تھی، بچوں کا خیال رکھتی تھی، گھر کو سجاتی تھی لیکن وہ اسفند سے نظریں ملا کر بات نہیں کر پاتی تھی۔ اسفند کی نظروں میں اس کے لیے ایسی بے اعتباری جھلکتی تھی جو اس کے لیے پھانسی کے پھندے سے زیادہ اذیت ناک تھی۔

عورت کی زندگی پل صراط کی طرح بال سے زیادہ باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہوتی ہے۔ اسے ایک، ایک قدم بہت سوچ سمجھ کر رکھنا پڑتا ہے کہ اگر ایک قدم بھی غلط اٹھ جائے تو پھر جنت اس سے بہت دور چلی جاتی ہے۔



★ قیصرہ حیات، سیالکوٹ سے تعلق رکھنے والی ہماری یہ کوئل کی طرح کوکنے والی، سنجیدہ اور مزاحیہ دونوں اسلوب میں مہارت رکھتی ہیں۔ ان کے قلم کا عمومی قلبی لگاؤ اصلاحی، اسلامی تحریروں کی جانب زیادہ ہے۔ اس سال وہ پاکیزہ میں ان رہیں۔ مجھے بے حد سادہ اور عمدہ اخلاق والی قیصرہ دل سے پسند ہے۔

★ رفعت سراج، پنجاب سے تعلق رکھنے والی اس مصنفہ کی تحریروں میں اہلِ زبان کی تحریروں سے زیادہ سلاست اور روانی ہے، موتی جیسے حروف لکھنے والی اپنی ہر کہانی میں کسی نئے نگینے سے متعارف کرواتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ رفعت اچھا لکھنے کے ساتھ اچھا بولنا بھی جانتی ہیں۔

★ رضوانہ پرنس، واقعی پرنسز ہیں۔ لندن اور کراچی میں برابر رہتی ہیں۔ وہ انٹرویو کریں، افسانہ لکھیں یا منی ناول...... ان کی تحریریں پسندیدگی کی سند پاتی ہیں۔ کتنی ہی متفکر ہوں مگر ہنستی ہنساتی رہیں گی۔ اس کے ساتھ سچی بات ہر ایک کے منہ پر کہنا جانتی ہیں۔ بے حد محبت کرنے والی اور اچھے اخلاق کی حامل مصنفہ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔

★ نمرہ احمد، ہماری یہ بااثر شخصیت اسلام آباد میں رہتی ہیں۔ صرف فون پر بات ہوئی ہے۔ خوش مزاج ہیں، دھیمے لہجے میں بات کرتی ہیں۔ ان کی تحریریں بہ آسانی اپنے پڑھنے والوں کو اپنا گرویدہ بنالیتی ہیں۔ ان کے موضوعات ندرت لیے ہوئے ہوتے ہیں۔ نمرہ بھی اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

★ رفاقت جاوید، اسلام آباد میں رہتی ہیں۔ کئی ناولوں کی مصنفہ ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔ بے حد سادہ مزاج، تکبر سے پاک، ایک محبت کرنے والی شخصیت ہیں جن کا حلقۂ احباب بھی بہت بڑا ہے مگر ان کا ہر دوست ان کو اپنے زیادہ قریب پاتا ہے۔ طبیعت میں بے حد لچک ہے۔ تنقید وسیع القلبی سے برداشت کرتی ہیں۔ ان کی لکھی ہوئی تحریریں ان سے وابستہ لوگوں کی حقیقی کہانیاں ہیں۔ ان کے آئیڈیل ان کے شوہر ہیں۔ جو ان کی ہر تحریر میں نظر آتے ہیں۔

★ عالیہ بخاری، کومل لہجے میں بولنے والی یہ مصنفہ کراچی میں رہتی ہیں۔ پاکیزہ میں جب ان کا ناول شائع ہوا تھا تو اس کی دھوم ابھی تک باقی ہے۔ بے حد محبت سے بات کرتی ہیں۔ گھریلو اسٹائل سے مزین تحریریں ان کی شناخت بن چکی ہیں...... تو پیاری عالیہ تم تو ہمارے دل میں آج بھی ان ہو۔

★ نوشین ناز اختر، لاہور میں رہتی ہیں اور ایک غذائی ماہر کے طور پر اپنا کلینک چلارہی ہیں۔ افسانے اور ناول بہت خوب صورت لکھتی ہیں۔ خود بھی مذہبی اقدار کی حامی ہیں اور اپنی تحریروں کے موضوعات بھی زیادہ تر ایسے ہی لیتی ہیں۔ نوشین کے شوہر جناب اختر عباس معروف و مقبول ادیب، ایڈیٹر کے ساتھ ساتھ اسکالر بھی ہیں۔ اس سال نوشین پاکیزہ میں ان رہیں۔

★ عطیہ عمر، ہماری یہ مصنفہ کراچی میں ہوتی ہیں اور ان کے افسانے بھی اسلامی موضوعات پر ہوتے ہیں۔ تحریر میں منظر نگاری بے حد خوب صورت ہوتی ہے۔ بے حد اخلاق سے ملنے والی عطیہ بہت محبت کرنے والی ہیں۔ اس سال یہ پاکیزہ میں ان رہیں۔

★ قانتہ رابعہ، گوجر خاں میں رہتی ہیں۔ بچوں کے لیے بے شمار کتابیں لکھ چکی ہیں۔ بہت سارے ناول بھی کتابی صورت میں آچکے ہیں۔ طبیعت میں بے حد انکسار ہے۔ اسلامی موضوعات پر قلم سے جہاد کرنے والی قانتہ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

★ سیما یاسمین مجتبیٰ، کراچی میں رہتی ہیں اور بے حد ٹیلنٹڈ ہیں۔ ایک میگزین کی ایڈیٹر بھی ہیں۔ سیما یاسمین اردو اور انگریزی دونوں میں لکھتی ہیں اور ہر موضوع پر انہوں نے قلم اٹھایا ہے اور بہت اچھا لکھتی ہیں اور اخلاق بھی بہت پیارا ہے اور ان کی سب سے اچھی بات، میں نے سیما کو ہمیشہ اور ہر حال میں ہنستے ہوئے دیکھا ہے۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

★ سیما مناف، کراچی میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں صرف تبصروں کے حوالے سے ان رہیں۔ ٹی وی کی مصروفیات نے ان کو ڈائجسٹ سے دور کردیا ہے مگر ہم انہیں اپنے سے دور نہیں سمجھتے اور ہماری یہ بااثر شخصیت ہمارے دل میں اسی وجہ سے رہتی ہیں کہ ان کی گفتگو اور اخلاق بہت اچھا ہے۔

★ ناہید فاطمہ حسنین، کراچی میں رہتی ہیں۔ ان میں بہت ساری خوبیاں ہیں۔ اتنی زیادہ کہ شاید ان کو بھی نہ معلوم





ہوں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ افسانہ، ناولٹ، شاعری سب اعلیٰ پائے کی ہوتی ہیں اور گفتگو میں ایک بھولی بھالی اور الہڑ لڑکی ہوتی ہے جس کا سن صرف سولہ سال ہے۔ ایسے معصوم لوگ کم کم ہی نظر آتے ہیں۔

★ سلمٰی اعوان، لاہور میں رہتی ہیں۔ بہت بڑی ادیبہ ہیں۔ خواتین سفر نامہ نگاروں میں ان کا نام سب سے نمایاں ہے۔ میری ان سے پہلی ملاقات اہلِ قلم کانفرنس اسلام آباد میں ہوئی تھی اور اس ملاقات نے بیس سال کے بعد بھی یہ رابطہ ٹوٹنے نہیں دیا۔ وہاں نیلم احمد بشیر، یاسمین حمید اور پروین شاکر سے میں پہلی مرتبہ ملی تھی۔ سلمٰی نے پاکیزہ کے لیے کہانیاں تو بہت زیادہ نہیں لکھیں مگر ان کے محبت بھرے تبصرے وقتاً فوقتاً ملتے رہتے ہیں۔ جو ہم جیسے لکھنے والوں کے لیے آکسیجن کا درجہ رکھتے ہیں۔ اپنی ایسی دوست جس کا فون دعا دیتے ہوئے شروع ہوتا ہے اور دعا دیتے ہوئے ہی ختم ہوتا ہے۔ میں بے حد فخر کرتی ہوں۔

★ عذرا بیگ، ہماری بے حد سینئر رائٹر لاہور میں رہتی ہیں۔ ایک وقت ایسا بھی تھا جب عذرا بیگ کے ناول پاکیزہ میں دھوم مچایا کرتے تھے۔ اب لکھنے سے قدرے دور ہیں مگر ان سے فون پر رابطہ رہتا ہے۔ پاکیزہ کے بارے میں اپنی گراں قدر رائے دیتی رہتی ہیں اور یہ حساس موضوعات پر لکھنے والی مصنفہ پاکیزہ میں ان ہیں۔

★ نگہت سیما، ہماری یہ مایہ ناز مصنفہ چکوال میں رہتی ہیں۔ جس موضوع پر لکھتی ہیں اس پر پورا ہوم ورک کرکے لکھتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں مگر سالگرہ نمبر میں موجود ہیں اور ان کی ہر وہ تحریر جو پاکیزہ میں شائع ہوئی ہے۔ وہ انہیں ہمیشہ اپنے قارئین کے دلوں میں رکھے گی۔ دھیمے لہجے میں بولتی ہیں۔ میری ان سے ملاقات کبھی نہیں ہوئی مگر یہ سمپل سی لڑکی اپنی ہر تحریر سے جھانکتی نظر آتی ہے۔

★ شوکت رانا الطاف، اسلام آباد میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں۔ اب لکھنے سے خاصی دور ہیں مگر یہ رائٹر بڑی اعلیٰ پائے کی ہیں۔ ان کی تحریریں پڑھنے سے لکھنے کی تحریک ہوتی ہے۔ ہمیشہ خیر کی نمائندگی کی اور ہمارے دل میں ہمیشہ ان رہیں گی۔

★ غزالہ نگار اورکزئی، پشاور سے اڑان امریکا پہنچی۔ ان دنوں بھی ریسرچ اور درس و تدریس کا کام کررہی ہیں۔ یہ بہترین شاعرہ اور بہترین افسانہ نگار ہیں اور بہترین دوست بھی۔ بے شک سال میں ایک مرتبہ بات ہو یہ لڑکی اس طرح باتیں کرتی ہیں جیسے دل سے جڑی ہو۔ ایک، ایک کی خیریت، بیماروں کے لیے دعائیں۔ اچھا لکھنے والوں کے لیے اچھے جذبات۔ اللہ اس کو ہمیشہ خوش رکھے، میرے دل میں تو ہمیشہ سے ان ہے اور رہے گی۔ پاکیزہ سے آؤٹ ہوئے کئی سال ہوگئے ہیں۔ غزالہ اب تو آجاؤ۔

★ شیریں حیدر، گجرات سے تعلق رکھنے والی یہ مصنفہ راولپنڈی میں رہائش پزیر ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ ان کے افسانے، مضمون کے ساتھ ساتھ بہنوں کی محفل میں بھی ان کا تذکرہ ہوتا رہا۔ شیریں کی کہانیوں کے موضوعات سچی کہانیوں سے لیے ہوئے ہوتے ہیں اس لیے ان میں مقناطیسیت سی محسوس ہوتی ہے۔ اچھی تحریریں لکھنے کے ساتھ ساتھ یہ ایک بے حد پیاری شخصیت کی بھی حامل ہیں۔

★ اقبال بانو، جی ہاں بانو کا شمار بھی پاکیزہ کی بااثر شخصیات میں کروں گی۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں مگر فون کرنے سے آؤٹ نہیں رہیں۔ ان کی تحریریں جو پاکیزہ میں شائع ہوتی ہیں وہ ہمارے دل میں رہتی ہیں۔ اقبال بانو کی تحریروں سے کچی مٹی کی سوندھی خوشبو آتی ہے۔ بانو کی جائے رہائش اب بورے والا میں ہے اور یہ ایک ایسی دوست ہیں جو پیٹھ پیچھے بھی دوست ہیں۔ ایسے پُرخلوص دوست کم کم ہوتے ہیں۔

★ اختر شجاعت، کراچی میں رہتی ہیں۔ افسانے سے لکھنے کا آغاز کیا مگر اب صرف اسلامی مضامین لکھتی ہیں اور بے حد تحقیق کے بعد لکھتی ہیں۔ اس سال اپنے شاندار انٹرویو اور تبصروں کی بدولت پاکیزہ میں ان رہیں۔ گزشتہ بیس سال سے رابطے میں ہیں اور میں نے انہیں بے حد نفیس، خلیق اور منکسر المزاج پایا ہے۔ میں انہیں بے شک فون نہ کروں۔ ان کی سالگرہ کا دن بھول جاؤں۔ اس کی اختر کو کبھی پروا نہیں ہوتی مگر وہ ہر اہم دن یاد رکھتی ہیں اور سب سے بڑھ کر میں ان کی دعاؤں میں رہتی ہوں اور اختر کا یہ رویّہ اپنی ہر دوست کے لیے ایسا ہی ہے کہ وہ اپنے آپ کو خاص

سمجھنے لگتی ہے، خوش رہو۔

★ شائستہ زریں، کراچی میں رہتی ہیں۔ صحافی، شاعرہ اور افسانہ نگار ہیں۔ پاکیزہ میں اپنے جاندار سروے کی وجہ سے ان ہیں۔ بڑی محنت سے اپنا کام کرتی ہیں۔ ان کی ایک اچھی عادت یہ ہے کہ اپنا ہر کام مشورہ کر کے کرتی ہیں اور کوئی بھی سروے کرنے سے پہلے باقاعدہ ڈسکشن ہوتا ہے، ان کی آواز میں شائستگی بھی ہے اور محبت بھی۔ ایسی لڑکیاں کم کم ہوتی ہیں۔

★ عظمیٰ آفاق سعید، گزشتہ بیس سال سے پاکیزہ ڈائری کی انچارج ہونے کے ساتھ ساتھ میری معاون بھی ہیں۔ شاعری، افسانہ اور سفرنامہ لکھتی ہیں۔ دو سفرنامے دیگر جرائد میں شائع ہو چکے ہیں اور ان دنوں بھی وہ لکھ رہی ہیں۔ پاکیزہ کی باثر شخصیات میں یہ نام اس وجہ سے شامل کیا ہے کہ پاکیزہ کی مصنفات کے ساتھ ساتھ پاکیزہ بہنیں بھی عظمیٰ سے بے حد پیار کرتی ہیں اور میرے چاروں بچوں میں صرف عظمیٰ کو ہی لکھنے کا شوق ہے۔ ان دنوں وہ اپنی گھریلو مصروفیات کی وجہ سے سنجیدگی سے نہیں لکھ پاتی ہے مگر جب بھی وہ تسلسل کے ساتھ لکھے ضرور نام کمائے گی خصوصاً طنز و مزاح میں۔

★ سعدیہ رئیس، کراچی میں رہتی ہیں۔ ماشاء اللہ چار بچوں کی ماں ہیں۔ ایک بیٹی کی شادی کر چکی ہیں مگر ان کا تروتازہ چہرہ دیکھو تو یوں لگتا جیسے اپنے بچوں کے ساتھ ساتھ بڑی ہوئی ہوں (ماشاء اللہ) اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ معاشرتی موضوعات پر بہت خوب صورت افسانے لکھتی ہیں۔

★ نگہت اعظمی، ایک بڑی سرکاری افسر ہیں۔ کراچی میں رہتی ہیں۔ تحریروں میں ندرت ہے۔ ان کے افسانے کے بارے میں کبھی دو باتیں نہیں ہوتیں یعنی جب وہ لکھیں گی تو لازمی پسندیدگی کی وہ سند پائے گا۔ اس سال ان کی تحریریں پاکیزہ میں ان رہیں۔ ماشاء اللہ!

★ ساجدہ حبیب، اس سال بھی پاکیزہ کے پلیٹ فارم سے آؤٹ رہیں مگر ان کا ذکرِ خیر پاکیزہ میں موجود تھا۔ یہ وہ مصنفہ ہیں کہ جب لکھتی ہیں تو ان کی تحریریں دل تھام کر پڑھی جاتی ہیں تو بااثر شخصیت تو ہوئی ناں ان کی۔

★ قسیم فضلِ خالق، پشاور میں رہتی ہیں۔ جب بھی ان کا فون آتا ہے تو پشاور کا بلاوا ضرور دیتی ہیں۔ لہجہ محبت سے مزین ہے۔ لہجے میں سادگی ہے۔ معاشرتی موضوعات پر قلم اٹھاتی ہیں اور ان کا ہر افسانہ پہلے سے بڑھ کر ہوتا ہے۔ قسیم اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

★ فریدہ اشفاق، کراچی میں رہتی ہیں۔ آج سے کئی سال پہلے پاکیزہ میں ان کے افسانے شائع ہوتے تھے اب وہ بڑی مشکل سے قلم اٹھاتی ہیں۔ پاکیزہ میں ان کے انٹرویو کا سب بہنوں کو بہت انتظار ہے۔ وقتاً فوقتاً کیے گئے ان کے تبصرے بھی سب کو پسند آتے ہیں۔ اس لیے پاکیزہ میں ان ہیں، فریدہ جتنا اچھا لکھتی ہیں اتنا ہی اچھا بولتی ہیں۔

★ سکینہ فرخ، کراچی میں رہتی ہیں۔ اپنی خوب صورت تحریروں کی طرح خود بھی خوب صورت خاتون ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔ ان کے موضوعات آس پاس بکھری ہوئی سچی کہانیاں ہیں جن پر وہ بڑی مشاقی سے قلم اٹھاتی ہیں۔

★ رخ چوہدری، کراچی......اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں مگر جب بھی کسی تقریب کی کوریج کی یا ناولٹ لکھا ہے۔ وہ چھا سی جاتی ہیں۔ منظر نگاری زبردست ہوتی ہے۔ پاکیزہ میں لکھی گئی ان کی تحریروں نے ان کو ان رکھا ہوا ہے۔ بے حد محبت کی، سچی اور اچھی سی لڑکی ہے۔

★ صائمہ اکرم، اب اسلام آباد میں رہتی ہیں۔ پاکیزہ میں ان رہیں۔ ان کی تحریروں نے ہر دور میں دھوم مچائی ہے۔ اس سال بھی ان کی تحریروں کو پسند کیا گیا۔ سمپل سی لڑکی ہے مگر ارادے پُرجوش ہیں یقیناً اس لڑکی نے بہت بڑے کام کرنے ہیں (انشاء اللہ) کالا شاہ کالا اس تحریر کو بے حد پسند کیا گیا۔

★ شائستہ عزیز، کراچی میں رہتی ہیں۔ پاکیزہ سے قدرے آؤٹ رہیں کہ اس سال بھی ان کا کوئی افسانہ شائع نہیں ہوا ہاں بہنوں کی محفل میں ان کے تبصرے ضرور شائع ہوئے مگر انہوں نے جو بھی لکھا وہ بڑے دل سے لکھا اور بااثر شخصیات جب بھلائی ہی نہیں جاسکتیں تو شائستہ ہم تمہیں کیسے بھول سکتے ہیں۔



★ نشاط خاں، کراچی میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ جتنی بے ساختگی ان کی کہانی کی ہیروئن میں ہوتی ہے اس سے زیادہ نشاط خاں میں ہے۔ محبت کے موضوع پر ان کے ناولٹ پسند کیے جاتے ہیں۔

★ ثریا انجم، کراچی میں رہتی ہیں۔ کم کم لکھتی ہیں مگر بہت اچھا لکھتی ہیں۔ پاکیزہ میں ان کا افسانہ بہار راہ میں ہے جب شائع ہوا تھا تو اس نے دھوم مچادی تھی۔ ثریا خود تو کم سخن سی ہیں مگر حیرت کی بات یہ ہے کہ ان کے افسانے کی ہیروئن خوب پٹر پٹر بولتی ہے۔

★ عقیلہ حق، کراچی میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ اس سال ان کی دو تحریریں شاہکار رہیں۔ پہلی میں ماں بھی تو ہوں اور دوسری بیٹیاں پھول ہیں۔ طرزِ تحریر سادہ ہے۔ معاشرتی مسائل کو خوش اسلوبی سے لکھ لیتی ہیں۔ یہ مزاح سے قصداً دور رہتی ہیں حالانکہ لکھ سکتی ہیں۔

★ نیلوفر عباسی، امریکا میں رہتی ہیں مگر موسم سرما کے ایام زیادہ تر پاکستان میں گزرتے ہیں۔ اچھی نثر نگار ہونے کے ساتھ ساتھ اچھی سفرنامہ نگار بھی ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ کبھی کبھار تبصروں میں بھی حصہ لیتی ہیں اور ان کی تحریریں پسندیدگی کی سند پاتی ہیں۔ بے حد اچھے اخلاق کی یہ مصنفہ آج کل بے حد پریشان ہیں۔ مایہ ناز مصنف و سفرنامہ نگار قمر علی عباسی کی رحلت نے ان پر بے حد گہرا اثر ڈالا ہے۔ نیلوفر عباسی جتنی اچھی اداکارہ، صداکارہ اور مصنفہ ہیں اتنی ہی اچھی وہ دوست بھی ہیں اور پاکیزہ میں ان ہیں۔

★ اسما قادری، کراچی میں رہتی ہیں۔ مختلف موضوعات پر ماہرانہ انداز میں لکھتی ہیں اور قارئین کے دل میں گھر بناتی چلی جاتی ہیں۔ اس سال ان کی جو تحریر سب سے زیادہ پسند کی گئی اس کا نام ہے راہ آسان ہوگئی۔ اس سال بھی اسما پاکیزہ میں ان رہیں۔

★ غزالہ فرخ، لاہور میں رہتی ہیں۔ ماشاء اللہ نانی اور دادی کے عہدے پر بھی فائز ہیں مگر ان کی افسانے کی ہیروئنز بے حد الہڑ سی ہوتی ہیں۔ غزالہ فرخ کی سب سے زیادہ پسند کی جانے والی تحریریں ناؤ کاغذ کی اور پیاری اماں اور چاند رات ہیں۔ غزالہ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

★ سدرۃ المنتہیٰ، ٹنڈو محمد خان میں رہتی ہیں اور اس لڑکی کے لہجے اور تحریروں سے محبت کے دریا بہتے ہیں۔ بے حد ٹیلنٹڈ یہ لڑکی بنیادی طور پر ناول نگار ہے۔ اس کی منظر نگاری بھی بے حد حسین ہے۔ اس سال یہ پاکیزہ میں ان رہیں اور ان کی پسندیدہ تحریر کا نام ہے اک خواب تم بھی ہو۔

★ عنیقہ محمد بیگ، یہ سیالکوٹ میں رہتی ہیں۔ پاکیزہ میں اس سال ان رہیں۔ ان کی تحریروں کو پسند کیا گیا۔ ہلکے پھلکے موضوعات پر قلم پوری تیاری سے کرنے کے بعد اٹھاتی ہیں اور لہجہ تو پھول سا ہے اور ابھی انہوں نے بہت کچھ کرنا ہے، انشاء اللہ۔

★ غزالہ عزیز، کراچی میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ کسی بھی چھوٹی سی بات میں سے بڑی بات پیدا کرنے کا ملکہ غزالہ عزیز کی تحریروں میں بدرجہ اتم دکھائی دیتا ہے۔ انداز ہمیشہ چونکا دینے والا ہوتا ہے۔ دھند میں لپٹی شام ان کا یہ ناولٹ بے حد پسند کیا گیا تھا۔

★ نایاب جیلانی، پنجاب میں رہتی ہیں۔ ان کا قسط وار ناولٹ ترکِ وفا ہمارے قارئین کو بے حد پسند آرہا ہے۔ معاشرتی کہانیاں بڑی خوبی سے لکھتی ہیں اسی لیے اس سال یہ پاکیزہ میں ان رہیں۔

★ خالدہ نسیم، لندن میں رہتی ہیں مگر ہر سال پاکستان کا چکر ضرور لگاتی ہیں۔ شاعرہ بھی ہیں اور افسانہ نگار بھی۔ تبصرے بھی لکھتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں اور ان کا ناولٹ منزل تھی جن کی اور سب سے زیادہ پسند کیا گیا۔ خالدہ لباس، گفتگو اور طرزِ تحریر میں ایک ہی جیسی ہیں یعنی بے حد سادہ۔ آج کل ان کا بیٹا بیمار ہے جس کی وجہ سے وہ بہت پریشان ہیں۔ اس لیے پاکستان آنے کا پروگرام بھی کینسل کر دیا ہے۔ اللہ آپ کے بیٹے کو صحت اور زندگی دے، آمین۔

★ نگہت نسیم، دلشاد نسیم، یہ دونوں بہنیں کمال کی افسانہ نگار ہیں اور دونوں ہی پاکیزہ میں ان ہیں۔ نگہت کے طرزِ تحریر

میں منظر نگاری بہت خوب صورت ہوتی ہے اور دلشاد کے ہاں مکالمے کاٹ دار اور ذو معنی ہوتے ہیں۔ ستمبر 2013ء میں نگہت نسیم کا افسانہ تن من ہاری ہمارے قارئین کو بے حد پسند آیا تھا۔ دلشاد تم خود سوچو کہ اس سال بھی پاکیزہ سے آؤٹ ہو کر بھی ان ہو تو جب ان ہو گی تو کیا ہوگا......؟

✱ سیمار رضا ردا، کراچی کی تقریبات کی معروف اینکر ہونے کے ساتھ اچھی شاعرہ اور اچھی افسانہ نگار ہیں۔ پاکیزہ میں تبصروں اور سروے کے حوالے سے ان رہیں۔ یہ میری ایسی دوست ہے جو پیٹھ پیچھے بھی میری اتنی ہی عزت کرے گی جتنی کے سامنے کرتی ہے اور اس لڑکی کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ کبھی کسی کی برائی نہیں کرتی ہے۔ پاکیزہ اور میرے دل میں تم ان ہو۔ اللہ تمہیں خوش رکھے۔

✱ عالیہ حرا، کراچی میں رہتی ہیں یہ ہماری موڈی رائٹر ہیں مگر اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ اگست 2013ء میں ان کا ناولٹ اب محبت کرنی ہے بے حد پسند کیا گیا۔ ان کے بارے میں ایک مزے کی بات بتاؤں ان کی تحریروں کی ہیروئن بے حد بھولی بھالی سی ہوتی ہے اور عالیہ بھی حقیقی زندگی میں ایسی ہی ہیں۔

✱ افشین شاہد، جدہ اس لیے باثر شخصیت ہیں کہ پاکیزہ اور پاکیزہ میں لکھنے والوں سے بے لوث محبت کرتی ہیں۔ لبنیٰ عروج کے انتقال کی خبر پڑھ کر سب سے پہلے ان کے لیے عمرہ ادا کیا۔ پیار بہنوں کی نیوز پڑھتے ہی... ان کا نام لے لے کر وہاں دعا مانگتی ہیں۔ کبھی کبھار تبصرے بھی شائع ہوتے ہیں اور ہر ایک سے محبت کرنا ان کی سرشت میں شامل ہے۔

✱ ڈاکٹر ممتاز ضیا، کراچی بہنوں کی محفل میں اپنے تبصروں کے حوالے سے ان رہیں۔ ان کا تبصرہ کھرا اور نپا تُلا ہوتا ہے۔ تبصرہ لکھتے وقت وہ کسی سے دوستی تک نہیں نبھاتی ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ بے حد محبت بھری شخصیت ہیں۔ ان کی قارئین بہنوں تک سے دوستی ہے۔ ایک محبت بھری شخصیت جس کا کام صرف محبت ہی بانٹنا ہے۔ اگر میں کسی بیمار قاری بہن کو ممتاز کا فون نمبر دے دوں تو ان سے بھی اچھی طرح بات کرتی ہیں۔

✱ امینہ عندلیب، سلانوالی شاعرہ، تبصرہ نگار ہونے کے ساتھ ساتھ یہ تو میری بیٹی ہے۔ محبت اس کے خمیر میں ہے۔ اگر یہ سب بہنوں سے محبت کرتی ہے تو بے شمار بہنیں بھی امینہ سے دلی محبت کرتی ہیں اور روزانہ سیکڑوں ہاتھ امینہ کی صحت یابی کے لیے اٹھے ہوتے ہیں۔

✱ شگفتہ شفیق، کراچی۔ اچھی شاعرہ، اچھی تبصرہ نگار ہونے کے ساتھ بہت اچھے اخلاق کی مالک۔ شگفتہ کی شخصیت بھی میرے لیے بیٹی جیسی ہے۔ مجھ سے بہت پیار کرتی ہے۔ بہت ٹرسٹ کرتی ہے۔ گزشتہ پچیس سالوں سے میری ایک بہت اچھی ہیلپر بھی ہے وہ اس لحاظ سے کہ میں شگفتہ کو فون کر کے اگر کہہ دوں کہ بیٹا فلاں قاری بہن بہت پریشان ہے اس کو کچھ پیسے بھیج دو۔ فلاں کی فیس کا پرابلم ہو رہا ہے۔ فلاں کے ہاں شادی ہو رہی ہے وغیرہ، وغیرہ تو شگفتہ بلاسوال جواب کے اسی وقت ڈاک خانے جائے گی اور مطلوبہ رقم منی آرڈر کر دے گی اور یہی رویہ ہماری تبصرہ نگار مسز نزہت اشفاق کا ہوتا ہے۔ تو یہ شخصیات تو باثر ہی کہلائیں گی ناں جو پاکیزہ بہنوں سے ایسی محبت کرتی ہیں جیسے خونی رشتوں سے ہوتی ہے۔

✱ انجم گلزار، کراچی۔ پاکیزہ کی ایسی تبصرہ نگار جس نے پاکیزہ کی وجہ سے اپنی زندگی کا رخ ہی چینج کر لیا ہے۔ اب وہ ماشاء اللہ دوسرے قرآن پاک کی کتابت کر رہی ہے اور تہجد گزار بن گئی ہے اور پاکیزہ اور اس میں لکھنے والی ہر بہن کا نام لے کر دعا کرنے والی یہ بہن بھلا عام کیسے ہو سکتی ہے۔

✱ صائمہ قیصر ہاشمی، راولپنڈی میں رہتی ہیں اور گھریلو موضوعات پر آسان فہم انداز میں لکھتی ہیں۔ منظر نگاری خوب صورت ہوتی ہے۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ ان کے تبصرے بھی گاہے بہ گاہے شامل ہوتے رہتے ہیں۔ ایک پُرخلوص لڑکی ہے جو اپنے سینئرز کی ہمیشہ عزت کرتی ہے۔

✱ سیما بنت عاصم، یہ لڑکی کراچی میں رہتی ہے اور مختلف موضوعات پر لکھا کرتی ہے۔ پاکیزہ میں ان رہیں۔ ان کے افسانوں میں افسانے در افسانے ہوا کرتے ہیں۔ ٹیلنٹڈ لڑکی ہے۔ اپنی تحریر کے حوالے سے آگے جائے گی۔





✱ غزالہ جلیل راؤ، اوکاڑہ میں رہتی ہیں۔ یوں تو ناول نگار بھی ہیں اور افسانہ نگار بھی اور شاعرہ بھی۔ پاکیزہ میں ان کی شاعری تو شائع ہوئی ہے مگر ابھی تک افسانے شائع نہیں ہوئے مگر انشاء اللہ وہ بھی ضرور شائع ہوں گے۔ اچھی رائٹر ہونے کے ساتھ بہت پیاری عادتوں کی لڑکی ہے۔ ہمدرد اور غم گسار قسم کی۔

✱ فریدہ جاوید فری، لاہور میں رہتی ہیں۔ اچھی شاعرہ ہیں۔ نثر نگاری کی جانب بھی قدم بڑھا چکی ہیں۔ کئی کتب کی مصنفہ ہیں۔ بے حد محبت کرنے والی شخصیت ہے اور مجھے یہ ایک بے حد محبت کرنے والی بہن سی لگتی ہیں۔ ذرا سی طبیعت خراب ہو تو ان کا پریشانی سے بھرا فون آجاتا ہے۔ اللہ میری فریدہ کو کلی صحت عطا فرمائے۔ یہ پاکیزہ میں ان ہیں کہ ہر ماہ ان کی شرکت ہوا کرتی ہے۔

✱ فریدہ خانم، یہ معروف شاعرہ بھی لاہور میں رہتی ہیں۔ ان کو جتنی شہرت اپنے ایک مجموعۂ کلام مختلف سے ملی ہے اتنی شہرت کسی کو چار کتابیں لکھ کر حاصل نہیں ہوتی ہوگی۔ بے حد ایکٹیو ہیں۔ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں اس لیے باثر شخصیات میں شامل ہیں۔

✱ غزالہ رشید، کراچی میں رہتی ہیں۔ پاکیزہ میں کم لکھا ہے۔ اس کے سروے میں شامل رہی ہیں مگر ایسی معروف شخصیت جو اپنے شاندار اخلاق کی وجہ سے ہر بہن کے دل میں رہتی ہیں۔ اس لیے اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں اور بالکل یہی خیالات میرے حرا انور کے لیے بھی ہیں۔

✱ سعدیہ ہما شیخ، سرگودھا میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں۔ پاکیزہ کی سینئر ترین تبصرہ نگار اور شاعرہ ہیں اور بڑی باہمت شاعرہ ہیں۔ اپنی خوب صورت تصاویر، شاندار تبصروں اور چونکا دینے والی شاعری کی وجہ سے اس سال بھی پاکیزہ میں ان رہیں مگر اب بہت زیادہ غیر حاضری برداشت نہیں کی جائے گی۔

✱ بشریٰ مسرور، اسلام آباد میں ہوتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں مگر جب جب انہوں نے پاکیزہ میں لکھا ان کی تحریروں نے پسندیدگی کی سند حاصل کی تو پھر ہماری پیاری بشریٰ تو پاکیزہ میں ان ہوئیں ناں۔

✱ رابعہ نیازی، لاہور۔ یہ نئی رائٹر اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ یہ کسی بھی چھوٹی سی بات میں بڑی بات پیدا کرنے کا ہنر جانتی ہیں۔ جنوری 2014ء میں ان کا افسانہ امید صبح بے حد پسند کیا گیا۔

✱ سلمیٰ غزل، نادیہ جہانگیر، ثمینہ عظمت علی، یاسمین نشاط اختر، راحت وفا ملتان، مصباح نوشین، رتیز ہاشمی، فوزیہ احسان، شاہدہ ملک اور شبانہ شوکت کی بہت زیادہ کہانیاں پاکیزہ میں شائع نہیں ہوئی ہیں مگر جو شائع ہوئی ہیں وہ پسند کی گئی ہیں اس لحاظ سے یہ مصنفات بھی پاکیزہ میں ان رہیں۔

✱ افسر سلطانہ، کراچی بہت بڑا نام ہے مگر برسوں سے پاکیزہ سے آؤٹ تھیں اور اس ماہ خط لکھ کر پھر ان ہو گئی ہیں۔ افسر کے بارے میں، میں صرف اتنا ہی کہوں گی کہ بے حد اچھی لڑکی جو صرف محبت کرنا ہی جانتی ہے۔ اگر اس سے کوئی لڑے تو رو دے گی مگر لڑ نہیں سکتی۔ بے حد حساس ہے ہماری افسر، ہماری صبیحہ شاہ کی طرح وہ بھی ایسی ہی ہیں۔

✱ سائرہ عارف، اسلام آباد میں رہتی ہیں۔ اس سال پاکیزہ سے آؤٹ رہیں مگر سابقہ کہانیاں جو پاکیزہ میں شائع ہوئی ہیں اس کے طفیل وہ پاکیزہ میں ابھی تک ان ہیں۔

✱ فریدہ افتخار، یہ پشاور سے حال ہی میں اسلام آباد شفٹ ہوئی ہیں۔ بہت اچھی شاعرہ اور بہت اچھی تبصرہ نگار ہیں اور جب فون پر بات کرتی ہیں تو لبوں سے پھول جھڑتے ہیں۔ ہماری فریدہ اس سال پاکیزہ میں ان رہی ہیں۔

✱ شمشاد اختر، ہماری یہ نئی مصنفہ اس سال پاکیزہ میں ان رہیں۔ ان کے افسانے اور ناولٹ معاشرتی موضوعات پر ہی ہوتے ہیں مگر ان کا طرزِ بیان انہیں نیا پن دے دیتا ہے۔

✱ سائرہ غلام نبی، کراچی کی باثر شخصیت۔ ایسی لڑکی جس کی خوب صورت عادتوں کی وجہ سے اس سے محبت کی جائے۔ پاکیزہ کی تقریبات میں بڑے دل کے ساتھ شرکت کیا کرتی ہیں۔ پاکیزہ بہنوں کی کتابوں کی تعارفی تقاریب میں تو پیش، پیش ہوتی ہیں۔ بے حد میٹھے لہجے میں بات کرتی ہیں۔ دوسرے کی بات توجہ سے سنتی ہیں۔ سائرہ مجھے عزیز ہے اور اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ یہ میری پیاری سی بہن سیمار رضا کی بہن جیسی دوست ہے اور سیمار رضا سے مجھے کتنی محبت ہے اس کا اظہار

میرے لیے واقعی مشکل ہے۔

✖ پاکیزہ اپنے نئے لکھنے والوں کو ہمیشہ کھلے دل سے خوش آمدید کہتا ہے اور ہمارے کارواں میں شامل ہونے والی شاعرات اور نثر نگار کسی طرح بھی کم نہیں ہیں بلکہ وہ اپنی مؤثر تحریروں کے حوالے سے ہماری باأثر شخصیات بنتی چلی جارہی ہیں۔ ان ناموں میں پرانے تبصرہ نگار بھی ہیں سو یہاں ان کے نام خصوصی طور پر شامل ہیں۔ فاطمہ خان، لاہور۔ ہما بیگ، کراچی۔ کوثر خالد، جڑانوالہ۔ صدف نورین، لاہور۔ ام ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ۔ ساریہ چوہدری، ڈنگا گجرات۔ مسز فرح امجد، لاہور۔ نجمہ جبیں علیزئی، ڈی آئی خان۔ لاریب، ماہ زیب، چونیاں۔ ایشل شادیان، گولارچی۔ عالیہ بشیر، اسلام آباد۔ ازکیٰ اخلاق بٹ، شیخوپورہ۔ نازگل، حیدرآباد۔ مبشرہ ناز، کراچی۔ ڈاکٹر کومل ستار، لیاقت پور۔ فرحت احمد، کراچی۔ ذکیہ ایوب، کراچی۔ صبا نور، لیہ۔ مونا وقار، راول پنڈی۔ مونا، لاہور۔ ناہید بنت نور، واہ سمینٹ ورکس۔ شہلا نواز، لاہور۔ مصباح رضا سعید، فیصل آباد۔ سعدیہ سلیم، سڈنی۔ سنبل ملک، لاہور۔ منور شہزادی، گوجرانوالہ۔ عنبر وسیم، گوجرانوالہ۔ صائمہ سجاد بخش، کوہاٹ۔ انیقہ انا، چکوال۔ نسیم نیازی، لاہور۔ عرشیہ جنید، کراچی۔ پروین عذرا تشنہ، کراچی۔ پروین افضل شاہین، بہاول نگر۔ فصیحہ آصف خان، ملتان۔ یاسمین کنول، پسرور۔ صائمہ شاہ، کراچی۔ سمیرا حمید فاروق، کراچی۔ افتخار شوق، میاں چنوں۔ عالیہ ضیا، کراچی۔ ڈاکٹر زاہدہ پروین، بہاول پور۔ راحت وفا راجپوت، لاہور۔ ام طیفور، گوجرانوالہ۔ تمثیلہ زاہد، جوڑ حالا۔ سدرہ کلثوم، صوبہ سرحد۔ مسرت رانی خلیل، کراچی۔ فائزہ شہزاد، پشاور۔ ارم احتشام، ملتان۔ شائستہ محمد علی، حیدرآباد۔ ثوبیہ ظہور، اٹک۔ نفیسہ آرا، راس الخیمہ۔ سویرا فلک، کراچی۔ قرۃ العین شکیل، پنجاب۔ نزہت جبیں ضیا، کراچی۔ تسنیم رضا ذوالفقار، فیصل آباد۔ فرزانہ مسعود، راول پنڈی۔ شہزادی، فیصل آباد۔ مہوش مشتعل، مہتاب کرن، پنجاب۔ ڈاکٹر شہلا عامر، کراچی۔ انیلا ناہید، لیہ۔ فرزانہ شعیب، سوات۔ سیدہ کرن شاہ، گولارچی۔ فائزہ فاروق سحر، لاہور۔ عروج ذکی، کراچی۔ نجمہ اصغر، کراچی۔ رفعت خادم حسین، بلوچستان۔ بشریٰ سہیل، یو اے ای۔ شیریں تبسم، کراچی۔ مدیحہ عدنان، اسلام آباد۔ نصرت جبیں ملک، خوشاب۔ عائشہ خالد، میرپور خاص۔ شبنم کنول، حافظ آباد۔ قیصر قدیر، کینیڈا۔ سامعہ تبسم، ملتان۔ مسز شمع حسین، کینیڈا۔ پروفیسر شیریں سلیم، لاہور۔ صاعقہ ریاض، حیدرآباد۔ سعدیہ مریم سعدی، گولارچی۔ جبیں ہاشمی، بھیرہ۔ کیتی آرا، کراچی۔ بشریٰ گوندل، کوٹ مومن۔ فیروزہ بیگم، کراچی۔ انجم مشیر، کراچی۔ آر۔ یاسمین، لاہور۔ شیریں ظفر، ملتان۔ انجم وقار، لاہور۔ نرگس نسیم، صابہ موہڑہ۔ بختاور بلوچ، بلوچستان۔ انیلا ثوانہ، کراچی۔ فضہ بتول، بھارہ کہو۔ طاہرہ جبیں، کراچی۔ تانیہ رحمن، لندن۔ افشاں کوثر، کراچی۔ ام مریم، کراچی۔ تبسم احفاظ الرحمن، بمبئی۔ زرین زبیر کوٹھاری، کراچی۔ یمنیٰ احمد، کراچی۔ ارم کمال، فیصل آباد۔ روشانے عبدالقیوم، کراچی۔ ایمان زہرا شیرازی، چکوال۔ ماہ پارہ تسنیم، کراچی۔ یاسمین رشید، کراچی۔ شائستہ اعجاز، کراچی۔ مسز اقصیٰ عمران، لاہور۔ غزل ہاشمی، اٹک۔ صفیہ بیگم، لالہ موسیٰ۔ کوثر پروین، میلسی۔ عمارہ خان، کراچی۔ مہک فاطمہ، بورے والا۔ مسز نگہت غفار، کراچی۔ شمسہ الماس، ناروے۔ شمسہ رضوان، کراچی۔ فریدہ فرح لاکھانی، آسٹریلیا۔ عامرہ شاہد، کراچی۔ شگفتہ ناصر، فیصل آباد۔ مسز عصمت، اوکاڑہ۔ روحیلہ خان، کراچی۔ زینیا حسن، کراچی۔ کاجل شاہ، خانیوال۔ تسنیم منیر علوی، دبئی۔ مسز نزہت اشفاق، کراچی۔ نور افشاں، شکار پور۔ فرحت احمد، کراچی۔ عطیہ زہرہ، کراچی۔ نبیلہ نازش، راؤ، اوکاڑہ۔ سمیرا غزل صدیق، کوثر خاں، کراچی۔ نوشین ساجد، سرگودھا۔ شبنم کنول، گاؤں پاپا نگری۔ ام ثمامہ، ہالہ احمد۔ خولہ بنت حوا، فاطمہ خاں، رفعت مبین رفی، امریکا۔ مسرت پرویز، کراچی۔ طلعت جبیں نیاز، کراچی۔ عذرا بی بی، پنڈی۔ ڈولی مسرت، دبئی۔ حمیرا طارق، کراچی۔ عاشفہ مسعود، شمیم ناز صدیقی، کراچی۔ روبینہ اسلم، لیاری۔ صائمہ یاسر، لیاری۔ عروسہ عالم، کراچی۔ کرن نذیر، امریکا۔ نجمہ سلمٰی، کراچی۔ فریدہ سجاد، کراچی۔ میمونہ خورشید علی، ملتان۔ مسز کرنل مخدوم، اسلام آباد۔ نگار حسین، کراچی۔ رخسانہ ریاض رخشی، دبئی۔ شازیہ افتخار خان، لاہور۔ سلمٰی یونس، کراچی۔ شگفتہ یاسمین، کراچی۔ عنبرین حسیب عنبر، کراچی۔ شکیلہ رفیق، کینیڈا۔ شازیہ جمال، کراچی۔ سیما سراج، کراچی۔ شازیہ نعیم، کراچی۔ شمع زیدی، کراچی۔ شگفتہ بھٹی، ملتان کینٹ۔ شمع خانم، پاک پتن۔ شگفتہ فرحت، کراچی۔ محصنہ اسرار، دبئی۔ تحسین اختر،





فیصل آباد۔ عظمیٰ عنبرین، ڈی جی خان۔ عطوفت راحیل، لاہور۔ تابندہ جبیں، کراچی۔ تابندہ جبیں احمد، ملتان۔ شمائلہ سہیل جاوید، کراچی۔ راضیہ فوجدار، ساہیوال۔ مسز تنویر، کراچی۔ نگہت اکرم، کراچی۔ نویدہ تبسم، پشاور۔ ریحاب خان، دبئی۔ رخسانہ امجد، پنجاب۔ شازیہ رباب، نند پور کاموکی۔ بنت فاطمہ باجی، کراچی۔ عطیہ ہدایت اللہ، پشاور۔ ارم زہرا، کراچی۔ زہرہ جنید، کراچی۔ نورین ظفر خان، لودھراں۔ مہ جبیں شہزاد، کراچی۔ فارحہ جاوید، لاہور۔ فرزانہ گیلانی، لیاقت پور۔ فرحانہ ناز ملک، ڈیرا غازی خان۔ نیر فہیم خان، کراچی۔ بلقیس جہاں، کراچی۔ زم زم، وہاڑی۔ رابیل شاہ، ملائشیا۔

نوٹ ✍ بہت سی بہنوں کے نام اپنے قلم کی بھول کے باعث نہیں لکھ پائی ہوں اور مجھے معلوم ہے کہ شکایتوں کا در کھلنے والا ہے مگر میں آپ سب سے ہاتھ جوڑ کر اپنے اس سہو کی معافی مانگتی ہوں۔ آپ سب باأثر شخصیات ہیں۔ اس لیے مجھے معاف کر دیجیے گا۔

✖ اب آیئے دعاؤں کے پھولوں کی چادر لے کر اپنی جدا ہونے والی باأثر مصنفات اور شاعرات کو خراجِ تحسین پیش کرنے کے لیے۔ یہ ادارہ پاکیزہ کی برسوں سے روایت ہے کہ اپنے قلم کاروں کو کسی لمحے نہ بھولا جائے اور نہ ہی بھلانے دیا جائے تو اب آپ صرف ایک بار سورۂ فاتحہ اور صرف تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کی مغفرت کے لیے ضرور دعا کریں۔ یہ ان کا ہم پر حق ہے کہ بے شک وہ ہم میں نہیں ہیں مگر اپنی تحریروں میں وہ ہمیشہ زندہ رہیں گی۔

☆ رضیہ بٹ ☆ خالدہ اسد ☆ نسیم الحر قریشی ☆ فاطمہ شہناز مرتضیٰ ☆ عظمت عزمی ☆ ایم سلطانہ فخر ☆ شازیہ چوہدری ☆ بلقیس ظفر ☆ ایم کے صوفیہ ☆ مسز طلعت حسین ☆ چاندنی عمران ☆ ظفرانہ عباس ☆ ناظمہ طالب ☆ شگفتہ کنول ☆ پروین شاکر ☆ وحیدہ نسیم ☆ تحسین فاطمہ ترمذی ☆ گوہر سلطانہ عظمیٰ ☆ اطروبہ نایاب ☆ عطیہ بانو ☆ فرزانہ سلیم ☆ لبنیٰ عروج

✖ ✖ ✖

میں تہہ دل سے اپنے ادارے کے اور اپنے معاونین کا بھی شکریہ ادا کرنا چاہوں گی جن میں نزہت اصغر واقعی باأثر شخصیت اس لحاظ سے بھی ہیں کہ اپنا کام انتہائی مستعدی سے کرتی ہیں اور ہر کام پوچھنے اور مشورہ کرنے میں بھی عار محسوس نہیں کرتیں۔ کم سخن ضرور ہیں مگر قہقہہ وزن دار ہوتا ہے۔ آمنہ حماد بھی میری بڑی محنتی اور باأثر شخصیت ہیں۔ بڑی پھرتی سے کام کرتی ہیں اور جیسا سمجھاؤ ویسے ہی کرتی ہیں اور یہ دونوں خواتین میری ہمت اور توانائی ہیں۔ میں جناب بدرالدین صاحب، شہزاد صاحب اور حمید صاحب کا بھی شکریہ ادا کروں گی جو آفس کے معاملات میں ہر ممکن میری مدد کرتے ہیں۔

✖ ✖ ✖

✖ سرگرمیوں پر نظر ڈالنے سے قبل ایک چھوٹی سی بات بلکہ اپنے دل کی بات آپ سے کرنا چاہوں گی۔ مجھے یہ تو معلوم تھا کہ میری مصنفات اور میری قاری بہنیں میری عزت کرتی ہیں اور مجھے پسند کرتی ہیں مگر یہ بات مجھے واقعی معلوم نہیں تھی کہ آپ سب لوگ تو مجھ سے اتنی زیادہ محبت کرتے ہیں...... اتنی زیادہ کہ میں سوچ تک نہیں سکتی تھی۔ میری بیماری کی خبر کسی کو میرے گھر سے پتا چلی تو کسی کو ایک دوسرے سے اور جب پاکیزہ میں صحت یابی کی دعا کے لیے لکھا گیا تو آپ کی بے چینی، آپ کی دعائیں میرے لیے محبت کی ایسی برسات تھی جس میں بھیگ کر میں بفضلِ تعالیٰ ... صحت یاب تو ہو ہی چکی ہوں مگر میرا رواں رواں آپ سب کے لیے دعا گو ہے۔ میں ان کے نام لکھنے شروع کروں تو یہ بہنوں کی محفل صرف ان ناموں سے ہی بھر جائے مگر میں آپ سب کی دعاؤں کے لیے واقعی احسان مند ہوں۔ اللہ آپ سب کو صحت مند، خوش و خرم اور دونوں جہان میں آسانیاں عطا فرمائے، آمین۔

✖ ✖ ✖

✖ آئیں اب سرگرمیوں پر نظر ڈالنے سے پہلے صرف ایک بار درودِ ابراہیمی پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے اور اس کے بعد صرف تین مرتبہ آیتِ کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالمِ اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔ آیتِ کریمہ یہ ہے۔

## لاالہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین

ترجمہ: تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور تو ہر عیب اور کمزوری سے پاک ہے۔ میں قصورواروں میں سے ہوں
نوٹ: یہ حضرت یونسؑ کی مشہور دعا ہے جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں اللہ سے کی تھی۔ یہ آیتِ کریمہ کہلاتی ہے۔ اس کے پڑھنے کے فوائد کثرت سے ہیں اور اب آپ اپنی مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی سرگرمیوں پر ایک نظر تو ڈالیں کہ کیا کچھ ہو رہا ہے۔

٭٭٭

## مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں

٭ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار مسز شمع حسین، کینیڈا کی پیاری بیٹی تازیہ حسین کی رخصتی اور ولیمے کی تقاریب کراچی میں ہوئیں۔ (بے حد مبارک باد اور دعائیں) مسز شمع حسین کے حوالے سے دوسری اطلاع یہ ہے کہ ان دنوں وہ بے حد بیمار ہیں۔ ان کی کلی صحت کے لیے دعا کریں۔

٭ ایک کتاب جس کے سرورق پر شگفتہ شفیق کی خوب صورت تصویر اور نام ہے شاعراتِ ارضِ پاک جسے شبیر ناقد نے مرتب کیا ہے۔ جس میں شگفتہ شفیق اور دیگر شاعرات کا منتخب کلام شائع کیا گیا ہے۔ کتاب کی قیمت پانچ سو روپے ہے جو بہت زیادہ رکھی گئی ہے۔ کتاب منگوانے کا ایڈریس یہ ہے۔ رنگِ ادب پبلی کیشنز۔ 5 کتاب مارکیٹ، اردو بازار، کراچی۔

٭ ان دنوں محترمہ طلعت غیاث، لندن سے پہلے کراچی اور اب اسلام آباد آئی ہوئی ہیں۔ (خوش آمدید)

٭ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار قیصر قدیر، ٹورنٹو سے گزشتہ دنوں اپنی بھانجیوں کی شادیوں میں پہلے لاہور اور پھر کراچی آئیں۔

٭ بفضلِ اللہ تعالیٰ میرا بیٹا محمد عظیم، بہو آرزو عظیم اپنے بچوں کے ساتھ عمرے کی ادائیگی کے لیے سعودی عرب جا رہے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری سبین فیصل، فیصل جیلانی اپنی والدہ اور بچوں کے ساتھ عمرے کی ادائیگی کے لیے سعودی عرب جا رہے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

٭ پاکیزہ کی تبصرہ نگار شہلا نورین، فیصل آباد کے بیٹے روحیل جبران کو بی کام میں فرسٹ ڈویژن آنے پر سلور میڈل، لیپ ٹاپ اور بارہ ہزار روپے انعام میں ملے ہیں۔ (مبارکاں)

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری انشمین شاہد، جدہ نے عمرے کی سعادت حاصل کرنے کے بعد قارئینِ پاکیزہ کے لیے دعائیں کیں۔ (جزاک اللہ)

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری عصمت، اوکاڑہ عمرے کی سعادت حاصل کر کے واپس آگئی ہیں۔ (مبارکاں) ان کے حوالے سے دوسری خبر یہ ہے کہ عصمت کی پیاری بھانجی مقیم امریکا کنزا گل کے ہاں بیٹے کی ولادت ہوئی ہے، جس کا نام محمد ولی رکھا گیا ہے۔ (مبارکاں)

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری شہلا نورین، فیصل آباد کی اس ماہ سالگرہ ہے۔

٭ پاکیزہ کی معروف شاعرہ فریدہ خانم، لاہور کا ٹی وی چینل پر لائیو انٹرویو دکھایا گیا جس میں ان کی شاعری کے حوالے سے بات چیت کی گئی۔ (مبارک باد)

٭ پاکیزہ کی مصنفہ نایاب جیلانی کے ہاں ایک پیارا سا بیٹا تولد ہوا ہے۔ (مبارک باد)

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری مسز شاہین تسنیم، کراچی اپنی بیٹی حمیرا اور اس کے بچوں کے ساتھ امریکا روانہ ہوگئیں۔

٭ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار رابیل شاہ، ملائشیا کا پیارا سا بھتیجا کراچی میں ہوا ہے۔ (مبارک باد)





٭ گلشن بی بی زوجہ ہارون، ہزارہ کینسر کی آخری اسٹیج پر ہیں۔ ان کی کلی صحت اور زندگی کے لیے دعا کریں۔

٭٭٭

## انتقالِ پُرملال

٭ اس ماہ میرے والد جناب انصار حسین صدیقی کی برسی ہے۔

٭ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ناہید بنت نور، واہ سیمنٹ ورکس کے بھائی کی اس ماہ برسی ہے۔

٭ پاکیزہ کی مستقل قاری مسز ناز فرقان، کراچی طویل علالت کے بعد انتقال کر گئیں۔

٭ والدہ شان بھائی محترمہ بشیرن بی بی کراچی میں انتقال کر گئیں۔

٭ معروف فنکارہ اور پاکیزہ کی مستقل قاری ثنا خاں ایک ٹریفک حادثے میں جاں بحق ہوگئیں۔

نوٹ: تمام مرحومین کی مغفرت کی دعا کے ساتھ صرف تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کے درجات کی بلندی کے لیے ضرور دعا کریں۔

٭٭٭

٭ ذکیہ ایوب، کراچی سے۔ ''بہار نمبر پڑھتے ہوئے بارش کا مزہ بھی لیا۔ مارچ میں خواتین کا عالمی دن منایا جاتا ہے۔ اس مرتبہ تمام افسانوں اور ناولٹ میں خواتین کو ہی موضوع بنایا گیا چاہے وہ عاشفہ مسعود کی تحریر میں کون ہوں، عقیلہ کی بند مٹھی یا اُمِ طیفور کی ایک معصوم خواہش خولہ بنت حوا نے بہت بڑی بات سمجھا دی۔ بشریٰ گوندل اور فاطمہ خان کی تحریریں مناسب رہیں...... رفعت سراج کے ناول کی یہ قسط ماٹھی رہی۔ فروری کی قسط نے واقعی چونکا دیا تھا۔ نایاب جیلانی پہلی مرتبہ آئیں مگر جرمنی کی سیر کروانے کے ساتھ کہانی بھی اچھی لائی ہیں۔ شامِ شہر یاراں کی پہیلی دیکھتے ہیں کون بوجھتا ہے۔ ابھی تو سیاست دانوں کے کرداروں کی کھینچا تانی ہو رہی ہے، رضوانہ پرنس کا نیا موڑ لگتا ہے کہ اب نیا موڑ لے لے گا...... شہزادی اور رانی نے کہانی کو دلچسپ بنا دیا ہے۔ دردانہ نوشین نے بھی بہت اچھا لکھا ہے...... مبارک باد...... وہ آئے بزم میں اس دفعہ بہترین لگا...... اللہ ذکیہ آپا کو صحت والی زندگی عطا کرے...... ایسے لوگ ہمارے لیے مشعلِ راہ ہیں شیریں حیدر کا مضمون بھی ایک بیٹی کے جذبات کی عکاسی کر رہا ہے۔ ہم بھی شیریں کے غم میں برابر کے شریک ہیں...... بہنوں کی محفل ہمیشہ کی طرح اے ون رہی...... تم نے بیماری کے باوجود یہ محفل بہت اچھی نبھائی...... سلمیٰ اعوان کا خط بہترین تھا...... جلترنگ میں یہ بہاریں نے بہت اچھا سماں باندھ دیا...... ہنسنے کے لیے ایک جملہ بھی کافی ہوتا ہے مگر یہاں جو منظر نگاری تم نے کی ہے اس کا جواب نہیں۔ عظمیٰ کی ڈائری میں سحر فیروز کا ہیرے، بہت اچھا تھا۔ عظمیٰ کو بہت سارا پیار، روحانی مشورے بھی اس دفعہ بہترین تھے۔'' (تبصرے کا شکریہ)

٭ ڈاکٹر ممتاز ضیا، کراچی سے۔ ''انجم تمہارے لیے بے حد دعائیں کی ہیں، اللہ کا شکر ہے کہ تم اب ٹھیک ہو...... مجھے فریدہ افتخار کے خط سے پورا اتفاق ہے کہ تمہارے چاہنے والے اتنے زیادہ ہیں کہ کسی الیکشن میں کھڑی ہو جاؤ تو کامیاب ہو جاؤ...... مارچ کا پورا شمارہ بہترین رہا ہے۔'' (پیاری ممتاز...... آپ کی دعاؤں کے لیے جزاک اللہ...... ہم جیسے لوگوں کا سیاست سے کیا تعلق...... پاکیزہ کے قارئین کی محبتوں میں پور پور بھیگی ہوئی ہوں...... ان کے لیے کچھ اچھا سا لکھ سکوں...... میرے لیے یہی بہت ہے...... اللہ تعالیٰ آپ سب کو خوشیوں، محبتوں اور صحت کے ساتھ ہمیشہ خوش رکھے اور دونوں جہاں میں خیر ہو...... آمین)

٭ سائرہ عارف، اسلام آباد سے۔ ''آداب امید ہے کہ آپ بالکل ٹھیک ہوں گی، بہت عرصے بعد آپ کو خط لکھ رہی ہوں۔ پاکیزہ آپ کی محبت اور محنت سے روز بروز خوب عروج حاصل کر رہا ہے۔ سب سے اعلیٰ خاصے کی چیز عنیزہ سید کا ناول ہے۔ کمال کا ناول انہوں نے لکھا ہے جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ بے حد شاندار ناول مجھے ذاتی طور پر بہت پسند آیا ہے۔ میری مبارک باد عنیزہ تک پہنچا دیں۔ میں رفعت سراج کی اس بات سے متفق ہوں کہ آپ کی محبت بہت سی رائٹرز سے لکھوانے کا سبب بنتی ہے۔ روحانی مشورے میں سب سے پہلے پڑھتی ہوں اور عمل کی

کوشش بھی کرتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے، آپ کو ایک حسین اتفاق کی خبر دینا تھی کہ آپ کا ڈراما محبت ہم سفر میری ٹی وی ون سے آن ائر ہے۔ اور میرا ڈراما بھی محبت بہتا دریا آن ائر ہے۔ محبت کے اس حسین ملاپ سے مجھے بہت خوشی ہوئی۔ اپنی اور آپ کی کامیابی کے لیے دعا گو ہوں۔'' (پیاری سائرہ بہت عرصے کے بعد یاد کیا ہے، بھئی غائب مت ہو جایا کرو)

افسر سلطانہ، کراچی سے۔ '' رسالے کی ابتدا مجھے کچھ کہنا ہی سے ہوتی ہے...... اس لیے اس بار بھی وہی صفحہ کھولا...... اللہ تعالیٰ ہم سب کو آپس میں محبتوں سے رہنے کی توفیق عطا فرمائے...... صبر اور تحمل عنقا ہو جائے تو محبتیں بھی ختم ہو جاتی ہیں۔ عنیزہ سید بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ افسانوں میں اندھیرے اجالے، ناؤ کاغذ کی اور عہد خوب رہے...... نایاب جیلانی کا ترکِ وفا بہت دلچسپی سے پڑھا...... باقی آئندہ میں وہ مزہ نہیں آتا جو ایک نشست میں پڑھنے سے آتا ہے بہر حال...... رتیز ہاشی غالباً نئی رائٹر ہیں...... سروے ٹھیک رہا...... اس بار انٹرویو کی کمی محسوس ہوئی...... اختر شجاعت کا انٹرویو بھرپور رہا...... اختر شجاعت جتنی اچھی رائٹر ہے اتنی ہی اچھی انسان بھی اور اختر تمہاری محبتوں کی میں بہت قرض دار ہوں۔ جب سوچتی ہوں تمہاری طرف چکر لگاؤں...... کوئی مصروفیت ہو جاتی ہے...... ذکر صالحین میں نے قسطوں میں پڑھی...... اللہ تعالیٰ تمہیں ایسی بہت سی کتابیں لکھنے کی توفیق عطا فرمائے...... آمین۔ سکینہ فرخ کو مبارک باد پہنچا دیں...... میں ان کے افسانے بہت شوق سے پڑھتی ہوں، نجمہ اصغر، فریدہ جاوید فری، شگفتہ ناصر، عالیہ بشیر اور امینہ عندلیب کے لیے بہت سی دعائیں۔ اللہ رب العالمین ان سب کو اور جو بیمار ہیں انہیں صحت کلی عطا فرمائے، آمین ثم آمین۔ شیریں حیدر اور غزالہ نگار کے والد کے انتقال پر بہت افسوس ہوا۔ اللہ تعالیٰ مرحومین کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ عطا فرمائے اور شیریں حیدر اور غزالہ کو صبرِ جمیل...... والدین کا نعم البدل ہو ہی نہیں سکتا...... غزالہ میں تمہیں ہمیشہ یاد کرتی ہوں...... فیس بک پر بھی تلاش کیا...... کہاں ہو......؟ کیسی ہو......؟ جلترنگ تھکے ذہن کے لیے بہار کا جھونکا ثابت ہوتا ہے...... سچ کی آنچ پڑھ کر بے حد ہنسی آئی۔ پاکیزہ میں تمام چھوٹے سلسلے بہت خوب ہیں۔ عظمیٰ بہت محنت سے ڈائری ترتیب دیتی ہے۔ عمیرہ کو میری طرف سے بہت سی ڈھیری مبارک باد دیں۔'' (پیاری افسر...... بہت سالوں کے بعد آئی ہو مگر اب آتی رہنا۔ ہمیں بھول مت جانا، آپ کی آرا پہنچائی جا رہی ہے)

شگفتہ ناصر، فیصل آباد سے۔ '' مارچ کے پاکیزہ میں ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو ایک بار نہیں تین چار بار پڑھا اور ہر مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر نفرین بھیجی کہ ہم کچھ نہیں کر رہے۔ ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا کو دوبارہ شائع کریں تاکہ پڑھنے والوں کو اچھی باتوں کی آگاہی ہوتی رہے۔ اس کے بعد بہنوں کی محفل پڑھی اور آپ کے لیے بے شمار دعائیں لبوں سے نکلیں۔'' (جزاک اللہ)

شہلا نورین، فیصل آباد سے۔ '' ذکیہ آپا کا انٹرویو بہت پسند آیا ہے، ہمیں ان کی باتیں بہت اچھی لگتی ہیں۔ جلترنگ بہت اچھا لگا اور نئی رائٹر فاطمہ خان کا افسانہ میں مسلمان ہوں سب پر بازی لے گیا۔'' (شکریہ)

مسز عظمیٰ خورشید، لاہور سے۔ '' ذکیہ ایوب کا بے حد شکریہ کہ انہوں نے مجھے یاد رکھا۔ عنیزہ سید نے بہت اچھا لکھا۔ خاص طور پر سیاست دانوں کے بارے میں ابھی سے سب لاہوریوں کی آنکھیں عمیرہ احمد کے انتظار میں لگی ہوئی ہیں وہ بھی بھری بہار میں آ رہی ہیں اور ہماری دعا ہے کہ عمیرہ کی زندگی ہمیشہ پُر بہار رہے۔ (آمین) ان کے شریکِ سفر یقیناً بہت خوش قسمت ہیں کہ ہماری یہ شہزادی ان کی زندگی میں شامل ہونے جا رہی ہے۔ میری جانب سے ڈھیر ساری مبارک باد پہنچا دیں۔'' (آپ کی رائے عمیرہ احمد کو پہنچا دی گئی ہے)

ناز گل، حیدر آباد سے۔ '' بہنوں کی محفل پڑھتے ہی دل چاہا کہ آپ کو فوراً فون کر لوں مگر رات کی وجہ سے نہیں کیا...... میری دوست بھی بیمار ہے اس کے لیے آپ دعا کیجیے گا...... ہاں مارچ کا پاکیزہ اچھا لگا۔ خاص کر بہنوں کی محفل۔'' (شکریہ)

✉ ایک بہن، سندھ۔ سولہ سال کی بچی ہے، صحت مند ہے مگر ہنوز بالغ نہیں ہوئی ہے۔ اس کی والدہ پریشان ہیں اگر کوئی لیڈی ڈاکٹر اس مسئلے کا کوئی طبی حل ہمیں بتا دیں تو ایک پریشان ماں کا مسئلہ حل ہو سکتا ہے۔





بلقیس، کراچی سے۔ '' پہلی مرتبہ اس محفل میں شامل ہو رہی ہوں، میٹرک پاس ہونے پر 95ء میں پاکیزہ پہلی مرتبہ پڑھا تھا اور آج ماشاء اللہ چار بچوں کی ماں ہوں پاکیزہ سے دوستی ہنوز برقرار ہے۔ انجم باجی آپ کی باتیں، آپ کے مشورے آپ کا اداریہ آپ کا جلترنگ سب مجھے بے حد پسند ہے۔ افسانے بھی بہت اچھے ہوتے ہیں۔ مارچ کے شمارے میں فاطمہ خان کا افسانہ میں مسلمان ہوں... بہترین تحریر تھی...... میرا سلام ان تک پہنچا دیں۔'' (اس محفل میں خوش آمدید، میری گڑیا اب باقاعدگی سے شرکت کیا کرنا۔ فاطمہ خان شکریہ کہتی ہیں)

مسز وقار، راول پنڈی سے۔ '' مارچ کا پاکیزہ اچھا لگا...... جلترنگ موسم کے حوالے سے تھا...... آپ کا ٹی وی سوپ محبت ہم سفر میری مجھے بہت پسند آ رہا ہے اور ہاں صائمہ اکرم کو میرا پیغام پہنچا دیں...... کہ وہ باقاعدگی سے پاکیزہ میں لکھیں کیونکہ اب وہ میری فیورٹ رائٹر بن گئی ہیں۔'' (صائمہ، تم تو میری بھی فیورٹ رائٹر ہو...... تو پھر کہاں غائب ہو...... اور موبائل تم اٹھاتی نہیں ہو)

فیروزہ بیگم، کراچی سے۔ '' تمام بہنوں کو پاکیزہ کی سالگرہ کی مبارک باد...... آپ سب سے ایک بات کہنا چاہوں گی کہ جس طرح آپ دن میں وقت نکال کر دو نفل شکرانے کے پڑھا کرتی ہیں، اسی طرح آپ وقت نکال کر دو نفل توبہ کے ضرور پڑھ لیا کریں۔ ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو سب سے زیادہ پسند آیا۔ اس ماہ کے افسانے سب ہی اچھے تھے۔ مکمل ناول بھی ٹھیک جا رہے ہیں۔ بہنوں کی محفل کا تو کوئی جواب ہی نہیں ہے۔ فاطمہ خان اور ام طیفور کی تحریریں خصوصی طور پر پسند آئیں۔'' (شکریہ)

پروفیسر شیریں سلیم، لاہور سے۔ '' انجم لاہوری تو بڑے میٹھے اور بے حد محبت کرنے والے ہوا کرتے ہیں اور وہاں کی رہنے والی کا ایک تلخ خط پڑھ کر بہت عجیب لگا تھا...... ماشاء اللہ تم تو محبتوں کے فروغ کے لیے کام کر رہی ہو، مارچ کا شمارہ بے حد پسند آیا...... بہار کی خوشبو ہر تحریر سے مہکتی نظر آ رہی ہے، پڑھ کر بہت انجوائے کیا مگر سب سے زیادہ مزہ جلترنگ پڑھ کر آیا ہے۔'' (نوازش)

✉ فرحینہ ناز، پنجاب۔ خوش آمدید پاکیزہ میں جو بہن اپنی کتابوں پر تبصرہ لگوانے کی خواہش مند ہیں انہیں اپنی شائع شدہ کتابیں بھیجنی لازمی ہوں گی۔ پہلے تو کوئی بہن اپنے خط میں یا فون پر اپنی کتاب کے بارے میں بتا دیتی تھی مگر اب نہیں کہ اس سلسلے میں ہمارے پاس شکایتیں آنے لگی تھیں کہ کتاب ابھی شائع نہیں ہوئی اور مصنفہ نے جھوٹی خبر لگوا لی۔ اس لیے پلیز میرے موبائل پر اس قسم کی نیوز بھیجنے سے احتراز کریں اور اپنے مراسلات بذریعہ ڈاک ارسال کریں تاکہ میرے موبائل پر کہ میں بارہا بتا چکی ہوں کہ میرا موبائل پرس میں پڑا رہتا ہے میں اسے نہیں دیکھتی۔

نجمہ جبیں علیزئی، ڈی آئی خان سے۔ '' اس ماہ کا شمارہ دیدہ زیب ٹائٹل کے ساتھ پسند آیا۔ اداریہ ہمیشہ کی طرح پُراثر تھا۔ امانت ہر گزرتے ماہ کے ساتھ اپنی تمام تر خوب صورتی سمیت ہمیں اپنے سحر میں جکڑ رہا ہے۔ افسانوں میں عقیلہ حق کے افسانے بند مٹھی کی خاص طور پر تعریف کروں گی۔ بہت خوب صورت دل چھو لینے والا افسانہ تھا۔ اس کے علاوہ میں بھلا کون ہوں، عاشقہ مسعود، مکافاتِ عمل ام ثمامہ، حسب نسب ہالہ احمد سب بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ ترکِ وفا کی اگلی قسط کا انتظار ہے۔ دردانہ نوشین کا دل فریب مکمل ناول چشم غم آشنا، بہت پسند آیا۔ میرے لیے بھی دعا کرو نوشین کہ کچھ لکھ سکوں سب سے زیادہ اہم مجھے ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو لگا۔ کیا خوب لکھاری ہیں پھر قرآن پاک کی کتابت، سبحان اللہ، ربِ کریم ان کے قلم کو مزید ترقی دے، ثم آمین۔ باقی تمام سلسلے اچھے تھے۔'' (پسندیدگی کا شکریہ)

سمیرا شہزاد، فیصل آباد سے۔ '' آنٹی میں نے پہلی دفعہ خط لکھا ہے، آپ حوصلہ افزائی کا موقع دیں گی آنٹی انجم یہ سب آپ جیسی عورتوں کی وجہ سے لڑکیاں اس رسالے کو پسند کرتی ہیں۔ آپ کا سلسلہ مجھے کچھ کہنا ہے، بہت پسند ہے۔ جس میں طرح، طرح کی دل کو چھو لینے والی باتیں ہوتی ہیں۔ میں اس کے کس، کس سلسلے کی بات کروں پاکیزہ اپنی تعریف آپ ہے۔ جس کی کہانیوں سے ہم جیسی لڑکیاں سنبھل جاتی ہیں۔ اس کی ہر تحریر سے ہر کسی نے کوئی نہ کوئی سبق ضرور لیا ہے۔ آنٹی میرا ایک کزن ہے جس کے والدین اس دنیا میں نہیں ہیں۔ وہ ایک ناول لکھ رہا ہے۔ کیا آپ اس پیارے سے ڈائجسٹ میں جگہ دیں گی۔ جواب ضرور دیجیے گا۔'' (سمیرا...... اس محفل میں خوش آمدید، آپ کا کزن جو ناول لکھ رہا ہے، اسے سب گھر والے

پڑھ لیں......اس کے لیے یقیناً یہی کافی ہوگا...... پاکیزہ میں صرف بہنوں کے ہی ناول شائع کیے جاتے ہیں)

☒ شاہ رونہ، پنجاب۔ اپنا مسئلہ بھیجا ہے کہ ہیئر ڈائی سے الرجک ہیں۔ مسز صدیقی کراچی نے لکھا ہے کہ ان کے بالوں پر کوئی بھی کلر دو یا تین دن سے زیادہ نہیں ٹھہر پاتا ہے، اس بارے میں اگر کسی بہن کے پاس کوئی طریقہ، علاج یا ٹوٹکا ہے تو ہمیں ضرور لکھ کر ارسال کریں۔

✍ فریدہ فری یوسف زئی، لاہور سے۔ ”اس ماہ ناول، ناولٹ افسانے بے حد اچھے لگے سب سے پہلے آپ کا کچھ کہنا پڑھا جو بے حد پُر اثر ہے۔ واقعی زندگی کا ایک مقصد ہونا چاہیے دین کی باتیں پڑھ کر دلی سکون ملا...... ناولٹ ترکِ وفا کا دوسرا حصہ پڑھا نایاب جیلانی نے خوب لکھا...... میں بھلا کون بے حد اچھی تحریر لگی...... میرے ہو کے رہو...... مکافاتِ عمل، ام ثمامہ نے کمال کر دیا لکھ کر، بے حد مزہ آیا۔ بند مٹھی عقیلہ حق تو لکھتی ہی بہت اچھا ہیں۔ ان کے افسانوں سے بے حد متاثر ہوں۔ بشریٰ گوندل کا ناولٹ رانجھے کی ہیر، لوہے کی نیکی، میں مسلمان ہوں، اس ماہ کی بے حد بہترین تحریریں تھیں۔ ذکیہ آپا سے ملاقات اچھی لگی تصویریں بھی پسند آئیں۔ کوثر اعجاز سے متفق ہوں کہ سندیسے کی جگہ رائٹرز، شاعرات کے انٹرویو شائع کریں۔ عمیرہ احمد کو شادی کی بے حد مبارک باد اور بے شمار دعائیں۔ شہلا نواز آپ کو میری تصویر پسند آئی تو غزل کے بارے میں کچھ نہیں لکھا کیسی لگی؟ شاعری، روحانی مشورے...... جلترنگ، بہنوں کی محفل، پاکیزہ ڈائری سب ایک سے بڑھ کر ایک ہیں پڑھ کر مزہ آجاتا ہے۔ اپنی نظم جگنو پڑھ کر اچھا لگا۔ فصیحہ آصف کی غزل پسند آئی۔ کوثر اعجاز، سدرہ کلثوم اور سب کو دعا سلام...... عظمیٰ آفاق کی شاعری اچھی لگی۔“ (شکریہ)

✍ غزالہ ہاشمی، حضرو ضلع اٹک سے۔ ”ہم ہیں گمنام شہزادی۔ ہم نے خود کو یہ ٹائٹل دے ڈالا بہت عرصے سے خاموش قاری ہوں پاکیزہ کی اور اب کہیں جا کے ایک آدھ بار مختصر سی محفل میں حاضری دے پائی۔ (لکھنے میں سستی) خط بہت تفصیل سے لکھ رہی ہوں۔ سب سے پہلے تمام رائٹرز پاکیزہ کی پوری ٹیم نانیوں، دادیوں، آنٹیوں، بڑی مجھلی بہنوں، بیرونِ ملک، اندرونِ ملک رہنے والی تمام تبصرہ نگاروں کو میری طرح چپ خاموش پڑھنے والیوں کو بہت بہت سالگرہ مبارک، سلام اور دعائیں۔ جو بیمار ہیں ان کے لیے صحتِ کاملہ کی دعا مانگتی ہوں، پاکیزہ رسالہ ایسا پڑھنا شروع کیا کہ اور کوئی رسالہ خریدنے کو دل نہیں چاہتا، (ہاں جاسوسی، سسپنس کہیں سے بھی مل جائے جھک لیتی ہوں) رسالے کے تمام آئٹم بہت اچھے ہیں، کاش یہ رسالہ مہینے میں تین بار شائع ہوتا۔ آپی میں نے آپ کو فون پر بھی بتایا تھا کہ میرا بیٹا سعد پچھلے سال فوت ہو گیا تھا۔ ساڑھے تیرہ سال کی عمر میں اس دنیا سے چلا گیا۔ 3/4 سال تک ٹھیک تھا اس کے بعد ذہنی، جسمانی، مسائل شروع ہو گئے اب اللہ زندگی دے ایک ہی بیٹا ہے نو سال کا عمر عبدالاحد بالکل ٹھیک ہے...... اللہ کی قدرت اب ایک بار پھر سب کی دعا سے تخلیقی مراحل سے گزر رہی ہوں۔ آپ تمام خواتین سے گزارش ہے کہ میرے لیے خصوصی دعا کیجیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ہر لحاظ سے مکمل اور صحت مند اولاد سے نواز دے۔ دل بہت پریشان بھی رہتا ہے۔“ (آپ پریشان مت ہوں، ہماری تمام بہنیں آپ کے لیے دعا کریں گی)

✍ صدف جاوید قریشی، ہری پور، ہزارہ سے۔ ”مارچ کے پاکیزہ کی سب سے خاص بات ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو تھا۔ وہ اتنی اچھی لگیں اور ان پر اتنا پیار آیا دل کر رہا تھا کہ تصویر میں سے نکال کر دل سے لگا لوں۔ وہ ٹھیک کہتی ہیں یہ تو اللہ کا نور ہے اور جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے، ایسا کام کرنا ہر انسان کے بس کی بات نہیں ہے اور عشق کے بغیر کوئی عظیم کاوش ممکن نہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں صحت دے، آمین۔ شیریں حیدر کے والد صاحب کے بارے میں پڑھا اور یقینی طور پر دکھ ہوا۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔ ہماری طرف سے تعزیت پہنچایئے گا۔ ماں، باپ ایسی نعمتیں ہیں کہ زندگی کے ہر دور میں بچوں کو ان کی محبت اور رہنمائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ شیریں حیدر نے تو اپنے ابا جی کے بارے میں لکھتے ہوئے سمجھیں کہ کوزے میں دریا بند کیا ہے۔ بہت مختصر لفظوں میں بہت جامع تحریر تھی۔ مارچ کے رسالے میں سب سے خوشی کی خبر عمیرہ احمد کے نکاح کی تھی۔ ہماری طرف سے بہت بہت مبارک باد اور دعائیں۔ عنیزہ سید کا ناول، شامِ شہر یاراں، بہت اچھا جا رہا ہے۔ موضوع کے اعتبار سے بھی بہت مختلف ہے۔ اپنے ٹیمپو کی وجہ سے بھی بہت اچھا ہے۔ ایسے نہیں لگتا کہ کہانی کسی جگہ رکی ہوئی ہے۔ آنٹی مجھے کہانیوں پر تنقید کرنا اچھا نہیں لگتا کیونکہ کہانی لکھنا بہت مشکل کام ہے میرے لیے...... اور مجھے ایسا لگتا



ہے جیسے رائٹرز کو تنقید کا نشانہ بنانا ظلم ہے۔ اگر اچھی لگے تو تعریف کریں ورنہ خاموش ہو جائیں لیکن پلیز آپ رفعت جی سے کہیے گا کہ ہم نے سوچا بھی نہیں تھا کہ ستارہ اتنی جلدی فوت ہو جائے گی۔ اس ناول میں ایک ستارہ کے کردار میں ہی تو زندگی نظر آتی تھی۔ دوسری بات یہ کہ اس قسط میں بھی کہانی اُسی جگہ ٹھہری ہوئی تھی۔“ (تبصرے کا شکریہ رفعت سراج زیادہ بہتر جانتی ہیں کہ انہیں اپنا ناول کس طرح لکھنا ہے)

✍ صدف نورین، لاہور سے۔ ”آنٹی جی آج میں بہت خوش ہوں پاکیزہ میرے ہاتھ میں اور یہ جان کر مجھے بے حد خوشی ہوئی ہے کہ آپ نے بہنوں کی محفل میں مجھے جگہ دی۔ یقین جانیں دل باغ، باغ ہو گیا۔ سب سے پہلے تو ناول امانت ٹاپ پر جا رہا ہے۔ شامِ شہر یاراں بھی اچھا لگا اس کے علاوہ راحت وفا اور شیریں حیدر کی تحریریں بھی کمال کی لگیں۔ جلترنگ تو ہمیشہ سے ہی کمال ہے۔ پاکیزہ نے جو اپنا معیار قائم رکھا ہے میری دعا ہے کہ وہ ہمیشہ قائم و دائم رہے۔ آمین۔ وہ آئے بزم میں ساجدہ حبیب صاحبہ کا انٹرویو اچھا لگا تھا تصاویر بھی بے حد اچھی تھیں۔“ (شکریہ ویسے آپ نے کافی پرانے شمارے پر تبصرہ کیا ہے)

✍ ایشل شادیان، گولارچی سے۔ ”امینہ عندلیب کے بارے میں لگی نیوز پڑھ کر رہا نہیں گیا۔ ان کی بیماری کے بارے میں جان کر میں شاکڈ رہ گئی۔ بہت بہت دکھ ہوا، ان کا خط بھی دکھی کر گیا۔ انسان ہی انسانوں کو ڈسنے لگے ہیں۔ امینہ جی میری دعا ہے کہ ربِ کائنات آپ کو صحت و سلامتی والی زندگی عطا کرے۔ (آمین) اور سعدیہ مریم تم تو آتے ہی دھما کے کرنے لگی ہو بھئی۔ یار میں تو ابھی کہانیاں لکھ رہی ہوں۔ ویسے مبارک ہو تمہاری ایک اسٹوری پاس ہو گئی۔ کرن شاہ تم غائب کیوں ہو؟ سعدیہ مجھے تمہاری شاعری پسند آئی۔ اس دفعہ تمام سلسلے وار کہانیوں نے سیڈ کر دیا سب کہانیاں عجیب سے موڑ پر آ پہنچی ہیں۔ دل بہت بوجھل بوجھل ہو گیا ہے۔“ (چلیے آپ جلدی سے جلترنگ پڑھ لیں اور مسکرائیں)

✍ طیبہ عنصر مغل، راولپنڈی سے۔ ”سمجھ میں نہیں آرہا کہ کیا بتاؤں کہ کب سے...... کتنے سال سے آپ کی اور آپ کے جرائد کی مداح ہوں۔ شاید یہ چیز اس وقت سے ہمارے ساتھ ہے جب ابھی ہم اس دنیا میں تشریف نہیں لائے تھے کیونکہ میری والدہ محترمہ بھی پاکیزہ کی پکی خریدار تھیں اور سبز رنگ کے ٹرنک پاکیزہ کے ڈھیر سے بھرے ہوئے تھے۔ سولہ سال سے میری شادی کے بعد شاید میں نے بھی کوئی ایڈیشن مس نہیں کیا ہوگا۔ آپ کی کاوشوں کو خراجِ تحسین پہنچانے کا کوئی لفظ مجھے تو سوجھ نہیں رہا ہے۔ ایک توجہ طلب بات کہ امی کے بعد اب ہماری باقی دو بہنیں اور ہماری بیٹیاں بھی ان رسالوں کو شوق سے پڑھتی ہیں اور میرے میاں جانی بھی...... میرے خط کا جواب ضرور دیجیے گا۔“ (اس محفل میں خوش آمدید...... آپ کی حوصلہ افزائی انشاء اللہ ضرور...کی جائے گی)

✍ ساریہ چوہدری، ڈنگا گجرات سے۔ ”میرا نام ساریہ چوہدری ہے، ضلع گجرات کے اک بہت خوب صورت گاؤں ڈنگا شریف سے میرا تعلق ہے۔ میں دیگر رسائل میں اکثر لکھتی ہوں، میں نے سوچا آج پاکیزہ سے اور انجم آپی سے جان پہچان بنالیں۔ اگر آپ نے مجھے اپنے سلسلوں میں جگہ دی یا میرا خط شامل کیا تو انشاء اللہ اگلے ماہ بھرپور تبصرے کے ساتھ حاضر ہوں گی۔“ (ساریہ چوہدری خوش آمدید، آپ کے خطوط اور آپ کے مراسلات انشاء اللہ باقاعدگی سے شائع ہوں گے کہ اب آپ ہماری جان بھی ہیں اور پہچان بھی)

✍ کوثر خالد، جڑانوالہ سے۔ ”ہزاروں دعائیں میری ذکیہ آپی کے نثار۔ ان سے پوچھ کر بتائیں کہ کس کاغذ پر کس روشنائی سے کیسے لکھتے ہیں قرآن۔ بہت تفصیل سے بتادیں۔ ہو سکتا ہے کئی نگاہیں منتظر ہوں اس تعبیر کی۔ ذکیہ صاحبہ کے انٹرویو پڑھتے ہی آمد ہوئی۔ حمد و نعت سے مشرف ہوئی۔ میرا دل چاہتا ہے دنیا بھر کے رسالوں میں میری حمد نعت شائع ہو اور کوئی سُریلی آواز میں انہیں پڑھ کر مجھے سنائے۔ ذکیہ آپی والی خواہش۔ میں بھی پڑھ تو اچھی لیتی ہوں مگر میری آواز سُریلی نہیں۔ انجم رسالے کی تعریف میں یہی کہوں گی کہ سب سے زیادہ اللہ نبی کی باتیں اس میں ملتی ہیں۔ میں ہر تحریر سے نیکی کے موتیوں کو چن لیتی ہوں اور جن تحریروں سے یہ موتی نہ ملیں تو سبق و عبرت ضرور حاصل کرتی ہوں اور جس میں یہ حسین موتی زیادہ ہوں وہ کہانی میرے لیے بہترین ایوارڈ کی حق دار ہوتی ہے۔ اس بار اول ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو، دوم شیریں حیدر میرا اختر راہ سوم دردانہ نوشین چشم غم آشنا جس میں کچھ کچھ میرا کردار ہے اور باقی معصوم خواہش۔

زندگی کی حقیقتوں سے لبریز ایک آئیڈیل اور پُرتاثیر کہانی جس کی مجھے سالہا سال سے تلاش تھی۔ دردانہ میں آپ کے جذبات کو سلام پیش کرتی ہوں۔ رانجھے کی ہیر، بشریٰ گوندل کیا پُرلطف الفاظ میں زرّیں سبق سکھایا۔ اب دوبارہ میرا پاکیزہ سے رابطہ بھی میری سہیلی بشریٰ شبیر کی وساطت سے ممکن ہوا ہے جو پاکیزہ کی سالہا سال سے خاموش قاری ہیں اور خاموش ہی رہنا چاہتی ہیں۔ ام طیفور آپ کی ٹریجڈی تحریر کی بھی معترف ہوگئی اور ہم تو سب لکھنے والوں کے شیدائی ہیں۔ نایاب جیلانی تو نایاب تحریروں کی مالک ہیں اور انجم جی آپ کی تو کیا ہی بات ہے۔ (شکریہ) تمام رسالہ پڑھ چکی ہوں، راتوں رات اور اتوار کا فائدہ اٹھاتے ہوئے آپ سے مخاطب ہوں کہ تقریباً ہر دن مصروف ہوتا ہے کہ میں ٹیوٹر بھی ہوں بچوں کی، گھر کی ذمے داری مکمل میری بوڑھی ساس کا ساتھ شوہر کا عدم ساتھ کہ وہ اگلے جہاں سدھارے۔ مگر خوابوں میں ساتھ برقرار ہے۔ میں مسز رضا سے بات کرلیتی ہوں مگر چونکہ آپ نے منع کردیا تو مناسب نہیں۔ چلیے آپ سے کرلیتی ہوں۔ میں بک اسٹال پر یکم کو ایک اور رسالہ لینے گئی تو بابا جی ڈاک خانے رسالے کا پتا کرنے گئے ہوئے تھے تو میں پاکیزہ جنوری والا پکڑے اپنی نعت وغیرہ دیکھ رہی تھی کہ اپنی پسند کی بہنوں کا خط پڑھتے، پڑھتے مسز رضا کا نام نظر پڑا میں دلچسپی سے پڑھتے حیران رہ گئی۔ تنقید زبردست پر...... اپنے آپ کو کوس رہی تھی کہ خواہ مخواہ ہی رسالوں سے جُڑ رہی ہوں دوبارہ آئندہ ہم طویل صبر کرلیں گے اگر جو آپ تحمل کریں۔ بس میرے لیے یہی سکون بہت ہے کہ میرا سب کچھ من وعن شائع ہوا۔ میرے لیے یہی سند کافی ہے۔ (آپ ماشاء اللہ بہت ٹیلنٹڈ ہیں) تمام مریضوں کے لیے دعا کرتی رہوں گی انشاء اللہ۔ صبائیہ کی کامیابی کے لیے خصوصی اور امینہ عندلیب کے لیے بھی خصوصی...... امینہ کی بہادری پر اسے سلیوٹ پیش کرتی ہوں۔ بھئی فریدہ تو اتنی ہیں کہ بس...... سب خوش رہیں چھوٹی چھوٹی نثری شاعری بہت اٹریکٹ کرتی ہے۔ مونا سکندر...... نگہت غزل صدف نورین، شہناز کرن، کوثر اعجاز، مرسلہ لاریب، ارم کمال، عنبرین سب نے اچھا لکھا...... زورِ قلم اور زیادہ...... صبا میری پیاری بیٹی تھی جو پندرہ سال معذوری میں تڑپتی ہنستی جدا ہوئی پروین میری دو جیٹھانی، دیورانی، عالیہ میری بہن رضا، ثمر بیٹے، نسرین بچوں کی پھپو، ممانی، محسن اس کا بیٹا...... عظمیٰ میری بھابی، کرن میری سسرالی بھتیجی اور کچھ ابنارمل بارہ سال کی ہے تیسری میں مجھ سے پڑھتی ہے۔ شمیم اک محسن اور خفا سی دیورانی بوجھ؟ پیاری اللہ کرے اسے میری دعائیں لگ جائیں، آمین۔ کہنا یہ ہے کہ ناموں کا اشتراک میرے لیے بہت مسرت بخش ہوتا ہے۔ ارے ہاں راحت لاہور میری نسرین کی سہیلی...... آخری گزارش آپ کی بیٹی عظمیٰ کی تحریر پڑھنا چاہتی ہوں۔ جلد شائع کریں۔ انجم آپ بہت کامیاب ہیں محبتیں پالینے میں، کبھی مجھے بھی اپنا جھوٹا کھلائیں ناں...... اللہ حافظ و ناصر...... باقی پھر کبھی......" (کوثر اللہ آپ کو سلامت رکھے آپ کس قدر ایکٹو اور صبر کرنے والی خاتون ہیں، ایسی مایہ ناز خاتون کا جھوٹا تو میں کھانا چاہوں گی)

✍ اُمِ ارفع، بھکر سے۔ "پاکیزہ کی میں بہت پرانی خاموش قاری ہوں پڑھنے لکھنے کا جنون کی حد تک شوق ہے، کتابیں ہمیشہ میری بہترین ساتھی رہی ہیں اسکول سے پڑھ کر جب فارغ ہوئی تو بغیر پڑھنے لکھنے کے میرے لیے وقت گزارنا مشکل ہوگیا۔ تب سے میں نے پاکیزہ سے دوستی لگالی اور اب ایسی عادت پڑ گئی ہے پاکیزہ کی کہ جب تک ہر ماہ کا پاکیزہ پڑھ نہ لوں چین نہیں آتا۔ پڑھنے کے ساتھ مجھے لکھنے کا بھی شوق ہے بچپن میں بھی اور اب بھی کئی بار لکھنے کا سوچا مگر افسوس کہ میں کبھی اپنی سوچ کو عملی جامہ نہ پہنا سکی جب بھی لکھنا شروع کرتی کسی نہ کسی مجبوری کی بنا پر کہانی ادھوری رہ جاتی، حقیقت میں، میں داد دیتی ہوں اپنی مصنفین کی ہمت اور حوصلے کی... جو وقتاً فوقتاً کچھ نہ کچھ لکھتی رہتی ہیں ورنہ میرے خیال میں تو ایک عورت کے لیے اپنی گھریلو زندگی سے وقت نکال کر لکھنا ایک بہت مشکل کام ہے۔ بہر حال میں بھی مشکل پسند ہوں اور پُرعزم ہوں کہ ادارہ پاکیزہ ڈائجسٹ کی جانب سے حوصلہ افزائی ہوئی تو آئندہ بھی لکھنے کی کوشش کرتی رہوں گی آپ کے ادارے کو بھیجی جانی والی کہانیاں اے زندگی اور خود کو کبھی خوابوں کے حوالے نہیں کرنا۔ میری زندگی کی پہلی کہانیاں ہیں، یقیناً غلطیاں اور کمی کوتاہی ہوگی جس کی میں آپ سے امید کرتی ہوں آپ نشاندہی کردیں گی اور یقیناً حوصلہ افزائی بھی کریں گی۔" (جی ضرور، اپنی کہانیوں کے بارے میں آپ دفتر میں آمنہ حماد کو فون کرکے پوچھ لیجیے)

✍ صائمہ سجاد بخش، کوہاٹ سے۔ "میں بہت سا بہت اچھا لکھنا چاہتی ہوں کوشش کرتی ہوں لیکن کبھی ایسا ہوتا ہے کہ



خط قدرے تاخیر سے پوسٹ ہوتے ہیں لیکن جب لگ جاتی ہیں تحریریں تو بہت خوشی ہوتی ہے۔ اللہ آپ سب کو ہمیشہ خوش رکھے۔ تقریباً سبھی افسانے مختصر تھے۔ شاہدہ ملک، غزالہ فرخ نے اچھا لکھا۔ رضوانہ پرنس کا ایک نئے موڑ پر اچھا جارہا ہے۔ مدیحہ عدنان کے رواج کا اختتام۔ اچھا اینڈ تھا مرد ہمیشہ کسی نہ کسی روپ میں عورت کا محتاج ضرور ہوتا ہے لیکن وہ یہ بات کبھی کہتا نہیں ہے۔ عورت سے کہ وہ عورت کے بغیر کچھ بھی نہیں ہے لیکن عورت فقط یہی جملہ سننے کی خواہش میں اپنی عمر گزار دیتی ہے۔ غزالہ نگار اورکزئی کے والد کی وفات کا سن کر افسوس ہوا۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت کرے اور ان کے اہلِ خانہ کو صبر دے۔ اداریے میں آپ نے جوائنٹ فیملی سسٹم کے بارے میں جو لکھا ہم اس سے اتفاق کرتے ہیں۔ جوائنٹ فیملی سسٹم کا رواج ختم کرنے میں میڈیا کا بڑا ہاتھ ہے۔" (ٹھیک کہہ رہی ہیں آپ)

✍ ثنا اجالا، بھلوال سے۔ "پاکیزہ مائی موسٹ فیورٹ ہے سب سے پہلے رواج پڑھا سائرہ کا پڑھ کر دکھ لگا محبت میں ایسے ہی ہوتا ہے کوئی بات نہیں سائرہ ایسا تو ہوتا ہے۔ اینڈ اچھا تھا میرے خیال میں تو مرد، عورت کا محتاج نہیں ہوسکتا۔ مطلب جیسی بونگیاں مارتے ہیں مرد چاہے محبت میں، چاہے کسی بھی جگہ خیر اچھی کہانی تھی۔ ترکِ وفا داؤ نایاب جیلانی زبردست تھا رتیز اشی نام ڈفرنٹ ہے لیکن یار موبائل والی کہانی اچھی تھی لیکن یہ کہانی پڑھ کر میں پریشان ہوگئی۔ سب افسانے زبردست رہے لیکن روزی کی تلاش زبردست تھی بہت پیاری لگی روزی کو ڈھونڈ رہا تھا نہ کہ روزگار کو انٹرسٹنگ ناں۔" (پسندیدگی کا شکریہ)

✍ فصیحہ آصف خان، ملتان سے۔ "پاکیزہ کے توسط سے کہنا چاہوں گی کہ آخر ہمارے ڈراموں بلکہ ٹی وی سے ہی دوپٹا غائب ہوتا جارہا ہے۔ (نہ صرف دوپٹا، آستین بھی) مجھے اور کسی رائٹر سے شکوہ نہیں نہ ٹی وی سے بس عمیرہ احمد سے یہ کہنا چاہوں گی کہ وہ اپنے ڈرامے میں ہر عورت کے لیے دوپٹا لازمی قرار دیں، رومیصہ اور اس کی خالہ دوپٹے کا صحیح استعمال کررہی ہیں اب تک جبکہ باقی خواتین خود کو ماڈرن کہلانے کی جستجو اور ہائی کلاس کی تہذیب کا بھرپور فائدہ اٹھارہی ہیں۔ باپ، شوہر، دیور، بیٹا، انہیں کسی رشتے کا پاس نہیں ہے جبکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ اپنے سینوں کو ڈھانپو.... کجا یہاں دوپٹا ندارد، یہ کیسی تہذیب ہے؟" (گڑیا آپ کی بات بالکل ٹھیک ہے مگر اس میں کوئی رائٹر بھی قصور وار نہیں ہے کیونکہ ہم لوگ پروڈکشن نہیں کرتے، یہ کام پروڈکشن کرنے والوں کا ہے)

✍ امینہ عندلیب، سلانوالی سے۔ "میری طرف سے پیاری باجی انجم انصار محترمہ باجی عذرا رسول ادارے کے تمام اراکین، مصنفات، شاعرات، تبصرہ نگار، قارئین تمام پیاری بہنوں کو پاکیزہ کی سالگرہ مبارک۔ باجی پاکیزہ کو جو عروج حاصل ہے بامِ عروج پر ہے، یہ سب آپ کی ان تھک محنت، لگن اور محبت، بے لوث خلوص کا نتیجہ ہے اور ہماری رائٹرز اپنے قلم کے ذریعے اصلاحی کہانیاں لکھتی ہیں جو حقیقت پر مبنی ہوتی ہیں۔ مدیحہ عدنان کا منی ناول بے حد پسند آیا۔ یہ سب کچھ ہمارے معاشرے میں ہورہا ہے۔ پاکیزہ کی طرح ہماری بہنوں کی تحریر بھی پاکیزہ اور شگفتہ ہوتی ہے۔ پاکیزہ ڈائری کی تعریف نہ کی جائے یہ ہو ہی نہیں سکتا ہماری پیاری بہن عظمیٰ آفاق بہت اچھی تحریر لگاتی ہیں۔ بے حد اچھا انتخاب ہوتا ہے۔ حمد باری تعالیٰ، نعت رسول، اچھی باتیں، لطیفے، شاعری، ڈائری کا حصہ ہیں۔ یہ میں اور میرے علاوہ سب بہنیں، بہنوں کی محفل پڑھتی ہیں اس کے بعد پاکیزہ ڈائری روحانی مشورے، جلترنگ سب پڑھتی ہیں۔ اس ماہ مارچ کے شمارے میں پاکیزہ، ڈائری میں اقصیٰ عمران نے ٹیچرز کے حوالے سے لکھا سب کا ہنس، ہنس کر برا حال ہوگیا۔ واقعی گھوڑے کی طرح بھاگ کے ڈیوٹی پر پہنچ تو جاتی ہیں ہائے کسی کا جوتا ٹوٹ جاتا ہے، کوئی دوپٹا بھول آتی ہیں۔ کسی نے جراب الٹی سیدھی پہنی ہوتی ہیں۔ (قہقہہ) پرنسپل کے اشاروں پر سچ بندریا کی طرح ناچتی ہیں۔ واقعی اپنے بھائیوں کی شادی پر نہیں اتنا ناچتی ہوں گی، کیا کھانے پکتے ہیں اور اپنے بچوں اور بے چارے شوہروں کو کچے پکے کھانے مزید نہیں لکھوں گی کہ میں خود ٹیچر ہوں۔ میرا انتخاب آمنہ حماد بہت اچھی شاعری لگاتی ہیں۔ شائستہ زریں کے سروے، پکوان، انٹرویو، روحانی مشورے سب پاکیزہ کے ستارے ہیں، آپ نے اتنی بیماری کی حالت میں بہار نمبر سجایا سچ آنکھوں میں آنسو آگئے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو شفائے کاملہ عطا فرمائے اور آپ کا سایہ بھی مجھ پر ہمیشہ قائم رکھے، آمین۔ محترم آنٹی ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کے لیے تو بہت دعائیں نکلتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ عطا فرمائے، کتنی عاجزی، سادگی،

اپنائیت ہے، دل بھر آیا۔ کالج لائف میں آنٹی ذکیہ بلگرامی اور بشریٰ رحمٰن کے ناول پڑھا کرتی تھی۔ اپنی پیاری بہن عمیرہ احمد کو زندگی کا نیا سفر مبارک ہو۔ اللہ تعالیٰ عمیرہ احمد کو خوشیوں بھری زندگی سے نوازے، آمین۔ سنبل اعوان کی اتنی محبت میں تو اپنی پیاری بہنوں کی محبت کی مقروض ہوں۔ لاہور آنا ہوا کوشش کروں گی سفر نہیں ہوتا، طبیعت خراب ہو جاتی ہے۔ اتنے پیار، دعاؤں کے لیے بے حد مشکور ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت رکھے، آمین۔ مجھے اپنی تمام بہنیں بے حد پیاری لگتی ہیں۔ 103 بہنوں کے نام تو مجھے زبانی یاد ہیں اور میں نام لے کر دعائیں مانگتی ہوں۔'' (جزاک اللہ)

مبشرہ ناز، کراچی سے۔ ''اس ماہ کے پاکیزہ پر سردیوں کے حساب سے ماڈل کافی اچھی لگی۔ مجھے کچھ کہنا ہے، اس مرتبہ بہت بہترین تھا۔ ناول امانت میں ستارہ کی موت پڑھ کر تو یوں لگا دل کی دھڑکن ایک پل کو وہیں رک گئی آئی کانٹ بلیو اٹ۔ رفعت سراج سے ریکوئسٹ ہے پلیز ستارہ کی موت کی وضاحت ضرور کیجیے گا۔ عنیزہ سید کا ناول بھی اچھا چل رہا ہے۔ ناولٹ میں مدیحہ عدنان کا رواج بہت اچھا لگا۔ رضوانہ پرنس کی تحریر تو اپنے اچھوتے رنگ کے ساتھ بہت دلچسپ چل رہی ہے۔ افسانے بھی تمام بہترین تھے اور جلترنگ کے علاوہ فیس بک کے تو کیا کہنے۔'' (شکریہ)

گیتی آرا، کراچی سے۔ ''تین مہینے کے گیپ کے بعد آپ کی محفل میں شریک ہو رہی ہوں، امید ہے ہمیشہ کی طرح آج بھی خوش آمدید کہیں گی۔ باجی سب سے پہلے تو آپ کو ہماری طرف سے اتنا کامیاب سیریل محبت ہم سفر میری کی کامیابی پر ڈھیروں مبارک باد۔ ماہ فروری کے پاکیزہ کو پاتے ہی سب سے پہلے تو سرورق کی حسینہ کے حسن میں کھو سے گئے۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں انجم باجی کچھ کے اندر بہت سی کارآمد باتیں گہری اور دل کو لگنے والی باتیں کہہ جاتی ہیں۔ آگے چل کر سکینہ فرخ عہد کے ساتھ حاضر تھیں جو واقعی میں آج کل کے حالات کو دیکھتے ہوئے ایک زبردست تحریر اور عہد تھا۔ مصباح نوشین کی محبت کا دیوتا ایک دلچسپ اور اچھوتی تحریر تھی۔ سیما یاسمین مجتبیٰ کی روزی کی تلاش نے سلیم اور مسز سلیم کی طرح ہمیں بھی اچنبھے میں ڈال دیا کہ جسے ہم روزگار والی روزی سمجھ رہے تھے وہ نام کی روزی نکلی۔ گل رعنا کی مرد کی جوتی ایک ہلکی پھلکی تحریر تھی اور اچھی تھی لیکن ایک بات سمجھ میں نہیں آئی کہ رائٹر کو عورت کے مرد کی جوتی ہونے والی بات پر اتفاق ہے یا اختلاف لگتا ہے کہ وہ دونوں ہی بات سے اتفاق بھی رکھتی ہیں اور اختلاف بھی۔ غزالہ فرخ کی کاغذ کی ناؤ اپنے اندر ڈھیروں سسپنس لیے ایک دلچسپ اور منفرد تحریر تھی بلکہ اس ماہ میں میری نظر سے جتنے بھی افسانے گزرے ان میں اس ماہ کی سب سے اچھی اور منفرد تحریر رہی جس کا اینڈ خاصا دلچسپ اور منفرد نکلا پڑھ کر دیر تک مزہ آتا رہا۔ شاہدہ ملک کی اندھیرے اجالے آج کل کے تصنع، بناوٹ دکھاوے سے بھرپور ماحول کے خلاف لکھی گئی ایک سبق آموز تحریر تھی۔ شمع ہدایت واقعی میں ہم جیسے بھٹکے ہوئے لوگوں کے لیے شمع ہدایت ہے۔ خواتین کی عزت واحترام اور بیٹی کی کفالت اور پیدائش کے حوالے سے احادیث اور دین کی باتیں ہمارے لیے کسی طور مشعلِ راہ سے کم نہیں۔ کون سا روپ ہے درکار محبت میں خالد معین کی بات پسند آئی۔ محبت کے حوالے سے کہ یہ ایسا اسم اعظم ہے جو دل سے دل کا رشتہ جوڑتا ہے واہ، واہ کیا بات کہی ہے۔ پاکیزہ کی ڈائری اور سندیسے ہمیشہ کی طرح اس بار بھی دلچسپ اور زبردست رہے اور اب باری تھی پاکیزہ کے سب سے بہترین سلسلے اور اپنے پسندیدہ جلترنگ کی جس کو پڑھ کر واقعی میں دیر تک ہنسی کہ جلترنگ سے بج اٹھتے ہیں جیسے اس دفعہ کا مینارِ محبت جسے پڑھ کر ہنسی کے ساتھ ساتھ دیر تک آئینے میں اپنی شکل نظر آتی رہی۔'' (شکریہ)

صائمہ یاسر شاہ، کراچی سے۔ ''پاکیزہ بہنوں کو پاکیزہ کی سالگرہ مبارک ہو۔ میرا تبصرہ شاید پرانا لگے۔ سرورق پر سیاہ آنچل سر پر ٹکائے سوبری ماڈل اچھی لگی۔ مجھے کچھ کہنا ہے کی پہلی دس لائنز پر عمل کرنا ان لوگوں کے لیے شاید بہت مشکل ہو جو اپنے اردگرد کے لوگوں کے رویوں سے شدید مایوس ہو چکے ہیں اور باقی کی سات لائنز کو نظر انداز کرنے والے نہ چاہتے ہوئے بھی دوسروں کو مزید پریشانی میں مبتلا کر سکتے ہیں چنانچہ آئیں، آج سے ہی ان گہری مگر آسان باتوں پر عمل کر کے زندگی کو سہل بنائیں۔ دین کی باتیں پڑھ کر ایمان تازہ کیا۔ رفعت سراج کے ناول امانت میں کائناز کے علاوہ تمام کردار غمِ زندگی کے دام میں جکڑے ہوئے محسوس ہوئے۔ شام شہر یاراں کے اگلے حصے کا انتظار رہے گا۔ کہیں دیپ جلے کہیں دل میں محسن رضا نے ایک سانولی اور کم صورت لڑکی کے لیے جن خیالات کا اظہار کیا خدا یہ خیالات ہر لڑکے اور اس کی ماں کے دل پر نزول فرمائے۔ سارے افسانے اچھے تھے۔ منحوس ایک فکر انگیز تحریر تھی۔ اللہ



تعالیٰ کسی کو منحوس نہیں بناتا۔ ہمارے معاشرے کو اپنے دام میں جکڑے ہوئے دقیانوسی خیالات ہمیں منحوس قرار دیتے ہیں۔'' (تبصرے کا شکریہ)

عائشہ، نامعلوم مقام سے۔ ''آپا، میں آپ کے لیے نئی ہوں لیکن آپ نہیں، میں پاکیزہ میں آپ کے بارے میں پڑھتی رہتی ہوں۔ اس لیے میں آپ کو اپنی کچھ شاعری بھیج رہی ہوں پلیز میری رہنمائی فرمائیں اور اگر اشاعت کے قابل ہو تو اس کو شائع بھی ضرور کیجیے گا۔ میں یہ شاعری کب سے آپ کو بھیجنا چاہ رہی تھی لیکن خود میں حوصلہ نہیں پا رہی تھی پھر ایک دوست کے کہنے پر آج میں نے حوصلہ کر ہی لیا۔ آپ مجھے ضرور بتائیے گا کہ مجھ میں صلاحیت ہے یا نہیں۔'' (خوش آمدید، شاعری میں جان ہے مگر آپ نے اپنے خط کے ساتھ ہی لکھی ہے اس لیے شائع نہیں ہو سکی۔ آئندہ اپنی ہر نظم الگ الگ صفحات پر لکھیے گا اور اپنے شہر کا نام بھی ضرور لکھیے گا)

شاز یہ گل، مانسہرہ سے۔ ''آپ کی تحریریں مجھے بہت اچھی لگتی ہیں اور دین کی باتیں یہ سب جب پڑھتی ہوں تو اک عجیب سی انسیت محسوس کرتی ہوں۔ آپ کی باتیں بہت سحر انگیز ہوتی ہیں بہت بار چاہا کہ آپ کو خط لکھوں اور بہت بار لکھا بھی لیکن بھجوانے کی ہمت نہیں کر پائی یہ سوچ کر کے میرا اندازِ تحریر اتنا اچھا اور خوب صورت نہیں کہ آپ کے معیار پر پورا اتر سکے مگر اس بار دھڑکتے دل اور لرزتے ہاتھوں سے لکھنے کی ہمت کر رہی ہوں اور استدعا کرتی ہوں کہ نظرِ کرم کیجیے گا۔ میرا مسئلہ ڈائجسٹ میں شامل نہ کیجیے گا بلکہ پڑھنے کے بعد اپنے دل کے نہاں خانوں میں رکھ لیجیے گا ہو سکے تو میری رہنمائی فرمائیے گا مجھے آپ سے بہت امیدیں وابستہ ہیں۔'' (گڑیا کسی دن آپ مجھے فون کر لیں اس محفل میں تو تفصیلی باتیں نہیں ہو سکتیں)

کوثر پروین، میلسی سے۔ ''میری خط لکھنے کی وجہ صرف ایک ہے اس بار اور وہ یہ کہ پلیز، پلیز مجھے یہ بتا دیں کہ کیا میں آپ کے ادارے کے پتے پر اگر نمرہ احمد کے نام خط لکھوں ذاتی طور پر تو کیا وہ نمرہ آپی تک پہنچا دیا جائے گا؟ بے شک آپ میرا یہ خط شائع نہ کیجیے گا مگر جواب ضرور دیجیے گا۔ کل میری بی ایڈ کی ورکشاپ ہے اور اتنے دن اس کی تیاری میں ہی نکل گئے اب بڑی مشکل سے وقت نکال کر خط لکھ رہی ہوں۔ نمرہ احمد مجھے بہت اچھی لگتی ہیں۔ ان کی تحریروں کی میں دیوانی ہوں۔'' (جی ہاں آپ خط بھیج دیجیے، نمرہ کو بھجوا دیں گے)

عنبر وسیم، گوجرانوالہ سے۔ ''اس دفعہ پاکیزہ قدرے دیر سے آیا۔ بہنوں کی محفل جلدی سے کھولی اور آپ کی بیماری کا پڑھ کر دل دھک سے رہ گیا...... آپ کو فون کیا تو معلوم ہوا کہ کوئی اسے اٹھا ہی نہیں رہا ہے۔ انجم آپی آپ کے لیے اور پاکیزہ کے لیے بے شمار دعائیں ہیں۔'' (جزاک اللہ)

مسز حسین، ٹورنٹو سے۔ ''انتہائی بیماری کی حالت میں کراچی آئی اور بیٹی کی رخصتی ہوئی مگر اس کے بعد اتنی بیمار رہی کہ کسی بہن کو فون کرنے کی ہمت تک نہیں ہو سکی پھر بھی ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کا انٹرویو پڑھ لیا ہے...... میری جانب سے ان کو مبارک باد اور خصوصی سلام ضرور پہنچا دینا۔'' (آپ کی رائے پہنچائی جا رہی ہے)

✉ شگفتہ بانو، سندھ۔ اس محفل کے توسط سے بارہا دیگر بہنوں سے بھی التماس کر چکی ہوں کہ میرے موبائل پر الٹے سیدھے میسجز، شاعری اور معلوماتِ عامہ مت بھیجا کریں۔ جی ہاں میں پڑھے بغیر ڈیلیٹ کر دیتی ہوں تو کیا مصیبت ہے تمہیں اپنے پیسے برباد کرنے کی جو ایک دن میں تم مجھے پچاس ایس ایم ایس بھیجا کرتی ہو...... اللہ کے واسطے معاف کر دو۔

✉ برادرم طارق فیروز، لاہور۔ آپ کا خط پڑھا توجہ دلانے کا شکریہ، ہمارے ہاں ایک افسانہ تقریباً چار مرتبہ پڑھا جاتا ہے سب سے پہلے میں اسے پڑھ کر او کے کرتی ہوں، اس کے بعد آفس میں کتابت کے وقت اور کتابت کے بعد دو سے تین بار پڑھا جاتا ہے۔ انسان ہونے کے ناتے ہم سے بھی غلطیاں ہو جاتی ہیں اور کوئی جملہ ایسا بھی چوک جاتا ہے جسے شامل نہیں ہونا چاہیے تھا کیونکہ غلطی بہر حال غلطی ہی ہوا کرتی ہے آپ نے بالکل درست لکھا ہے کہ دوسری شادی کرنے کے لیے بیوی سے اجازت لینے کا قانون حکومتِ پاکستان کا ہے۔ اللہ کا نہیں ہے اور یہ صدر ایوب کے زمانے میں بنایا گیا تھا۔ آپ کے ہم بے حد مشکور ہیں کہ آپ پاکیزہ اتنے شوق ذوق سے پڑھتے ہیں بہر حال خط لکھنے کا بے حد شکریہ...... اللہ تعالیٰ ہماری اس غلطی اور دیگر تمام غلطیوں اور کوتاہیوں کو معاف فرمائے۔ آمین۔ جزاک اللہ!

رضیہ بیگ، سرگودھا۔ اس محفل میں خوش آمدید...... پیاری بیٹی ہمارے سلسلوں میں ڈر ڈر کر حصہ نہ لو...... بلکہ جوش و خروش کے ساتھ شامل ہو جاؤ...... ہاں تبصرہ بھی باقاعدگی سے لکھو...... اور انشاء اللہ تم رائٹر ضرور بنوں گی...... ہاں تم مجھے فون کر سکتی ہو۔

آسیہ اشرف، کراچی۔ گڑیا...... آپ پاکیزہ کی تحریریں بغور پڑھیں ہر لکھنے والے کو اپنی تحریر میں کبھی کوئی خامی نظر نہیں آیا کرتی ہے۔ اس لیے آپ مطالعہ زیادہ سے زیادہ کریں...... اب میرے پاس اتنا وقت تو ہوتا نہیں ہے کہ ہر بہن کو اس کے افسانے کی خوبیاں اور خامیاں بتا سکوں...... بہرحال اپنا دل چھوٹا مت کریں۔ مختصر افسانے لکھیں۔ انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

جبیں ہاشمی، بھیرہ۔ دلی مبارک باد عمرے کی سعادت حاصل کرنے کی اور آپ کی بے حد مشکور بھی ہوں کہ آپ نے ہمارے نام کا طواف بھی کیا۔ جزاک اللہ!

نسرین ناز، کراچی سے پوچھتی ہیں کہ بال لمبے کرنے کا آزمودہ نسخہ بتادیں اور بچوں کے قد اگر چھوٹے ہوں تو کیسے لمبے ہوں۔ ان کی عمریں بارہ سے چودہ سال کے درمیان ہیں توجہ دیجیے۔

مسز ثریا خان، سندھ سے پوچھتی ہیں کہ کچھ بھی پکائیں کھانے میں ذائقہ نہیں آتا۔ اس کی کیا وجہ ہے۔ میرے حساب سے تو بسم اللہ پڑھ کر کھانا پکانا شروع کیا کریں اور جو چیزیں بھی پکائیں اس پر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کیا کریں۔

مسز نگہت غفار، کراچی سے۔ ”ہمیشہ کی طرح مجھے کچھ کہنا ہے... انجم جی آپ نے بے حد سچی اور گہری باتیں کی ہیں اللہ آپ کو سدا سلامت رکھے اور آپ کے ذہن اور قلم میں اضافہ فرمائے۔ (آمین) دین کی باتیں اور سیدنا حامد جیسی مقدس تحریروں کی کیا تعریف کروں، قلم اور ذہن تعریف کرنے سے قاصر ہے۔ قسط وار کہانیاں بڑی ہی خوب صورتی سے محوِ سفر ہیں۔ ریت گھروندا سعدیہ رئیس کی کہانی بہت اچھی لگی خاص طور پر اختتامی پیراگراف، شبانہ شوکت کی کہانی ہم کچھ اور سمجھے تھے سیما بنت عاصم کی تحریر رضوانہ پرنس اک نئے موڑ پر اگلی قسط کا بے چینی سے انتظار ہے۔ اللہ تعالیٰ تمام مصنفین کے قلم اور ذہن میں وسعت پیدا فرمائے۔ (آمین) پاکیزہ ڈائری میں حمد باری تعالیٰ، نعت رسول مقبول، کیسے پائیں گے؟ درود شریف خواہش بے حد پاکیزہ اور مقدس تحاریر ہیں۔ جلترنگ ہمیشہ کی طرح بے حد پُرلطف اور مزاحیہ تھا انجم جی ہزاروں برس جئیں اور لوگوں کو مسکراہٹ دینے والی اس ہستی کو اللہ ہمیشہ سلامت اور صحت مند رکھے۔ (آمین) میں اکثر گنگناتی ہوں۔“ سائرہ مثال، نگہت آصف، فصیحہ آصف، نزہت ضیاء، شائستہ اعجاز، ماہ نور، فاطمہ بلال کی پسند اچھی لگی۔ بہنوں کی محفل میں پیاری سی فریدہ جاوید فری کے پیروں کی تکلیف کے بارے میں پڑھ کر پریشانی ہوئی۔ فریدہ جی کی ٹانگوں میں ہڈیوں کے گودے کا مسئلہ ہے میرے گھٹنے میں شدید تکلیف ہے میں زمین پر نہیں بیٹھ سکتی سیڑھیاں بہت زیادہ ایمرجنسی میں استعمال کرتی ہوں۔ پاؤں فولڈ نہیں کر سکتی تو مجھے کسی آرتھوپیڈک نے بتایا کہ آپ کے گھٹنے کا گوشت گھس رہا ہے اس پر میرے بہنوئی نے بتایا کہ باجی میرے ایک دوست کی بیوی کے ساتھ یہ ہی مسئلہ تھا بالکل بیڈ پر بیٹھ گئی تھیں تو ان کو کسی نے مشورہ دیا کہ صبح جب قصائی اپنی دکان پر گائے کا گوشت بنا رہے ہوں تو ان سے کہنا جب گائے کے گھٹنے پر وار کرو تو اس میں سے نکلنے والا چکنا چکنا سا مادہ کسی برتن میں جمع کرو اور اسے لا کر گھٹنوں پر ہلکی ہلکی مالش کرو اور اس حصے کو دھوپ کھلاؤ۔ کچھ ہی عرصے میں بھائی اگر کسی بہن یا بھائی کو فائدہ ہو جائے تو یہ ہمارے لیے بہت خوشی اور مسرت کی بات ہوگی۔ فائدہ حاصل کرنے والے بہن بھائی یا بزرگ اپنی دعاؤں کا اِک لمحہ نگہت غفار کے لیے وقف کر دیں، نوازش ہوگی۔“ (پیاری نگہت آج کل کسی کے پاس اپنے لیے وقت نہیں ہے آپ کہہ رہی ہیں دعاؤں کا ایک لمحہ نگہت غفار کے لیے وقف کر دینا۔ میری بہن، دعا دل سے نکلتی ہے جب کام ہو جاتا ہے تو آج کل کون کس کو یاد رکھتا ہے۔ جزاک اللہ)

عطیہ زہرا، کراچی سے۔ ”میں نے آپ کا انشائیہ مجھے کچھ کہنا ہے پڑھا جو کہ گزرے سال کی پوری تصویر واضح کرتا ہے۔ اللہ کرے یہ سال ہم سب کے لیے مبارک ثابت ہو، آمین۔ اس کے بعد خصوصی مضامین میں رفعت سراج کا مضمون سنگار پڑھا اور سوچا کاش میں بھی اس محفل کا حصہ ہوتی اور رفعت سراج سے مل پاتی تو کتنا اچھا ہوتا۔ خیر کبھی نہ کبھی شاید مل ہی لیں۔ اس کے بعد زمر نعیم کا ناولٹ پڑھا۔ زمر نعیم سے کیونکہ میں مل چکی ہوں اس لیے کہانی پڑھتے وقت ان کا سراپا





نظروں میں چھایا رہا اور جہاں تک کہانی کے ٹاپک کی بات ہے جو وہ پرانا تھا۔ ہاں اس کا اینڈ خاصا مختلف تھا ورنہ تو میاں بیوی اینڈ میں خوش ہو جاتے ہیں۔ اک دوجے کو منا لیتے ہیں جبکہ اس کے اینڈ میں اک سبق دیا گیا ہے اس کے علاوہ باقی دو ناولٹ بھی اچھے تھے۔ افسانوں میں ابھی صرف مات ہی پڑھا ہے جو کافی اچھا لکھا ہوا ہے۔ سب سے زبردست نمرہ احمد کا مکمل ناول پارس اس کے اینڈ نے چونکا دیا۔ بہت خوب نمرہ احمد کیونکہ یہ کہانی ان کی باقی کہانیوں سے مختلف تھی لیکن انہوں نے خوب نبھائی۔ باقی انجم باجی دوسرے سلسلے سب بہتر تھے۔ بہنوں کے خطوط سے لے کر شاعری تک اور ہاں میں فریدہ جاوید فری کے لیے دعا گو ہوں۔ اللہ ان کو صحت دے اور فریدہ خانم جو میری بہت اچھی دوست ہے اللہ پاک اس کو خوش رکھے، آمین۔“ (آپ کی رائے پہنچائی جارہی ہے)

مہک فاطمہ، بورے والا سے۔ ”یہ تو آپ نے بہت ہی اچھا کیا جو کہانیوں کی فہرست میں سے تصویریں ہٹا دیں ورنہ سب بہت گڈمڈ سا لگتا تھا۔ صائمہ اکرم کے ناولٹ کی کردار نگاری کمال کی تھی اور اندازِ تحریر بہت سادہ اور متاثر کن تھا۔ نمرہ احمد کے ناول پارس کی اٹھان تو خاصی اچھی تھی لیکن درمیان کچھ بوریت محسوس ہوئی جیسے اوور سسپنس کریٹ کیا جارہا ہو اینڈ بہرحال ٹھیک تھا عنیزہ سید بھی کہانی کو بہتر انداز میں آگے بڑھا رہی ہیں افسانے بھی سارے بہتر تھے۔“ (شکریہ)

سحر فیروز، سیالکوٹ سے۔ ”انجم آنٹی جی پتا نہیں آپ کو یاد ہو کہ نہ یاد ہو کہ کبھی ہم بھی بہنوں کی محفل میں بلا ناغہ شرکت کیا کرتے تھے۔ کبھی ہماری چھوٹی چھوٹی تحریریں بھی پاکیزہ ڈائری کی زینت بنتی تھی۔ کبھی ہمارے سوال بھی بزم پاکیزہ میں انعام یافتہ ہوا کرتے تھے کبھی بلاعنوان کے لیے عنوان تجویز کر کے کیش کے حق دار ہوا کرتے تھے اور کبھی ہماری غیر حاضری بھی بہنوں کو محسوس ہوا کرتی تھی...... او ہو اب تو نہ وہ بہنیں رہیں اور نہ ہم جیسی بہنوں کی محفل میں اور نہ ہی انعامات کی بارش۔ میرا خیال ہے کچھ کچھ یاد آرہا ہے آپ کو اس ماہ خط لکھا آپ کو یاد دلانے کے لیے۔“ (مجھے تم بالکل یاد آگئی ہو اب باقاعدگی سے شرکت کرنا)

پروین افضل شاہین، بہاول نگر سے۔ ”اس بار مارچ کا بہار نمبر دلکش سرورق سے سجا میرے ہاتھوں میں ہے۔ سلسلے وار دونوں ناولز اور منی ناول خوب جارہے ہیں۔ ان کے علاوہ چشم غم آشنا، ترکِ وفا، رانجھے کی ہیر، حسب نسب، مکافاتِ عمل، لوہے کی نیکی، میں بھلا کون ہوں اور بند مٹھی بھی پسند آئے۔ سروے بھی پسند آیا۔ وہ آئے بزم میں ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی سے ملاقات خوب خوب رہی۔ ہماری دعا ہے باجی آپ اور رضوانہ پرنس، امینہ عندلیب، ذکیہ ایوب، عالیہ بشیر، نگل شاہین کو اللہ تعالیٰ مکمل تندرستی عطا فرمائے، آمین۔ مرحومین کو جنت میں جگہ دے۔ میرے پاپا جان 29 جنوری 2014ء کو اللہ کو پیارے ہو گئے ہیں۔ دعا فرمائیں اللہ تعالیٰ میرے پاپا جان کو جنت میں جگہ دے۔“ (الٰہی آمین)

انیقہ انا، چکوال سے۔ ”پاکیزہ کا شمارہ ہاتھ میں آئے تو سب سے پہلے خطوط پڑھتی ہوں اور آپ کے محبت بھرے جوابات پڑھ کر سوچتی ہوں کہ اس محفل میں، میں کیوں نہیں ہوں۔ ہم نہ ہوں گے، ہم سا دوسرا ہوگا۔ (اس مرتبہ آپ شامل ہو گئی ہیں) عنیزہ سید لفظوں سے کرداروں میں گویا جان بھر دیتی ہیں کہ وہ ہمارے ساتھ چلتے پھرتے محسوس ہوتے ہیں۔ خدا مزید ترقی دے، آمین۔ رفعت سراج کا ناول مجھے کچھ خاص متاثر نہیں کرتا معذرت کے ساتھ۔ اگرچہ اب ناول خاصا سنسنی خیز ہو چکا ہے مگر...... دردانہ نوشین کا مکمل ناول ایک سیلف میڈ انسان کی انتھک محنت کی داستان سناتا نظر آیا...... سب کچھ پا کر بھی آخر اتنی تشنگی کیوں رہ جاتی ہے؟ رانجھے کی ہیر ہلکے پھلکے مزاح سے مزین دلچسپ تحریر تھی ایک ہی نشست میں پڑھ ڈالی۔ نایاب جیلانی کا ناول مکمل پڑھنے کے بعد ہی تبصرہ کروں گی انشاء اللہ۔ فاطمہ خان کی میں مسلمان ہوں اگرچہ موضوع اچھا تھا لیکن کہانی میں ربط نہیں محسوس ہوا۔ دیگر افسانے بھی اچھے رہے۔ عمیرہ احمد کے نکاح کا پڑھ کر خوشی ہوئی۔ اللہ انہیں خوش رکھے۔“ (تبصرے کا شکریہ)

عذرا آفتاب، کراچی سے۔ ”بہت عرصے کے بعد آپ کی محفل میں شریک ہو رہی ہوں۔ پاکیزہ بہار نمبر میرے سامنے ہے۔ سب ہی کچھ بہت اچھا ہے پڑھنے پر اور بھی اچھا لگتا ہے۔ عذرا رسول آپ اور وہ سب لوگ جو اپنی محنت اور لگن سے اس کے معیار کو قائم رکھے ہوئے ہیں سب ہی مبارک باد کے اہل ہیں۔ میری جانب سے سب لوگوں کو سلام۔

ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی صاحبہ سے ایک تفصیلی ملاقات انٹرویو کے ذریعے کروانے پر بہت شکریہ۔ اپنے ملک کی اتنی مایہ ناز ہستی کے بارے میں پڑھا اور سمجھا اور فخر ہوا۔ یہ خاتون مشعلِ راہ ہیں میری طرف سے مبارک باد اور سلام۔ عروسہ عالم کی کہانی فریاد نہیں آنسو بھی نہیں بہت اچھی لگی۔ میرے خیال میں خودداری کی ترغیب بہت ہی خوب صورتی سے دلائی گئی ہے۔ بہت خوب لڑکیوں کو اسی طرح مکمل ہونا چاہیے۔ چشمِ غم آشنا یہ کہانی بھی بہت مکمل ہے۔ ہمارے ہارے ہوئے نوجوانوں کے لیے ایک راستہ ہے۔ ہمارے اکثر نوجوان اپنے حالات سے پریشان تو ہیں کچھ کرنے کی صلاحیت ہونے کے باوجود یا تو ہمت کی کمی ہے یا پھر خود پر اور اپنے خدا پر یقینِ کامل نہیں ہے۔ میں دردانہ نوشین کو اتنی ہمت دلانے والی تحریر پر مبارک باد دیتی ہوں۔ اس کہانی کے پڑھنے کے بعد اگر کسی ایک نوجوان کی قسمت بدلی تو خدا بھی خوش اور ہمت کرنے والے کی زندگی بھی بہتر، کام کوئی بھی چھوٹا نہیں ہوتا۔ ارادہ، ہمت، ایمان داری انمول تحفے ہی نہیں کامیابی کی سیڑھی ہیں جو بھی چڑھا بلندی کو پہنچا۔" (پسندیدگی کا شکریہ)

☙ سنبل ملک اعوان، لاہور سے۔ "آنٹی نزہت اصغر نے بہت اچھا انٹرویو کیا۔ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی تو ہیں ہی سویٹ۔ ان کے لفظ لفظ میں عاجزی، محبت اور انکساری ہے۔ مجھے کچھ کہنا ہے کہ "کچھ" میں آنٹی آپ نے بہت ہی خوب صورت بات کہی ہے واقعی اگر ہم کامیاب ہو جائیں تو پھر ہم ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ جائیں جو ہمیں حاصل کرنا تھا کر لیا اب کرنے کو کچھ نہیں تو اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے ہمیں۔ بچ ہم کو اپنی زندگی کا مقصد سمجھنا چاہیے اور پھر اپنے مقصد کے لیے جُت جانا چاہیے۔ امانت آنٹی رفعت سراج کے قلم سے نکلے ہوئے موتی کیا خوب صورتی سے کاغذ کے سینے میں بکھر جاتے ہیں۔ اصیل خان کی اصلیت سامنے آجانی چاہیے۔ بڑے عظیم ہیں داداجی جو استاد سے تعزیت کے لیے ان کے گھر تشریف لائے۔ آج تو نفسا نفسی کا دور ہے۔ ترکِ وفا خوب صورت ناولٹ، رانجھے کی ہیر، بشریٰ گوندل کی تحریر بھی اچھی تھی۔ باقی سارے افسانے بھی لاجواب۔ (شکریہ) آنٹی آپ کا بہت بہت شکریہ میرے بھتیجے کے بارے میں سب بہنوں کو بتانے کا میری بھابی بھی بہت خوش ہو گئیں اور مجھے انہوں نے بولا تمہاری آنٹی تو سچ مچ اچھی ہیں میں تو ایویں ہی ظاہر، ظاہر محبت سمجھتی تھی ان کی جو باتیں کرتے ہیں وہ اچھے ہیں۔ میں اکثر گنگناتی ہوں میں عرشیہ جنید، امینہ عندلیب، عنبر وسیم اور فاطمہ بلال سبقت لے گئیں۔ خوش ذائقہ میں لال لوبیا کا سالن ٹرائی کیا بہت مزے کا بنا۔ آنٹی جلترنگ کے کیا کہنے یہ بہاریں یہ سماں ہنس ہنس کر برا حال ہو گیا۔ پاکیزہ ڈائری میں آپی عظمیٰ آفاق کی محنت خود بولتی ہے۔ ماہ زیب، لاریب چونیاں، تسی آئے او تے چھا گئے او۔ کوثر اعجاز چوہدری قصور آپ کا فروری کا لیسٹر بہت اچھا لگا تھا۔ شہلا نواز نے دبلے ہونے کے لیے گرم پانی کا جو نسخہ بتایا وہ ہم ضرور ٹرائی کریں گے موٹے جو ہوئے۔ شاہدہ کو پہلی مرتبہ شامل پایا۔" (آپ کی رائے پہنچائی جا رہی ہے)

☙ انعم وقار، لاہور سے ای میل کے ذریعے۔ "پیاری باجی السلام علیکم! آپ کیسی ہیں؟ میں نے پچھلے سال سالگرہ نمبر پر نظم بھیجی تھی وہ نہیں لگی کیا اس سال دوبارہ بھیج دوں؟ میں کسی نہ کسی حوالے سے پاکیزہ میں شامل رہنا چاہتی ہوں۔" (آپ دوبارہ بھیج دیں آپ کی حوصلہ افزائی ضرور ہوگی)

☙ کائنات عبدالحلیم، میرپور خاص سے۔ "ڈیر باجی آپ کو اور آپ کے ادارے کو پاکیزہ کی سالگرہ کی ڈھیروں مبارک باد میں، میری بہنیں اور میری امی باقاعدگی سے رسالہ پڑھتی ہیں۔ آپ کا شکریہ کہ میرے بھیجے ہوئے اشعار رسالے کی زینت بن جاتے ہیں۔ کیا میں بڑے شاعروں کی شاعری سے خوب صورت انتخاب بھیج سکتی ہوں۔ دراصل مجھے شاعری سے بہت دلچسپی ہے۔ ہم سب کی طرف سے ایک دفعہ پھر سالگرہ مبارک ہو۔" (آپ کو بھی مبارک ہو، جی ہاں انتخاب ضرور بھیجیں)

☙ ریحانہ حسن، کراچی سے۔ "باجی السلام علیکم سب سے پہلے تو آپ کی خیریت دریافت کرتی ہوں سنا تھا کہ آپ بیمار ہیں اب کیسی ہیں؟ آپ سب کو سالگرہ کی بہت مبارک ہو۔ پچھلے شمارے میں آپ نے لکھا تھا کہ سالگرہ کے حوالے سے تحریریں، مراسلے اور دیگر چیزیں بھیج سکتی ہیں مگر اب تو وقت ہی نہیں رہا آپ دو تین مہینے پہلے سے کہہ دیا کریں تو ہم تیاری





کر لیں۔ دوسری بات یہ کہ میری دو تین کہانیاں آپ کے پاس ہیں میں جاننا چاہوں گی کہ ان میں کیا کیا غلطیاں ہیں اور میں کیسے لکھوں؟ میں آپ سے ملنا چاہتی ہوں۔ دفتر بھی میں نے چکر لگایا تھا وہاں نزہت اصغر سے ملاقات ہوئی تھی۔ مجھے آپ سے کہانیوں پر بات کرنی ہے اور آپ سے ملنا بھی ہے۔ آپ کی حوصلہ افزائی اور رہنمائی میرے لیے اہمیت رکھتی ہے۔ مجھے امید ہے کہ آپ مایوس نہیں کریں گی۔ دوسرے میری بیٹی بسمہ کو عمیرہ احمد سے بات کرنے کا بہت اشتیاق ہے۔ کیا یہ ممکن ہے؟ ویسے آپ ان کی کوئی نئی کہانی کب تک دیں گی؟ آپ کے رسالے کے تمام مستقل سلسلے پسند ہیں۔" (پاکیزہ کی پسندیدگی کا شکریہ۔ آپ ہمارے مستقل سلسلوں میں شرکت کیجیے۔ ہم آپ کی حوصلہ افزائی ضرور کریں گے۔ عمیرہ احمد جب نئی کہانی بھیجیں گی وہ فوراً لگا دی جائے گی۔ آپ کے ساتھ ہم بھی انتظار کر رہے ہیں)

☙ نفیسہ آرا، راس الخیمہ یو اے ای سے۔ "ڈیر مدیرہ صاحبہ! میں آپ کے رسالے کی باقاعدہ قاری ہوں۔ مجھے اس میں شامل مختلف قسم کی تحریریں اور سلسلے پسند آتے ہیں اور ہم ہر دفعہ کچھ نہ کچھ سیکھتے ہیں اور میں جو بھی مراسلے یا ترکیبیں بھیجتی ہوں آپ لگا دیتی ہیں اس کے لیے شکریہ۔ ویسے دیگر بہنوں سے کہوں گی کہ کوششیں اچھی اور سبق آموز بھیجا کریں۔ سب سے پہلے تو میں تمام کارنرز پڑھ لیتی ہوں۔ دوسری عرض یہ ہے کہ انٹرویو کے سلسلے میں پرانی رائٹرز کے ساتھ ساتھ نئی لکھنے والیوں کی بھی حوصلہ افزائی کریں اگرچہ ان کا کام کم ہوگا مگر کسی کسی کا بہت اچھا ہوتا ہے جیسے مجھے ام طیفور کی اداس سی کہانی بہت پسند آئی یا غزالہ فرخ اور سکینہ فرخ معاشرتی ہلکی پھلکی سی کہانیاں دلچسپ انداز میں لکھتی ہیں۔ کیا یہ دونوں بہنیں ہیں؟ ثمینہ عظمت علی کی کہانی بیٹی بہت مختصر مگر بھرپور تھی۔ آپ سے گزارش ہے نمرہ احمد سے پارس جیسی یا اس سے بھی اچھی کہانی لکھوائیں ہم نمرہ کو پڑھنا چاہتے ہیں اور عالیہ بخاری خوشبو کا سفر کے بعد کہاں غائب ہو گئیں۔ پاکیزہ میں مزاح کی تحریر کی زیادہ کمی نہیں لگتی کیونکہ جلترنگ کمی پوری کر دیتا ہے۔ بہنوں کی محفل میں کھٹے میٹھے خطوط تازہ دم کر دیتے ہیں مگر کبھی کبھی معذرت کے ساتھ تبصرہ نگار بہنیں بے جا تعریف میں زمین آسمان کے قلابے بھی ملا دیتی ہیں۔ خط طویل ہو گیا ہے مگر آپ ضرور لگائیے گا۔" (آپ کا طویل ترین خط لگایا جا رہا ہے۔ نمرہ احمد ہماری بڑی اچھی رائٹر ہیں ان شاء اللہ وہ جلد ہی اپنی نئی کہانیوں کے ساتھ حاضر ہوں گی۔ رہی بات تعریف کی تو تعریف بھی تنقید کا ایک حصہ ہے اور ہماری مصنفات کے لیے آکسیجن کا کام دیتی ہے)

✱ پیاری بہنو...... پاکیزہ کا سالگرہ نمبر ایک آپ کو کیسا لگا؟ ہمیں ضرور آگاہ کیجیے گا۔ خاص طور پر ہماری بااثر شخصیات سے مل کر آپ کو کتنی خوشی ہوئی۔ ہماری بے شمار بااثر شخصیات شامل ہونے سے رہ گئی ہیں ان کو بھی آئندہ جلد اس فہرست میں شامل کیا جائے گا کہ یہ شخصیات درجن یا دو درجن تو ہیں نہیں۔ جن کے نام انگلیوں پر گنے جا سکیں یہ تو ماشاءاللہ سیکڑوں کی تعداد میں ہیں اور ہر روز ان میں اضافہ ہو رہا ہے۔ ماشاءاللہ...... اور اب آیئے ہم سب مل کر دعا مانگتے ہیں۔ یااللہ...... یارحمٰن یارحیم میرے دل کو شفا، دل کو اپنی ذات کا یقینِ کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرما اور جب تک میں زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح شام میری زبان پر جاری فرما دے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے۔ یارب العالمین تو مجھ سے میری آل اولاد سے ہمیشہ، ہمیشہ راضی رہنا اور دونوں جہانوں میں مجھے خیر عطا فرمانا۔ بے شک میرا رب ہر چیز پر قادر ہے اور میرا رب برکت اور بلندی والا ہے۔ آمین ثم آمین۔

یامجیبُ یامجیبُ یامجیبُ

دعاگو

آپ کی اپنی باجی

انجم انصار

**پاکیزہ میں خط لکھنے کا پتا**

مدیرہ ماہنامہ پاکیزہ۔ 63.C فیز II ایکسٹینشن، ڈیفنس۔ مین کورنگی روڈ۔ کراچی۔ پوسٹ کوڈ 75500

# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید



## میرے خدا

میری تلاش میری جستجو تُو ہے
میرے بیاں میری گفتگو میں تو ہے
تجھ ہی کو سوچوں تجھ ہی کو چاہوں
میرے دل کی پہلی آرزو تو ہے
بس تیرے آگے ہی سر کو جھکاؤں
تجھ ہی سے مانگوں اور آس لگاؤں
تجھے کرلوں میں راضی کسی طرح
میرے خدا میرے روبرو تو ہے

کلام: عالیہ ضیا، کراچی

## نعت رسول مقبول ﷺ

شاہِ اممﷺ کیجیے کرم دل نے پکارا
آئے جُرِ خطاء، رکھیے بھرم دل نے پکارا
نقش کفِ پا کے ہیں سوالی، لوٹائیے نہ خالی
دیجیے شفا گداؤں کو دکھائیے ناں جالی
ہم عاصیوں کو لے جائیے حرم، دل نے پکارا
شیریں زباں کا ثمر دیجیے، کرم کیجیے
کڑوے لفظ نرم کیجیے، کرم کیجیے
امن کا ماحول ہم پیدا کریں، یونہی جئیں مریں
دوسروں پر نہ نظریں اٹھیں خود پر نظر کریں
ہماری دنیا کو کیجیے ارم، دل نے پکارا
جس جگہ رہیں جس جگہ جائیں، بانٹیں دعا میں
اس پاک وطن کو پاک دعاؤں سے بھر کے جائیں
بدیوں سے ہم کو آئے شرم، دل نے پکارا
رب کی رضا ہو اپنا عصا، مدنی فضا ہو اپنی صبا
کوثر و سلسبیل کی ہو طلب، ہو بس یہ ہی مدعا
خالد ہو بس یہ ہی جام جم، دل نے پکارا

کلام: کوثر خالد، جڑانوالہ

## حسن سلوک

حضرت خواجہ حسن بصری رحمتہ اللہ سے کچھ لوگوں نے عرض کی کہ فلاں شخص آپ کی غیبت کررہا تھا۔ آپ نے بطور تحفہ اس کو تازہ کھجوریں بھیجتے ہوئے پیغام دیا کہ سنا ہے تم نے اپنی نیکیاں میرے نامۂ اعمال میں درج کروادی ہیں۔ اس کا کوئی معاوضہ ادا نہیں کرسکتا۔

حکایات کا انسائیکلوپیڈیا سے اقتباس

مرسلہ: صدف نورین، لاہور کینٹ

## ثواب وعذاب کی باتیں

حضرت ابو کبشہ انماریؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول خداﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ تین باتیں ہیں جن کی حقانیت وصداقت کی میں قسم کھاسکتا ہوں اور میں تم سے کہتا ہوں کہ تم اس کو یاد رکھنا پس وہ تین باتیں یہ ہیں۔

1۔ بندے کا مال خدا کی راہ میں خرچ کرنے سے کبھی کم نہیں ہوتا۔

2۔ جس بندہ پر ظلم کیا جائے اور اس کا مال ناحق لے لیا جائے اور وہ بندہ اس ظلم وزیادتی پر صبر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی عزت کو بڑھاتا ہے۔

3۔ اور جس بندے نے اپنے نفس پر سوال کا دروازہ کھولا اللہ تعالیٰ اس کے لیے فقر وافلاس کا دروازہ کھول دیتا ہے۔

پس تو ان باتوں کو یاد رکھنا۔

1۔ ایک تو وہ بندہ جس کو اللہ تعالیٰ نے مال وزر بھی عطا کیا اور علم ودولت سے بھی نوازا پس وہ بندہ اپنے مال ودولت کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے (یعنی اسے حرام اور ناجائز کاموں پر خرچ نہیں کرتا) اس کے ذریعے اپنے قرابت داروں اور عزیزوں کے ساتھ حُسنِ سلوک اور احسان کرتا ہے اور اس مال وزر میں اس کے حق کے مطابق اللہ تعالیٰ کے لیے کام کرتا ہے (یعنی مال ودولت کے تئیں اللہ تعالیٰ نے جو حقوق متعین کیے ہیں ان کو ادا کرتا ہے) پس یہ بندہ مرتبے کے لحاظ سے کامل ترین ہے۔

2۔ دوسرا وہ بندہ جسے اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا ہے لیکن اسے مال عنایت نہیں فرمایا وہ بندہ (اپنے علم کے سبب سچی نیت رکھتا ہے اور کہتا ہے اگر میرے پاس مال ہوتا تو فلاں اچھے شخص جیسے اچھے کام کرتا) پس ان دونوں کا اجر وثواب برابر ہے۔

3۔ تیسرا وہ بندہ ہے جسے اللہ تعالیٰ نے مال عطا کیا ہے لیکن علم نہیں دیا پس وہ بندہ بے علم ہونے کی وجہ سے اپنے مال کے بارے میں بہک جاتا ہے۔ وہ اس مال ودولت کے بارے میں اپنے رب سے نہیں ڈرتا اور اپنے قرابت داروں اور عزیزوں کے ساتھ مالی احسان وسلوک نہیں کرتا ہے نہ ان کے حقوق ادا کرتا ہے جو اس مال ودولت سے متعلق ہیں بس یہ بندہ مرتبے کے اعتبار سے بدترین ہے۔

4۔ اور چوتھا بندہ وہ ہے جسے اللہ تعالیٰ نے نہ مال عطا کیا ہے اور نہ ہی علم دیا پس وہ بندہ کہتا ہے کہ اگر میرے پاس مال ہوتا تو میں بھی اسے فلاں شخص کی طرح برے کاموں میں خرچ کرتا پس یہ بندہ بدنیت ہے ان دونوں کا گناہ برابر ہے۔

مرسلہ: اُمِ ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ

## تیرے بن سالگرہ

شام کے ملگجی اندھیرے میں
میری ٹیبل دوستوں کے دیے ہوئے تحفوں
پھولوں اور کارڈز سے بھری ہے
لیکن دل خالی ہے
سناٹے میں پھیلی پھولوں کی خوشبو
کسی یاد کی مہک کو تازہ کیے جارہی ہے
تب میں نے پھولوں کی وہی سوکھی شاخ
دراز سے نکالی جو پچھلی سالگرہ پر
دیتے ہوئے تم نے کہا تھا
اس کے مرجھانے سے پہلے میں لوٹ آؤں گا
میں نے اپنے تشنہ سسکتے لب
محبت کی اس مرجھاتی شاخ پر رکھ دیے
اور آنکھیں بھینچ کر
تمام درد، تمام آنسو گہری سانس کے ساتھ
اپنے اندر اتار لیے

شاعرہ: پروین عذرا تشنہ، کراچی

## سالگرہ مبارک

آہٹ پہ کسی کی کان لگے ہیں
گماں سا ہے
کہ دبے پاؤں وہ آکر
بے چین آنکھوں پہ رکھ کے ہاتھ
کانوں کے قریب مدھر سرگوشیوں میں
مسکراتے لبوں کہے گا
اک سنہری بات
تب مسکرا اٹھے گی چاندنی رات
جاناں! سالگرہ مبارک ہو

شاعرہ: فصیحہ آصف خان، ملتان

## سنہرے حروف

کعبہ پر غلاف اس لیے ہے تاکہ پتا چلے یہ کوئی عام گھر نہیں بلکہ خدا کا گھر ہے۔ قرآن مجید پر غلاف اس لیے ہے تاکہ پتا چلے کہ یہ کوئی عام کتاب نہیں خاص کتاب ہے۔ اسی طرح مسلم عورت کو پردے کا حکم ہے تاکہ پتا چلے یہ کوئی عام عورت نہیں بلکہ مسلم عورت ہے۔ اپنی نظروں کو بھی جھکا کر چلو تاکہ پتا چلے یہ کوئی عام شخص نہیں بلکہ حضرت محمدﷺ کا امتی ہے۔

از: نورافشاں، شکارپور

## عادت

سنو بند مٹھی میں اندھیروں کی حکومت ہے

مجھے جگنو ہتھیلی پہ پالنے کی عادت ہے
میں ان کو دانہ ڈال کر بڑی مسرور ہوتی ہوں
مجھے آنگن کی چڑیوں سے دعا لینے کی عادت ہے

مرسلہ: سدرہ کلثوم مروت، ضلع لکی مروت

## خوشیاں

تیرے جنم دن پر سوچ رہی ہوں تجھے کیا بھیجوں
پھر خیال آیا چلو اچھی سی کوئی دعا بھیجوں
تو یونہی بہاریں لٹاتا رہے
دکھ درد بھی کے مٹاتا رہے
تو دیے تاریکیوں میں جلاتا رہے
اور ہدایت کی شمعیں جلاتا رہے
تو یوں ہی تہذیب کا پابند رہے
تیرا نام یوں ہی سدا سر بلند رہے
تجھ پہ خزاں نہ چھائے کبھی
تجھ پہ خزاں نہ چھائے کبھی
کوئی امتحاں نہ آئے کبھی
تجھ سے وابستہ سب لوگ سلامت رہیں
سب کے جیون میں خوشیاں تا قیامت رہیں

شاعرہ: کوثر اعجاز چوہدری، للیانی قصور

## تجلی سے اقتباسات

☆ غلامی کے بعد آزادی اور مصیبت کے بعد عافیت کی قدر ہوتی ہے۔ یہی دنیا کا چلن ہے اور جو اس سے سبق نہ لے وہ بیچ منجدھار... ڈوب جاتا ہے۔ یہ قدرت کا چلن ہے۔

☆ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اچھی بات کو عام کرو۔ نتائج کی ذمے داری تم پر نہیں۔

☆ غلطی معلوم ہو جائے تو حکم ہے کہ فوراً اسے درست کر لیا جائے۔ جو لوگ ہٹ دھرمی پر اتر آتے ہیں اپنی غلطیوں کے لیے جواز پیش کرتے ہیں وہ صرف سینہ زوری کرتے ہیں۔

☆ غلطی سے انکار کر دینا جھوٹ بولنا ہے اور غلطی کو مان لینا دیانت اور شرافت کی نشانی ہے۔

☆ وقت پر ایک ٹانکا بے وقت کے نو ٹانکوں سے بہتر ہے۔

مرسلہ: صائمہ یاسر شاہ، کراچی

## سالگرہ

میں نے سوچا اس دن پر
ایسا تحفہ تیری نظر کروں
جسے تو عمر بھر یاد رکھے
پھر ایک لمحے کی سوچ نے
میرے ہاتھ بلند کیے
کچھ لفظوں کے پھول
دعاؤں کے موتی
دل کی گہرائیوں سے ادا کیے
کہ آنے والے موسموں میں
غم کی گھٹائیں کبھی تیرے قریب نہ آئیں
تیری آنکھوں کے جگنو سدا چمکیں
خدا تیرا دامن ہمیشہ مسرتوں سے بھر دے
کبھی جو تو زندگی کی کڑی دھوپ میں
ڈھلتی عمر کی شام میں
پلٹ کر دیکھے تو بہت خوش رنگ یادیں
گلاب لمحوں کی چاندنی
تیرے دیدۂ دل کو بہار کرے
تو ہر گزرتے لمحے سے پیار کرے
اور خدائے ایزدی
تیری عمر دراز کرے
آمین

کاوش: امینہ عندلیب، سلانوالی

## ایجوکیشن

اسکول...... یہ دنیا یہ میری محفل میرے کام کی نہیں۔

ٹیوشن...... اِدھر چلا میں اُدھر چلا جانے کہاں میں کدھر چلا۔

میتھس...... عجیب داستاں ہے یہ کہاں شروع کہاں ختم۔

سائنس...... آ خوشی سے خودکشی کر لیں۔

ایگزام...... چھوٹی چھوٹی راتیں لمبی ہو جاتی ہیں۔

رزلٹ...... کرم مانگتا ہوں عطا مانگتا ہوں۔

پاس...... آج لگتا ہے میں ہواؤں میں ہوں آج اتنی خوشی ملی۔

فیل...... چھن سے جو ٹوٹے کوئی سپنا، جگ سُونا سُونا لاگے۔

مرسلہ: لاریب، ماہ زیب، چونیاں

## برتھ ڈے گفٹ

بہت احتیاط
بہت ہی
پیار کے ساتھ
میں چھپا کے
سب سے رکھ رہی ہوں
اپنی محبت کا کل اثاثہ
گزشتہ سالگرہ پر
تمہارا دیا ہوا
واحد تحفہ
ایک سرخ رنگ کا
کافی مگ
جو کہ اب ہے جانے کیوں
ٹوٹا ہوا

شاعرہ: سیدہ علیشاہ، بہاول پور

## مجبور

تھری پیس میں ملبوس
گلاب کا پھول لگائے
مشہور تھا وہ
آنکھوں میں ذہانت
ہونٹوں پر شرارت
ہیر اسٹائل میں بھرپور تھا وہ
اپنوں کا نورِ نظر
دوست احباب کا
محبوب تھا وہ
مگر
اک محبوبہ کے ہاتھوں
جھاڑو، برتن کرنے پر مجبور تھا وہ

مرسلہ: ارم کمال، فیصل آباد

## ادھوری شام سے پہلے

کسی دن پھر سے آؤ تم ادھوری شام سے پہلے
میرے وہ شوخ سُر لوٹا دو ختم جام سے پہلے
میرے جذبے ہیں بکھرے سے، خواب ہیں روٹھے سے
میری مانو تو آجاؤ قتلِ عام سے پہلے
وہ رستے جن پہ ہم تم تھے وہ رستے بہت ہی روئیں گے
گرچہ کٹ جائے میرا نام تیرے نام سے پہلے
سج گئے بہت ادھورے خواب ان گھنیری پلکوں پہ
اے جانِ غزل! لوٹ آؤ نیندنا کام سے پہلے
کس قدر کشمکش ہے سوچ در سوچ یہاں کرن
قدم اٹھا کر پریشان ہوں میں انجام سے پہلے

شاعرہ: ایلا کرن شاہ، گولارچی

اپنے عزیز شوہر افتخار کی آٹھویں برسی پر لکھی گئی میری شاعری پاکیزہ کی نذر ہے۔

## کیا کروں

دل تجھ پہ آئے تو میں کیا کروں
میری اِک نہ مانے تو میں کیا کروں
ہیں یادیں تری اور مرے رت جگے
جو نندیا نہ آئے تو میں کیا کروں
بسی میری آنکھوں میں صورت تیری
تیری یاد آئے تو میں کیا کروں
وہ باتیں، شرارت، ہنسی شوخیاں
یہ پل، پل ستائیں تو میں کیا کروں

شاعرہ: فریدہ افتخار، اسلام آباد

## غزل

صدا اس نے دل کی سنی تو نہیں ناں
اسی واسطے وہ رکی تو نہیں ناں
کئی دن سے بارش نے گھیرا ہوا تھا
یہ دیوار یوں ہی گری تو نہیں ناں
مرا راز داں کچھ خفا ہوگیا ہے
محبت کی خوشبو اُڑی تو نہیں ناں
بدل کر نگاہیں کہاں جارہے ہو
کوئی بات میں نے کہی تو نہیں ناں
یونہی بے سبب نہ گریزاں ہوا کر
میرے یار، تو اجنبی تو نہیں ناں
تمہارے بنا سانس تو لے رہا ہوں
مگر یہ کوئی زندگی تو نہیں ناں
بُھلا دوں گا ارشد میں شہرِ تمنا
مگر ایک اس کی گلی تو نہیں ناں

شاعر: ارشد محمود ارشد
مرسلہ: کوثر اعجاز چوہدری، للیانی قصور

## سالگرہ

تجھے نئی ساعتوں کا سماں
اپنی دعاؤں کی سوغات تجھے بھیجوں
اپنی چاہتوں کے پھول
تیری نذر کروں
نئے شگوفے نئی بہاریں
گلاب رتوں سے
تیری سرمئی شامیں مہکتی رہیں
جلتے رہیں تیرے بام و در پہ
خوشیوں کے دیپ

مرسلہ: مصباح رضا سعید، فیصل آباد

## کاریگر

کیسے کاریگر ہیں یہ
آس کے درختوں سے
لفظ کاٹتے ہیں
اور
بیڑھیاں بناتے ہیں
غم کے بیج بوتے ہیں
اور
دلوں میں خوشبوؤں کی کھیتیاں اگاتے ہیں
کیسے چارہ گر ہیں
وقت کے سمندر میں
کشتیاں بناتے ہیں
آپ ہی ڈوب جاتے ہیں

شاعر: امجد اسلام امجد
مرسلہ: سیما ممتاز عباسی، لاڑکانہ

## حسرت یہ رہی

تمام عمر
تم
مجھے اپنے ساتھ رکھو
میرے پاس رہو
میری بات سنو
میں خواب بنوں
تم تعبیر بنو

## سلگتی تمنا

پچھتاوؤں کی آگ میں
جلتے جلتے
ننگے پاؤں چلتے چلتے
تنہائیاں سہتے سہتے
تھک چلے ہیں اب تو
ساجن
لوٹ آؤ ناں

شاعرہ: طلعت رانا، چیچہ وطنی

## خاموشی

بیوی۔ ''آج ہماری شادی کی سالگرہ ہے۔ ہمیں آج کیا کرنا چاہیے؟''
شوہر۔ ''آؤ آج ہم اس حادثے کی یاد میں دو منٹ کی خاموشی اختیار کرلیں۔''

مرسلہ: مصباح رضا سعید، فیصل آباد





# جلترنگ

انجم انصار

## معمولی بات

مینا باجی ہمارے خاندان کی حسین ترین لڑکی تھیں۔

ان کے مقابلے میں دور، دور تک کوئی ان کے جیسا نہیں تھا۔ اب خالدہ آنٹی کی روبی کو اکثر لوگ خوب صورت کہا کرتے تھے مگر ان کا قد اس قدر چھوٹا تھا کہ اونچی ہیل پر سوار ہونے کے باوجود بونی سی نظر آتی تھیں۔

یوں تو شمو پھپو کی عنبر بھی اچھے ناک نقشے کی تھی مگر اس کا رنگ اتنا کالا تھا کہ اچھا نقشہ بھی اس میں نظر نہیں آتا تھا۔

سائرہ، عفی اور ناصرہ گو اچھی خاصی تھیں...... اچھے کپڑے پہن کر اپنے گھروں میں خوب صورت کہلائی جاتی تھیں مگر مینا باجی کے آتے ہی سب کی شکلوں پر ٹھیکرے برسنے شروع ہوجاتے۔

ہماری مینا باجی خوب صورت تو تھیں ہی...... ان کا جسم بھی سانچے میں ڈھلا ہوا تھا...... اکثر اجنبی خواتین جن کو پتا نہیں ہوتا کہ وہ شادی شدہ اور دو بچوں کی ماں ہیں...... وہ اپنے کنوارے لڑکوں کا رشتہ لے کر پہنچ جایا کرتیں۔

یہ حقیقت تھی جتنے رشتے مینا باجی کے لیے آتے تھے اتنے خاندان بھر کی لڑکیوں کے نہیں آتے تھے۔

دولہا بھائی گو کہ قبول صورت تھے مگر مینا باجی کی خوب صورتی کی وجہ سے خواہ مخواہ احساسِ کمتری میں مبتلا ہوگئے تھے جبکہ مینا باجی کو یہ احساس ہی نہیں تھا کہ وہ اتنی خوب صورت ہیں۔ وہ کبھی اپنے بارے میں ستائشی جملے سنتیں تو ہنسی میں اُڑا دیتیں۔

وہ خواتین...... جو خوب صورت نہیں ہوتیں، وہ اپنے آپ کو بہانے، بہانے سے خوب صورت کہلوانے کے لیے الٹی سیدھی کوششیں کرتی ہیں مگر مینا باجی کو کبھی نہ احساس ہوا اور نہ ہی انہوں نے احساس دلایا۔

پھر یوں ہوا کہ وقت نے انہیں اتنا مصروف کردیا کہ وہ صبح کالج جاتیں...... وہاں پڑھاتیں...... دوپہر کو آکر کمپیوٹر سینٹر دیکھتیں، رات گئے جب بستر پر لیٹتیں تو اتنا وقت بھی نہ ملتا کہ اپنے بارے میں کچھ سوچ سکیں۔

ماہ و سال گزر گئے اور وہ پہیا بنی گھومتی رہیں......

خوب صورت تو وہ تھیں ہی مگر وزن بے حد بڑھ گیا تھا۔

''امی، اب آپ کو لوگ پہچان نہیں سکتے کہ یہ وہی مینا ہے، جس کی خوب صورتی کی مثالیں دی جاتی تھیں۔''

''مجھے پروا بھی نہیں ہے۔'' وہ لاابالی پن سے کہتیں۔

اور جب ان کے ہاتھ پیروں میں درد ہونا شروع ہوا تو خیال آیا کہ اس موٹاپے سے نجات حاصل کرنی چاہیے...... ڈائٹنگ کرنی چاہیے...... پہلے اس نہج پر سوچا...... تو وہ کھاتی ہی کیا تھیں...... صبح ایک سلائس اور چائے کی پیالی...... دوپہر کا کھانا اکثر گول ہوجاتا تھا...... رات کو ایک چپاتی سبزی سے لے لیا کرتی تھیں...... ہاں، چائے وہ ہر وقت پیتی تھیں، جس کو چھوڑنا ان کے لیے بے حد مشکل تھا۔

''امی...... آپ واک پر جایا کریں......'' ان کی لاڈلی بیٹی نے ماں کو مشورہ دیا۔

''واک کا ٹائم اگر ہوتا تو اپنے دو چار کام اور نمٹ جایا کرتے...... میرے پاس کہاں وقت ہے واک کا۔''

''تو پھر آپ کیسے دبلی ہوں گی؟''

''مجھے کوئی شوق نہیں ہے کہ کوئی مجھے خوب صورت کہے یا سمجھے۔'' وہ چڑ کر بولیں۔

''اب بات خوب صورتی کی نہیں، تکلیف کی ہے،

پیروں پر آپ کے ورم آ گیا ہے، چلنے پھرنے میں تکلیف ہو رہی ہے، وزن تو آپ کو لازمی کم کرنا ہوگا......'' چھوٹی بیٹی نے ان کو محبت سے سمجھاتے ہوئے کہا۔

''میں کیا کروں......؟'' وہ زچ ہو کر بولیں۔

''ارے وہ سائیکل لے لیتے ہیں جو جم میں ہوتی ہے۔ بیس ہزار میں مل جائے گی۔ صبح شام آپ اس کو چلا لیا کریں۔ آپ ایک دم فٹ ہو جائیں گی۔'' بڑی بیٹی کے ذہن میں آئیڈیا آیا۔

''ہاں، ٹھیک ہے۔'' انہوں نے بھی اکثر خواتین کو یہی گر اپناتے ہوئے دیکھا تھا۔ کافی عرصے تک یہی مشورے چلتے رہے کہ کس کمپنی کی سائیکل اچھی ہوگی اور کتنی مفید ہوگی...... اس دائرے سے باہر آئے تو بحث کا سرا یہاں الجھ گیا کہ وہ سائیکل رکھی کہاں جائے گی؟

''ٹی وی لاؤنج میں...... ہرگز نہیں...... ہر آیا گیا اوپر چڑھ بیٹھے گا...... سلمٰی پھپھو تو گھر میں آتے ہی اس پر سوار ہو جایا کریں گی۔ خواہ مخواہ ہر روز اپنی ایک کلو چربی ہمارے لاؤنج میں پھینک جایا کریں گی۔''

''ڈرائنگ روم خالی پڑا ہے...... وہاں رکھ دیں۔'' ان کی بہو نے بڑی سوچ بچار کر کے رائے دی۔

''سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ وہ سائیکل ڈرائنگ روم میں رکھی جائے، ہر وقت تو اس گھر میں مہمان آتے ہیں۔ ہر کوئی اس کے بارے میں نیلام گھر کے میزبان کی طرح سوال کرے گا...... کہاں تک لیکچر دیا جائے گا۔ وہ مہمان جو آدھے گھنٹے میں چلے جاتے ہیں...... یہ لیکچر سننے کے بعد ایک گھنٹا اور لگے گا ان کو جانے میں...... اور پھر بڑی تائی کی بکواس کون سنے گا...... کہ کہاں سے آئی، کیوں آئی...... کس نے دی...... کہاں سے دی...... اور ہمیں ہی کیوں دی جیسے سوال کا کون جواب دے گا۔'' پھر بڑی بیٹی ٹی وی کا ایک ڈراما...... دیکھ کر اچھل ہی پڑی۔

''کیا ہوا......؟'' وہ اس کا سرخ سا چہرہ دیکھ کر ہکا بکا سی تھیں۔

''امی وہ آج میں نے اسٹار پلس کا ڈراما دیکھا تھا ناں......'' وہ گہری گہری سانسیں لے کر بولی۔

''ارے بیٹی...... تم خواہ مخواہ پریشان ہو رہی ہو...... ان کے ڈراموں میں ہمیشہ کرمنل سی خواتین دکھائی جاتی ہیں۔ ہر عورت ایک دوسرے کے پیچھے پڑی ہوتی ہے۔ گلے بھی ملیں گی...... تو پشت سے لگتے ہوئے۔ زہریلی مسکراہٹ کے تاؤ دکھائے جاتے ہیں۔ ان کے سارے ڈراموں میں ہر ایک دوسرے کو نیچا دکھانا چاہتا ہے۔''

''نہیں امی، یہ بات نہیں ہے۔'' وہ سانس لینے کو رکی۔

''ہاں، ہیرو تو واقعی خوب صورت ہوتے ہیں...... اتنے خوب صورت...... ان کے ٹی وی کے ہیرو...... ہماری فلموں کے ہیروز سے زیادہ خوب صورت ہوتے ہیں۔''

''اللہ...... آپ میری بات تو سنیے......'' بیٹی نے روہانسی ہو کر کہا۔

''اب تم یہی کہنا چاہتی ہو ناں...... ان کی ساسیں اور بہویں، سہیلیاں سی نظر آتی ہیں...... مگر بلاؤز کی پشت پر سب کے پھاٹک بنے ہوتے ہیں۔ انڈیا کے درزی کمر کا کپڑا کیوں چوری کرنے لگے ہیں...... یہ میری سمجھ میں نہیں آ رہا...... اب کمر پر بلاؤز میں یوں ربن سا باندھا جا رہا ہے جیسے ہمارے ہاں تقریبات کی کرسیوں پر سفید جرسیوں کے غلاف کے اوپر کسی دوسرے رنگ کی ٹائی سی باندھ دی جاتی ہے۔ مجھے تو اب وہاں کی خواتین...... کرسیاں سی لگتی ہیں۔''

''امی...... آپ تو بات کا بتنگڑ بنا دیتی ہیں...... میں تو آپ کو یہ بتانا چاہ رہی تھی...... میں نے ٹی وی کے ڈرامے میں دیکھا ہے، وہ ایکسرسائز والی سائیکل بیڈ روم میں رکھی جاتی ہے...... تاکہ آپ صبح اٹھ کر اس پر سوار ہو جائیں...... آپ ایک دم دبلی سی ہو جائیں گی۔''



''اللہ کیا اب امی اسی پر ناشتا کیا کریں گی۔'' ان کی بہو دور کی کوڑی لائی۔

''امی، سرکس میں سائیکل نہیں چلا رہیں۔'' بیلا نے غصے سے بھاوج سے کہا۔

''تو کیا وہ نہار منہ سائیکل چلائیں گی؟''

''ہاں...... ایکسرسائز نہار منہ ہی ہوا کرتی ہے۔''

پھر اللہ، اللہ کر کے وہ سائیکل بیس ہزار چھ سو پچاس روپے کی آ گئی اور مینا باجی کے بیڈ کے ساتھ لگا دی گئی...... دو چار دن تو انہوں نے بڑی باقاعدگی سے اس پر سواری کی...... مگر وہ لوگ جن کی زندگی میں دوسروں کے کام اپنے کاموں سے زیادہ اہم ہو جائیں...... وہ کبھی اپنی ذات پر توجہ نہیں دے پاتے۔ یہی سب مینا باجی کے ساتھ ہو رہا تھا۔ کالج میں پڑھانے جاتی تھیں، کمپیوٹر سینٹر کی نگرانی کیا کرتی تھیں...... بیٹیوں اور بہو کے مسائل حل کرنے کے لیے ان کے پاس وقت کی فراوانی تھی اور وقت نہیں تھا تو اپنی ذات کے لیے نہیں تھا۔

ایکسرسائز سائیکل ان کے کمرے میں کھڑی تھی...... جس کو دیکھ کر ان کو تقویت ہوتی تھی...... اور وہ سوچتی تھیں کہ جب وقت ملے گا (جب بھی) تو وہ اسے ضرور استعمال کریں گی۔

صبح وہ روزانہ شاور لینے کے بعد اپنا تولیا اس پر پھیلاتے ہوئے سوچا کرتی تھیں۔

''امی...... آپ کا تولیا بیس ہزار کی سائیکل پر سوکھتا ہے...... تولیے کے لیے ایک کیل بھی کافی تھی...... آپ نے خواہ مخواہ اپنے بیس ہزار روپے خرچ کیے۔'' ایک شب ان کے بیٹے نے کہا۔

''بیٹا...... تمہیں کیا معلوم...... اپنے آپ کو تقویت دینا کتنا مشکل کام ہوتا ہے۔ اس سائیکل کو دیکھ کر میں سوچتی تو ہوں ناں...... یہ کروں گی...... وہ کروں گی...... اگر سائیکل نہ خریدتی تو میں اپنے بارے میں نہ جانے کیا کچھ سوچتی چلی جاتی۔''

''ماما...... یہ بات نہیں ہے...... دراصل آپ کا تولیا بڑا لکی ہے...... جو بیس ہزار کی سائیکل پر پھیل کر سوکھتا ہے۔'' ان کی بیٹی ہنس کر کہہ رہی تھی۔ تب مینا باجی نے کہا۔

''مذاق ہے...... میرے تولیے کی برابری کرنا...... گریڈ اٹھارہ کی پروفیسر کا تولیا ہے کوئی معمولی بات تھوڑی ہے۔'' تب سب مسکرا اٹھے۔

## کبھی کبھی

''اپنی تعریفوں میں زمین آسمان کے قلابے ملانے والے شوہر اپنی اعلیٰ وارفع اور شاندار بیویوں کی قابلیت، خوب صورتی اور کارکردگی کا اعتراف کیوں نہیں کرتے؟'' ایک شب راحیلہ نے اپنے میاں جمیل سے خاصا تنک کر کہا۔

''شوہر بے چارے کیا کریں، کیا گلے میں ڈھول ڈال کر پیٹیں اور چلا چلا کر کہیں کہ لوگو سنو......! ہماری بیوی بے حد اچھی ہے...... سب سے اچھی...... سب سے پیاری...... ہماری بیوی بے حد سندر ہے، اداکارہ لگتی ہے اور آپ کی ماسی...... ہماری بیوی بہت اچھی باتیں کرتی ہے اور اتنا بولتی ہے کہ دوسرے کو چپ کرانا اس کے بائیں ہاتھ کا کام ہے۔ ہماری بیوی غلط بات کو صحیح ثابت کرنے میں جینا ملک سے بھی آگے ہے۔ ہماری بیوی کا کوئی کام، کوئی بات، کوئی فکر، کوئی پہلو...... کبھی غلط ہوتا ہی نہیں ہے، ہماری بیوی...... سب کو ایک نظر میں ہی نہیں بلکہ بغیر دیکھے پہچان لینے میں مہارت رکھتی ہے...... (ہاں بس اپنے شوہر کو نہیں جان پاتی) جناب توجہ فرمائیں...... ہماری بیوی انڈا ابالنا جانتی ہے۔ حضرات مکان نمبر 425 میں رہنے والی خاتون...... 420 سے بھی پانچ درجے اونچائی پر فائز ہیں جو بے حد ذہین ہیں...... بے حد فطین ہیں۔ حضرات...... دل تھام کر سنیں...... ہماری بیگم تمام اچھے ہوٹلوں کے مینیو ازبر کیے ہوئے ہیں اور یہ کوئی معمولی بات نہیں ہے، غور سے سنیں کہ ہماری بیگم اتنی جہاں دیدہ ہیں کہ شاپنگ پلازہ اور ہر بازار کی کوالٹی کو ایک نظر

میں پہچان لیتی ہیں بلکہ وہ اتنی مکارانہ شناخت کی حامل ہیں کہ کسی کی بھی شاپنگ دیکھ کر بتادیتی ہیں کہ وہ کہاں سے کیسے اور کیوں خریدے گئے ہیں؟ وہ ہر اچھی چیز اپنے میکے سے لاتی ہیں اور ہر بری چیز اور ہر نقصان کا ذمے دار اپنی سسرال کو ٹھہراتی ہیں۔''

جمیل جب اپنی تقریر کر چکے تو راحیلہ بے اختیار کھلکھلا کر ہنس دی۔

''اس میں ہنسنے کی تو کوئی بات نہیں۔'' موصوف قدرے کھسیائے۔

''سنیں! بیوی کی تعریف کے لیے بڑا سا دل چاہیے۔ شوہروں کا ظرف اسی سے ناپا جاتا ہے۔'' راحیلہ نے ابرو چڑھا کر کہا۔

''راحیلہ اگر تمہارا اشارہ میری طرف ہے تو میں اعتراف کرتا ہوں اپنی کم فہمی کا...... میں اعتراف کرتا ہوں اپنی سادہ لوحی کا...... کیسے تمہاری بہنوں نے مجھے پٹالیا...... اپنی بڑی بہن کے لیے...... جو ہمیشہ مجھ سے بڑی لگتی رہی۔ میں اعتراف کرتا ہوں تمہاری اماں کی ذہانت کا کیسا انہیں بڑا سا داماد مل گیا۔ جو اُن کی چکنی چپڑی باتوں میں آگیا۔ میں اعتراف کرتا ہوں تمہارے بھائیوں کی مکاریوں کا...... کیسے کیسے تجارتی پلان بنانے کے ارادے وہ شادی سے پہلے بنایا کرتے تھے اور تم سے شادی کے بعد وہ بالکل ہی بھول گئے کہ انہوں نے کیا کہا تھا۔ میں اعتراف کرتا ہوں، تمہاری اداؤں کا جن کو دیکھ کر میں گھر کا رہا نہ گھاٹ کا۔''

''میں آپ کی بات نہیں کر رہی، ایک عام بات کہہ رہی ہوں کہ یہ شوہر اپنی بیویوں کی قدر و منزلت میں اضافہ کیوں نہیں کرتے۔'' راحیلہ نے کھسیاہٹ پر قابو پا کر کہا۔

''اگر بیوی کی قدر و منزلت کا تعلق مہنگائی سے ہے تو کتنے فی صد اضافے کی خواہش مند ہو۔'' وہ لگے ہاتھوں ہنسنے کہ کرلوگی۔

''آخر مردوں کو یہ اعتراف کرنے میں کیا قباحت ہے کہ وہ سرِ عام اقرار کریں کہ ان کے گھر کا سلیقہ بیوی کی وجہ سے ہے۔ بچوں کی ذہانت اور ان کی تعلیمی کامیابیاں بیوی کی وجہ سے ہیں کہ دل بھی دلشاد و سرشار رہتا ہے۔ ان کی اپنی خوش لباسی بیوی کی وجہ سے ہے کہ آفس جانے سے پہلے موزے، بنیان، رومال سے لے کر پینٹ شرٹ تک صاف ستھری انہیں دستیاب ہوتی ہے...... ورنہ شادی سے پہلے خود دھونی پڑتی تھی۔ ان کی خوش حالی بیوی کی وجہ سے ہے کہ وہ بھی اپنی جاب سے اتنا تو لے ہی آتی کہ اس کے اوپر اٹھنے والا خرچہ اور گھر میں آنے والی آسائشات پر اُن کو خرچ نہیں کرنا پڑتا۔'' راحیلہ نے ایک ہی سانس میں انہیں ساری تفصیل سے آگاہی دی۔

''سنو راحیلہ! یہ اعتراف زن مرید بصد خوشی کر دیتے ہیں بلکہ جھوم جھوم کر اور ناچ گا کر بھی کر لیا کرتے ہیں۔ یہ اعتراف گھر جوائی بھی کر لیتے ہیں کہ انہیں گھر کا ماحول قہراً جبراً پُرسکون رکھنا ہوتا ہے کہ کہیں انہیں نکالنے کا نوٹس نہ مل جائے مگر مجھ جیسے جی دار شوہر نہیں کر سکتے کہ نہ تو انہیں جھوٹ بولنا آتا ہے اور نہ ہی انہیں کوئی ایسا خوف دامن گیر ہوتا ہے کہ میری بات سن کر سسرال والے کیا کہیں گے، کیا سوچیں گے، میری بلا سے...... ہاں۔''

''اُفوہ سچے تو دیکھو...... ساری دنیا سے جھوٹ بولتے پھرتے ہو اور پھر تم کاروباری لوگوں سے سچ کی توقع رکھنا کوئی آسان کام ہے بھلا...... آپ تو اول درجے کے جھوٹے ہیں۔''

''ایسی ہوتی ہیں سچی ساوتری بیویاں...... جو اپنے مجازی خدا کو جھوٹا ثابت کرنے پر تل جائیں۔ ایسی ہوتی ہیں بیویاں...... جو اپنے شوہروں کی عزت نہ کریں۔'' جمیل نے طنز سے بیوی کو دیکھ کر کہا۔

''میں تو سچائی سے آپ کے سفید جھوٹوں کا تذکرہ کر رہی ہوں۔''





''تمہاری بے تکی باتوں کا مجھ پر کوئی اثر نہیں ہونے والا۔'' وہ اطمینان سے بولے۔

''کیا یہ بھی جھوٹ ہے کہ آپ نے نکاح نامے پر اپنے آپ کو ایم ایس لکھوالیا اور بعد میں پتا چلا کہ میٹرک سی گریڈ ہیں۔'' راحیلہ نے قہقہہ اچھال کر کہا۔

''تم لوگ بہرے ہو تو میں کیا کرتا...... میں نے تو میٹرک سی گریڈ ہی بتایا تھا۔''

''عمر لکھوائی وہ غلط...... لوگ خواہ مخواہ ہی لڑکیوں پر عمر کے حوالے سے بہتان جڑا کرتے ہیں کہ اگر کوئی لڑکی اپنی عمر 25 کی بتائے تو وہ لامحالہ 35 کی ہوا کرتی ہے۔ مہر کا وعدہ پانچ لاکھ سے ہوتا ہوا...... پچاس ہزار تک آگیا اور پھر صرف پانچ ہزار لکھوایا جیسے کہ آپ کے شیئرز...... ڈوب کر کاغذ کے شیر بن گئے ہوں۔''

''میں نے یہ سنا ہے کہ مہر...... جتنا کم ہو...... زندگی اتنی ہی سُبک گزرتی ہے۔'' جمیل مسکرا کر بولے جیسے اس میں بیوی کی بھلائی مقصود تھی انہیں۔

''تو پھر پانچ لاکھ مہر لکھوا دیتے۔'' راحیلہ غصے سے برس ہی تو پڑی۔

''میرے لاکھوں روپے اپنی تحویل میں رکھ کر بھی اس مہر کو روتی رہتا۔'' جمیل کو غصہ ہی تو آگیا۔

''ہاں، غلط باتوں کو لوگ بار بار دُہراتے ہیں بلکہ اکثر تو ساری زندگی دُہراتے ہیں۔ ہمارے خالو ابا، نوے سال کی عمر میں جا کر مرے مگر وہ ہر آئے گئے کے سامنے کہتے رہے کہ انہیں سلامی بہت کم ملی تھی۔ سسرال والوں نے شادی کے بعد صرف دو دعوتیں کی تھیں جس میں آدھا کلو گوشت رکھ دیا تھا۔ اب آلو گوشت کی ڈش... کوئی دعوتی ڈش تھوڑی ہوتی ہے...... بہت ہی بری اور بدلحاظ سسرال انہیں ملی تھی جس کا قلق انہیں ساری زندگی رہا تھا۔''

''آخر تم چاہتی کیا ہو؟'' جمیل چنگھاڑ کر بولے برداشت کی حد ختم ہوگئی تھی۔

''میں یہ چاہتی ہوں کہ آپ جہاں اتنے بہت سارے جھوٹ بولتے ہیں بلکہ جھوٹ بولنے کے عادی ہیں وہاں ایک اور سہی۔''

''مثلاً کیا......؟'' انہوں نے آنکھیں نکال کر پوچھا۔

''کسی بھی تقریب میں، جو میرے میکے میں ہو رہی ہو وہاں جا کر آپ میری خوب تعریف کیجیے۔''

''کیوں کروں جھوٹی تعریف......؟'' وہ پھر چیخے۔

''بعض باتوں کا کہنا ضروری ہوتا ہے۔'' راحیلہ نے پیار سے سمجھایا

''کیوں ضروری ہوتا ہے...... میں بھی تو جانوں کہ میرے اس جھوٹ کا تمہیں کیا فائدہ ہوگا؟''

''میرے ساتھ بھائیوں کے شملے بھی پوری برادری کے سامنے اونچے ہو جائیں گے۔'' راحیلہ نے مسکرا کر کہا۔

''اور کیا فائدہ ہوگا؟'' وہ تمسخر سے دیکھتے ہوئے بولے۔

''میرے دل میں آپ کی قدر و منزلت میں بھی بے تحاشا اضافہ ہوگا جیسے کسی چیز کی قیمت میں راتوں رات اضافہ ہو جائے۔'' راحیلہ نے مسکرا کہا اس سے اس کی آنکھیں تک خوشامد کر رہی تھیں۔

''اتنا بڑا جھوٹ بچہ'' جمیل نے سر تھام لیا۔ ''اتنا بڑا بہتان۔'' انہوں نے اپنی آنکھیں میچ لیں۔ ''میں کیسے بول پاؤں گا۔'' وہ لرزنے کی اداکاری کرنے لگے۔

''کیوں نہیں بولو گے......؟'' راحیلہ کو غصہ سا آگیا۔ ''کیا تمہارے منہ میں زبان نہیں ہے۔'' ان کی آنکھوں میں غصے کی لکیریں بل کھانے لگیں۔

''راحیلہ...... میں جھوٹا ہوں...... میں مانتا ہوں مگر میں...... کبھی کبھی کے سچ کو آنچ نہیں آنے دوں گا...... پلیز...... سوری۔'' جمیل کان پکڑے شرارت سے بیوی کو دیکھ رہے تھے اور راحیلہ کے منہ سے غیظ و غضب کا ایک فوارہ سا پھوٹ پڑ رہا تھا کہ ہوتا ہے، چلتا ہے...... ایسا بھی، کبھی کبھی۔

☆☆☆



# میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی

☆نزہت جبیں ضیا......کراچی

آواز دے کے دیکھ لو شاید وہ مل ہی جائے
ورنہ یہ عمر بھر کا سفر رائگاں تو ہے

☆کوثر خورشید......یو کے

وہ بے قصور ہیں وعدہ اگر نہ ایفا ہو
قدم، قدم پہ انہیں ورغلانے والے ہیں
وہ پوچھتے ہیں تو سب حال عرض کر دانش
یہ اتفاق کہاں ہاتھ آنے والے ہیں

☆کائنات عبدالحلیم......میرپور خاص

میں اپنے ساتھ ہوں یا کوئی دوسرا ہے ضیا
یقین کی یہ گھڑی بھی گمان جیسی ہے

☆عروبہ ناز......کوٹلی

خوشبو آتی ہے تو لوٹے نہ کبھی
اب ہوا کو بھی تو شل کر دے
یا مجھے وصل عطا کر مالک
یا مرا ہجر مکمل کر دے

☆نگہت غفار......کراچی

جب ترا حکم ملا، ترکِ محبت کردی
دل مگر اس پہ وہ دھڑکا کہ قیامت کردی
مجھ کو دشمن کے ارادوں پہ بھی پیار آتا ہے
تیری الفت نے محبت مری عادت کردی

☆ماہ نور قیصر......راولپنڈی

اک عمر گزاری نئے آہنگ سے لیکن
اجداد کی اقدار کو بھی دھیان میں رکھا
ہونٹوں کو سدا رکھا تبسم سے عبارت
اک زہر بجھا تیر بھی امکان میں رکھا

☆جبیں نیاز......ملتان

انتظار اس کا نہ اتنا بھی زیادہ کرنا
کیا خبر برف پگھلنے میں زمانے لگ جائیں
گھر میں بیٹھوں تو اندھیرے مجھے نوچیں بیدل
باہر آؤں تو اجالے مجھے کھانے لگ جائیں

☆ممتاز خانم......کراچی

سب سے نظر بچا کے، وہ مجھ کو کچھ ایسے دیکھتا
ایک دفعہ تو رک گئی گردشِ ماہ و سال بھی
اس کی سخن طرازیاں میرے لیے بھی ڈھال تھیں
اس کی ہنسی میں چھپ گیا اپنے غموں کا حال بھی

☆نگہت اعوان......سرگودھا

عشق پہلے ہی قدم پر ہے یقیں سے حاصل
انتہا عقل کی یہ ہے کہ گماں تک پہنچے
کعبہ و دیر میں تو لوگ ہیں آتے جاتے
وہ نہ لوٹے جو درِ پیرِ مغاں تک پہنچے

☆غزالہ طارق......سرگودھا

گلشن پرست ہوں مجھے گل ہی نہیں عزیز
کانٹوں سے بھی نباہ کیے جا رہا ہوں میں

☆غزالہ شاہد......کراچی

کیسے وہ بستیاں آباد کریں گے جن سے
در و دیوار کی عزت نہیں کی جا سکتی

☆عرشیہ جنید......کراچی

مجھے اپنے روپ کی دھوپ دو کہ چمک سکیں مرے خال و خد
مجھے اپنے رنگ میں رنگ دو مرے سارے رنگ اتار دو
کسی اور کو مرے حال سے نہ غرض ہے کوئی نہ واسطہ
میں بکھر گیا ہوں سمیٹ لو، میں بگڑ گیا ہوں سنوار دو

☆فاطمہ بلال......کینیڈا

آ گیا اس کا تصور تو پکارا یہ شوق
دل میں جم جائے الٰہی یہ خیال اچھا ہے
دیکھ لے بلبل و پروانہ کی بے تابی کو
ہجر اچھا نہ حسینوں کا وصال اچھا ہے

☆امینہ مشیر......نئی دہلی

جو بساطِ جاں ہی الٹ گیا، وہ جو راستے میں پلٹ گیا
اسے روکنے سے حصول کیا، اسے مت بُلا اسے بھول جا

☆ثوبیہ ظہور......اٹک

جب کوئی تازہ شگوفہ پھوٹا
کی گلستاں میں منادی ہم نے
دل کو آنے لگا بسنے کا خیال
آگ جب گھر کو لگا دی ہم نے

☆فضہ بتول......بہارہ کہو

جو ہوتا آسماں پر تو نہ جانے کیسا وہ ہوتا
کہ اس اجڑی زمیں پر بھی وہ اک مہتاب جیسا تھا
بہار اس کو برا کہتے تھے سارے لوگ محفل میں
ہمیں اچھا نظر آیا دلِ بے تاب جیسا تھا

☆سیما ممتاز عباسی......لاڑکانہ

بیت گیا ملنے کا موسم یاد تو ہے
بہتے پانی پہ یہ گھر آباد تو ہے
دوپہر میں زخموں کی جاگیر لیے
درد آوارہ پھرتا ہے آزاد تو ہے

☆ثنا اجالا......مقام نامعلوم

دن کی شورش میں نکلتے ہوئے گھبراتے ہیں
عُزلتِ شب میں مہرِ اشک ٹپک جاتے ہیں

☆نزہت رضوی......راولپنڈی

دل کے رشتے عجیب رشتے ہیں
یہ ہی تو زخم بن کے رِستے ہیں
پوچھ لو، کیا ادیب، کیا شاعر
خامہ خوں میں ڈبو کے لکھتے ہیں

☆سیدہ کلثوم مروت......ضلع لکی مروت

سچ ہے کہ مجھ کو عقل نے کچھ پختگی تو دی
پر وہ مزہ کہاں کہ جو نادانیوں میں تھا

☆طیبہ مجید......کراچی

بتا کہ اس سالگرہ پر تحفہ تجھے کیا بھیجوں
کہکشاں ستاروں کی یا چاند کا ہالہ بھیجوں

☆نگہت آصف......اسلام آباد

تو میری یاد میں رہتا ہے دعاؤں کی طرح
جیسے دل پر کوئی چھایا ہو گھٹاؤں کی طرح

☆ارم کمال......فیصل آباد

اک لمحے کو تو میں سمجھا کہ تو آیا ہے
در پہ دستک کسی بچے کی شرارت نکلی

☆شہلا محمود......واہ کینٹ

دو چار دن کی بات نہیں یہ منصب جنوں
برسوں میں جا کے رابطۂ سنگ و سر ہوا

☆سیدہ بانو......مری

کون کہتا ہے کہ موت آئی تو مر جاؤں گا
میں تو دریا ہوں سمندر میں اتر جاؤں گا

☆صائمہ سجاد بنگش......کوہاٹ

وہ جو کہہ رہے تھے کہاں ہو تم
فقط اسی بات کو سوچا برسوں

☆حمیرا رفیق......کوٹری

گھاؤ گنتے نہ کبھی زخم شماری کرتے
عشق میں ہم بھی اگر وقت گزاری کرتے
وقت آیا ہے جدائی کا تو پھر سوچتے ہیں
تجھ کو اعصاب پر اتنا بھی نہ طاری کرتے

☆حدیقہ وسیق......حیدرآباد

خواب تو خواب ہے خوابوں میں الجھنا کیسا
آنکھ کھلتے ہی چلے جائیں گے جانے والے

☆ماریہ فاروق......اباڑو

نہ جانے کون سی خطا ہوئی زندگی میں
وہ شخص میرے سامنے رہا پھر بھی میرا نہ ہوا

☆عائشہ اقبال......کراچی

اب آپ کس لیے ملول ہوتے ہیں
دیا تھا رنج تو کچھ سوچ کر دیا ہوتا




## مونگرے

اشیا: مونگ کی دال، ایک پاؤ (مونگ کی دال کو ایک گھنٹا بھگو کر پیس لیں)۔ قیمہ، ایک پاؤ (مشین کا اور اسے تھوڑے پانی میں ابال لیں)۔ کٹی مرچ، 1/2 چائے کا چمچ۔ انڈا، ایک عدد۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ گرم مسالا، ایک چھوٹا چائے کا چمچ۔ سفید زیرہ، 1/2 چائے کا چمچ (بُھنا ہوا پیس لیں)۔ ثابت دھنیا، 1/2 چائے کا چمچ (بھُون کر کٹا ہوا)۔ ہرا دھنیا، پودینہ، ہری مرچ، حسبِ ضرورت (باریک اپنی پسند کے مطابق کاٹ لیں)۔ ہری پیاز، تین سے چار عدد باریک کٹی ہوئی۔ تیل، حسبِ ضرورت (ڈیپ فرائی کے لیے)

ترکیب: مونگرے بنانے کے لیے سب سے پہلے مونگ کی دال کو ایک گھنٹا بھگو کر سل پر باریک پیس لیں پھر قیمے اور دال کے مکسچر میں باقی چیزوں کو مکس کریں پھر ایک کڑاہی میں تیل کو گرم کریں اور دال اور قیمے کے گول، گول کوفتے بنا کر ڈیپ فرائی کر لیں پھر اسے ہری چٹنی یا ٹماٹو کیچپ کے ساتھ نوش فرمائیں۔ مزیدار مونگرے تیار ہیں۔ کھائیں اور داد وصول کریں۔

عروبہ ناز...... کوٹلی

## حیدر آبادی مرغی کری

اشیا: مرغی کا گوشت، آدھا کلو۔ دہی، ایک کپ۔ ٹماٹر، دو عدد (باریک کاٹ لیں)۔ لہسن، ادرک پیسٹ، ایک، ایک کھانے کا چمچ۔ ہری مرچ، چار سے چھ عدد۔ کری پتا، چار سے پانچ پتی۔ پسا ہوا دھنیا، ایک چائے کا چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ سرخ مرچ، حسبِ ذائقہ۔ پسا ہوا گرم مسالا، ایک چائے کا چمچ۔ ہلدی، 1/2 چائے کا چمچ۔ ثابت سفید زیرہ، آدھا چائے کا چمچ۔ اجینو موتو، آدھا چائے کا چمچ۔ ہرا دھنیا، سجاوٹ کے لیے۔

ترکیب: مرغی میں دہی، نمک، مرچ، دھنیا، گرم مسالا، ٹماٹر، اجینو موتو مکس کر کے فریج میں گھنٹے بھر کے لیے رکھ دیں۔ اب ایک دیگچی میں تیل میں پیاز ہلکی براؤن کریں پھر سفید زیرہ اور کڑی پتا ڈال کر میرینیٹ شدہ مرغی اس میں ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں۔ پانچ سے دس منٹ بھون کر ایک کپ پانی ڈال کر ہلکی آنچ پر دم کرنے رکھ دیں۔ سرو کرتے وقت ہرا دھنیا اور ہری مرچ کاٹ کر ڈال لیں اور سادے چاول یا نان و چپاتی کے ساتھ نوش فرمائیں۔

نفیسہ آرا...... یو، اے، ای

## آلو اور سویا کے چاول

اشیا: چاول باسمتی، آدھا کلو (دھو کر بھگو دیں اور آدھے گھنٹے بعد نمک ڈال کر ابال کر نتھار لیں)
آلو، بڑے والے ایک پاؤ۔ سویا، ایک پاؤ۔ پیاز، دو عدد درمیانی۔ لہسن، ادرک کا پیسٹ، ایک، ایک کھانے کا چمچ۔ تیل، حسبِ پسند۔ ثابت گرم مسالا، حسبِ پسند۔ ہری مرچ، چار سے چھ عدد۔ لیموں کا عرق، دو کھانے کے چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ زیرہ سفید، ایک کھانے کا چمچ۔



ترکیب: آلو چھیل کر لمبائی میں سلائس کی طرح کاٹ لیں اور بھگو دیں۔ سویا صاف کر کے دھو کر باریک، باریک کاٹ لیں۔ ایک پھیلی ہوئی دیگچی میں پیاز باریک کاٹ کر گولڈن فرائی کریں تھوڑی پیاز گولڈن ہونے پر باہر نکال لیں اور باقی میں زیرہ، گرم مسالا، نمک، ادرک لہسن کا پیسٹ اور سویا ڈال کر بھون لیں۔ یہ مسالا تیار ہو جائے تو اسے پلیٹ میں نکال لیں اور بچے ہوئے تیل میں آلو پوری دیگچی میں سجا دیں۔ اب آنچ نہایت ہلکی رکھیں۔ آلو ایک طرف سے سنہری مائل ہو جائیں تو پلٹ دیں۔ آلو زیادہ ہوں تو آدھے آدھے کر کے یہ عمل کریں۔ آلو سنہری ہونے تک تل جائیں تو پتیلی میں آلو کی تہ پھر ابلے چاول کی تہ پھر سویا کی تہ جما دیں اس طرح دو تہیں تو ضرور ہو جائیں گی۔ سب سے اوپر لیموں کا رس چھڑکیں اور تلی ہوئی سنہری پیاز ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار سویا چاول تیار ہیں۔ یہ آپ کسی بھی دال کے ساتھ اور چٹنی، اچار کے ساتھ بھی بصد شوق کھا سکتے ہیں۔

نگہت رضوی...... اسلام آباد

## ناریل کی پڈنگ

اشیا: انڈے، دس عدد۔ لیموں کا رس، چند قطرے۔ ناریل کا چورا، دو سو پچاس گرام۔ شکر، ایک پاؤ۔ اراروٹ، پچاس گرام۔

ترکیب: پہلے انڈوں کی زردی میں اراروٹ، شکر، ناریل، لیموں کا رس ملا کر پھینٹ لیں۔ سفیدی کو الگ پھینٹ کر اس میں ملا دیں پھر تمام اشیا کو پھینٹ کر ہلکی آنچ پر کسی المونیم کے بڑے برتن میں رکھ کر اس طرح پکائیں کہ یہ برتن ڈائریکٹ آنچ پر نہ ہو یا تو بڑے پتیلے میں پانی بھر کر یہ برتن اس کے اندر رکھیں اور اوپر سے ڈھک دیں پانی پڈنگ کے اندر نہ جانے آدھے گھنٹے بعد یہ برتن نکال لیں۔ اور اسے سرونگ پلیٹ میں پلٹ دیں۔

حنا کاشف...... حیدر آباد

## اہم معلومات

کولیسٹرول کے بارے میں اہم بنیادی باتوں سے باخبر ہو جائیں۔ ہمارے بدن میں دو قسم کی چکنائیاں، یعنی ایچ ڈی ایل اور ایل ڈی ایل ہمارے قلب، صحت اور مسرت و شادمانی کے لیے برسرِ پیکار ہیں۔ ان میں سے ایل ڈی ایل ہمارے قلب کی دشمن ہے۔ یہ اپنے چربیلے ذرات شریانوں میں جمانے کی کوشش کرتی ہے، جبکہ ایچ ڈی ایل قلب اور شریانوں کی دوست ہے، جو دشمن چکنائی کے ذرات سمیٹ کر جگر کے حوالے کرتی ہے کہ اس کا اصل مقام وہیں ہے۔ جگر جسم کو درکار تمام چربی تیار کرتا ہے۔ اس کے باوجود ہماری غذا میں بے اندازہ روغنی اجزا شامل کرنا صحت تباہ کرنے کا سبب بنتا ہے کیونکہ یہ اجزا ہماری ضرورت نہیں ہوتے۔ عام طور پر خود ہمارا جسم جگر کو غیر ضروری روغنی اجزا خون سے نکال باہر کرنے کی ہدایت کرتا ہے لیکن جب ہم مسلسل روغنی غذا زیادہ کھاتے ہیں تو جسم کی قوت مدافعت جواب دینے لگتی ہے۔ اس کے نتیجے میں چربی ہماری رگوں میں اپنا مسکن بنا کر حملۂ قلب کا راستہ ہموار کرتی رہتی ہے۔ اس سے نجات کے لیے پہلا قدم ورزش ہے۔ اس سے قلب اور پھیپھڑے مضبوط ہوتے ہیں۔ اس کے ساتھ حیاتین ج اور حیاتین ای کا استعمال مفید قلب چکنائی یعنی ایچ ڈی ایل کی مقدار بڑھا دیتا ہے۔ گوشت کم سے کم کھانا چاہیے اور غذا میں پھل، سبزیاں، پھلیاں، دالیں، موٹا اناج مکئی اور بے چھنا آٹا زیادہ شامل رکھیں تا کہ ان سے جسم کو غذائی ریشہ زیادہ ملے۔ اپنا وزن کم کر کے محفوظ سطح پر لے آئیں۔

# سندیسے
## پاکیزہ بہنیں



### میری پاکیزہ بہنوں کے نام

دل سے نکلنے والی ہر ایک دعا
نوکِ قلم پہ مچلتے سارے حسین و معتبر حرف
جلتی شمع کی ساری سنہری رو پہلی کرنیں
سبز لباس پہنے سارے اونچے شجر
خوش نما پھولوں سے سجی دور تک
پھیلی بوگن ویلیا کی بیل
اِدھر سے اُدھر سوکھے پتوں کو اُڑاتی ہوائیں
آتی جاتی چودھویں کی روشنی میں نہاتی
اونچی اونچی لہریں
سب کے سب تم کو آج وِش کرتے ہیں
اگر سنو تو...... محسوس کرو تو
ساری کائنات تمہاری خوشیوں کے لیے
دعا گو ہے

مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

### میرا پیغام یاد رکھنا

چڑیا لمبی اڑان سے واپس لوٹی تو بچوں نے پوچھا۔ ''ماں آسمان کتنا بڑا ہے؟''
چڑیا نے بچوں کو پروں میں چھپالیا اور کہا۔ ''سو جاؤ میرے بچوں، آسمان میرے پروں سے بہت چھوٹا ہے۔''
ہمیشہ یاد رکھیں اللہ اکبر کے بعد دنیا میں کوئی بھی چیز ماں باپ کے سائے سے بڑی نہیں ہے۔ ہمیشہ ان کی عزت کریں اور ان کی قدر کریں۔ خدا تعالیٰ ہم سب کے والدین کو تادیر ہم سب کے سروں پر سلامت رکھے، آمین۔ جس گھر میں ماں باپ نہ ہوں وہ گھر، گھر نہیں رہتے اُجڑے ہوئے کھنڈر بن جاتے ہیں۔

مرسلہ: ساریہ چوہدری، گجرات

### مسکراؤ، خوش ہو جاؤ

سکھیو، مسکراؤ پاکیزہ کی سالگرہ آئی ہے
دل و نظر کے دیے جلاؤ کہ عالم رعنائی ہے
موسم گل بھی ہے اور چاندنی راتیں بھی
بزم یاراں بھی ہے اور بے خودی بھی چھائی ہے
آج نہ آئے کوئی دکھ اس دل کے تئیں
آج اس دل نے خوش رہنے کی قسم کھائی ہے
نہ آئے گا دورِ ابتلا اس سال نہ کوئی رنج و غم
اک نجومی نے یہ اچھی خبر آ کے سنائی ہے
پاکیزہ نام کی طرح رہے گا پاکیزہ ترین
پاکیزگی سے زائد کیا شے دنیا میں آئی ہے

شاعرہ: عالیہ بشیر، اسلام آباد

### اپنی گم شدہ سہیلی کے نام

پیاری سہیلی شہناز صدیق
ملی دار الاطفال لاہور
آواز دو کہاں ہو تم؟
تم میرے خوابوں کی شہزادی
میں تمہارے سفر کی دستیابی
پہلے بھی ہم تم چھٹی میں ملیں
آٹھویں میں بچھڑیں
اور پھر میٹرک کے بعد
پاکیزہ کے توسط سے ملاقات



یوں خط کتابت جاری
اور مدتوں کی خماری
78ء سے 82ء تک چلا یہ سلسلہ
تمہیں میری شادی کا کارڈ کیا ملا؟
تم نے جواب دینا چھوڑ دیا
میں نے بار بار تلاش کیا
آج بھی کر رہی ہوں
پھر پاکیزہ سے جڑ گئی ہوں
حمدوں، نعتوں میں کھو گئی ہوں
پھر بھی تلاش جاری ہے
آواز دو کہاں ہو تم؟

مرسلہ: صالحہ کوثر، لاہور

### تیرا رقص

کل چودھویں کی رات تھی
بالٹی میں تیرا عکس دیکھا
اور پھر بالٹی ہلا ہلا کر
رات بھر تیرا رقص دیکھا

مرسلہ: سیما ممتاز عباسی، لاڑکانہ

### سن تو سہی

تیرے شہر کے لوگ بھی عجیب تھے
میری زندگی کو نگل گئے
عجب بدمزاج لوگ تھے
میری سانس سے میری روح تک
فقط تلخیاں ہیں بھری ہوئی

مرسلہ: صائمہ سجاد بنگش، کوہاٹ

### لاجواب

ایک غیر مسلم نے ایک مسلمان سے سوال کیا۔ ''ہم مُردے کو جلاتے ہیں اور تم لوگ زمین کھود کر دفن کرتے ہو اس کی کیا وجہ ہے؟''
مسلمان نے جواب دیا۔ ''کیونکہ خزانے کو دفنایا جاتا ہے اور کچرے کو جلایا جاتا ہے۔'' یوں مسلمان نے سنہرے الفاظ کہہ کر غیر مسلموں کو ہمیشہ کے لیے لاجواب کر دیا۔

مرسلہ: ماہ زیب، لاریب، چونیاں

### تم پڑھ لینا

پتا نہیں کیا لکھا تھا؟
کچھ یاد نہیں
گلے شکوے
پیار محبت
رنگ لگاوٹ کے
کچھ
پاگل پن یادوں کا
لکھا ہو گا میری تحریروں میں
تم ہرجائی!
پڑھ لینا

مرسلہ: طلعت رانا، چیچہ وطنی

### خدا کرے

خدا کرے کہ میری ارضِ پاک پر اترے
وہ فصلِ گل جسے اندیشۂ زوال نہ ہو
یہاں جو پھول کھلے وہ کھلا رہے برسوں
یہاں خزاں کو گزرنے کی بھی مجال نہ ہو
یہاں جو سبزہ اُگے وہ ہمیشہ سبز رہے
اور ایسا سبز کہ جس کی کوئی مثال نہ ہو
گھنی گھٹائیں یہاں ایسی بارشیں برسائیں
کہ پتھروں کو بھی روئیدگی محال نہ ہو
خدا کرے نہ ہو خم کبھی وقارِ وطن
اور اس کے حسن کو تشویشِ مہ و سال نہ ہو
ہر ایک فرد ہو تہذیب و فن کا اوجِ کمال
کوئی ملول نہ ہو، کوئی خستہ حال نہ ہو
خدا کرے کہ میرے اِک بھی ہم وطن کے لیے
حیات جرم نہ ہو، زندگی وبال نہ ہو
(آمین ثم آمین)

شاعر: احمد ندیم قاسمی
مرسلہ: عظمیٰ محمود، راولپنڈی

# روحانی مشورے



ادارہ

وہ دعائیں اور کلمات جو اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبروں کو سکھائی تھیں اور جس مقصد کے لیے وہ دعائیں پڑھی گئیں۔ آج بھی اگر وہ دعائیں ان ہی مقاصد کے لیے پڑھی جائیں تو اللہ کی رحمت اور رسولِ اکرم ﷺ کے فیضان سے وہ دعائیں بارگاہ رب العزت میں مقبول و منظور ہوں گی۔

رسول اکرم ﷺ کے دورِ رسالت کے بعد صحابہ کرام اور اولیاء کرام، صوفیائے کرام اور فقرا نے ان دعاؤں کو مختلف حالات میں پڑھا اور پھر اللہ کی مدد چاہی تو اس دعا کی پکار سے ان کے وہ مقاصد حل ہوئے جن کے لیے انہوں نے دعائیں پڑھیں۔

## حضرت نوح علیہ السلام کی کافروں کی بربادی کی دعا

قوم نوحؑ جب مورتیوں کی پرستش سے باز نہیں آئی اور حضرت نوح علیہ السلام کو بذریعہ وحی پتا چل گیا کہ اب یہ قوم ایمان قبول نہیں کرے گی بلکہ ظلم ہی میں مبتلا رہے گی اور نہ ہی خدائے واحد کو مانے گی تو پھر حضرت نوح علیہ السلام نے ان کے لیے بددعا کی کہ جو لوگ اللہ کو نہیں مانتے ان سب کو ہلاک کردے اور ان میں سے ایک بھی زندہ نہ رکھ تاکہ باقی جو بچیں وہ تیرے ماننے والے ہی ہوں، لہٰذا آپ نے ان کافروں کی تباہی کے لیے مندرجہ ذیل دعا مانگی۔

وَقَالَ نُوحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْأَرْضِ مِنَ الْكَافِرِينَ دَيَّارًا ۝ إِنَّكَ إِن تَذَرْهُمْ يُضِلُّوا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوا إِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ۝ رَّبِّ اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ وَلِمَن دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا وَلِلْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ط وَلَا تَزِدِ الظَّالِمِينَ إِلَّا تَبَارًا ۝

اے میرے پروردگار! زمین پر کافروں میں سے کوئی باشندہ نہ چھوڑ اگر تو نے انہیں رہنے دیا تو تیرے بندوں کو گمراہ کریں گے اور نسل بھی جو ہوگی سو کافر اور فاجر ہوگی...... یا الٰہی! مجھے میرے ماں باپ اور اس کو جو میرے گھر میں ایماندار ہو کر داخل ہوجائے اور باقی ایماندار مردوں اور عورتوں سب کو بخش دے اور ان ظالموں کی ہلاکت کو بڑھا دے۔

(پ۲۹ نوح آیت ۲۶ تا ۲۸)

## کارِ ساز حقیقی سے سہارا لینے کی دعا

حضرت نوح علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے جب خبر دے دی کہ تم کشتی بنالو اور اس میں مومنین کو بٹھالینا۔ اس کے بعد جب عذاب آئے گا، سب کافر اس عذاب میں غرق ہوجائیں گے۔ اللہ تعالیٰ کی اس خبر پر حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی بنائی اور جب طوفانِ نوح کا آغاز ہوا تو آپ نے اپنے تمام ساتھیوں کو اس میں بٹھالیا تو اس کے بعد اللہ کے حضور دعا کی کہ یہ تیری مدد اور سہارے سے چلے گی اور اس وقت آپ نے اللہ تعالیٰ سے یہ دعا مانگی۔

وَقَالَ ارْكَبُوا فِيهَا بِسْمِ اللَّهِ مَجْرَاهَا وَمُرْسَاهَا إِنَّ رَبِّي لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ

اللہ ہی کے نام سے اس کا چلنا اور ٹھہرنا ہے بے شک میرا رب غفور رحیم ہے۔ (پ۱۲، ہود۔ آیت ۴۱)





## بہتر منزل کے حصول کی دعا

وَقُل رَّبِّ أَنزِلْنِي مُنزَلًا مُّبَارَكًا وَأَنتَ خَيْرُ الْمُنزِلِينَ ۝

اے میرے پروردگار! مجھے خیر و برکت کی منزل پر اتارا، بے شک تو بہتر منزل دینے والا ہے (پ۱۸۔ المومنون۔ آیت ۲۹)

## حضرت نوح علیہ السلام کا استغفار

حضرت نوحؑ کا نافرمان بیٹا جب طوفان کی نذر ہونے لگا تو حضرت نوحؑ نے اللہ تعالیٰ سے اس کی نجات کی دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تیرا یہ بیٹا تیرے اہل سے نہیں کیونکہ نافرمان ہے۔

یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ سے اہل کی نجات کا وعدہ کیا تھا اسی وجہ سے انہوں نے دعا مانگی مگر جب وضاحت ہوگئی تو اس پر حضرت نوحؑ نے معذرت کی اور بخشش کی دعا مانگی۔

قَالَ رَبِّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ أَنْ أَسْأَلَكَ مَا لَيْسَ لِي بِهِ عِلْمٌ ط وَإِلَّا تَغْفِرْ لِي وَتَرْحَمْنِي أَكُن مِّنَ الْخَاسِرِينَ ۝

میرے پروردگار! میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں کہ میں آئندہ تیری بارگاہ میں ایسا سوال کروں جس کی حقیقت مجھے معلوم نہ ہو۔ اور اگر تو نے مجھے نہ بخشا اور رحم نہ فرمایا تو میں ان لوگوں میں سے ہوجاؤں گا جو تباہ حال ہوئے۔ (پ۱۲۔ ہود۔ آیت ۴۷)

## دعائے فتح

حضرت نوح علیہ السلام نے قوم کو ہر طرح سے سمجھایا اور اللہ کے عذاب سے ڈرایا اور انہیں کہا کہ میں تمہارا پیغمبر ہوں اور میں تم سے کوئی صلہ نہیں مانگتا... آخرکار آپ کی دعوت پر قوم زیادہ بگڑتی گئی اور انہوں نے آپ کو پتھر مار مار کر ہلاک کرنے کی دھمکی دی تو اس پر حضرت نوح علیہ السلام نے حق کے غلبہ اور فتح یاب ہونے کے لیے مندرجہ ذیل دعا مانگی۔

قَالَ رَبِّ إِنَّ قَوْمِي كَذَّبُونِ ۝ فَافْتَحْ بَيْنِي وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا وَنَجِّنِي وَمَن مَّعِيَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝

اے میرے رب! میری قوم نے مجھے جھٹلایا پس تو میرے اور ان کے درمیان (فتح کے ساتھ) فیصلہ کردے اور نیز مجھے اور میرے ساتھ جو ایمان لانے والے ہیں ان سب کو نجات دے (پ۱۹۔ الشعراء۔ آیت ۱۱۷۔۱۱۸)

☆☆☆

## خوفِ آخرت

کوفہ کی رہنے والی اُمِ حسان اپنے وقت کی باایمان خاتون تھیں، حضرت عبداللہ بن مبارکؒ اور حضرت سفیان ثوریؒ ان کی خدمت میں حاضر تھے، گھر میں معمولی چٹائی تھی، اس پر حضرت سفیان ثوریؒ نے فرمایا کہ اگر آپ صرف اپنے رشتے داروں سے کہیں تو شاید آپ کی اس حالت میں فرق آجائے۔ یہ سننا تھا کہ ان کی پیشانی پر بل پڑگئے اور فرمانے لگیں۔ ''اے سفیان! تم آج تک میری نگاہوں میں بہت باعزت تھے اور میرے دل میں تمہارا احترام تھا مگر تم جانتے ہی ہو کہ میں نے دنیا تو اس ذات سے بھی نہیں مانگی جو اس دنیا کا حاکم ہے اور ہر چیز اس کے قبضۂ قدرت میں ہے پھر میں کیسے ان لوگوں سے سوال کروں جن کی کوئی حیثیت ہی نہیں ہے اور نہ ان کے قبضۂ قدرت میں ایک تنکا ہی ہے۔ اے سفیان! خدا کی قسم! میں یہ نہیں چاہتی کہ میرے اوپر کوئی ایسا وقت گزرے کہ میں اللہ کی یاد سے غافل رہوں۔'' راوی کا بیان ہے کہ اس گفتگو کے بعد سفیان ثوریؒ بہت دیر تک روتے رہے۔

مرسلہ: ماہ نور قیصر، راول پنڈی




# شوابے ہومیو کلینک




اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں، پوسٹ بکس نمبر 733 کراچی۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## بڑی عمر کے مسائل

### عائشہ بیگم......کراچی

سوال: میری عمر 87 سال ہے۔ میں بہت سال سے arthritis کی مریضہ ہوں۔ اب تکلیف



کافی بڑھ گئی ہے۔ صبح ہونے سے پہلے آنکھ کھل جاتی ہے۔ سو کر اٹھ کے ہاتھ ہلانا مشکل ہوتا ہے۔

السر کے آپریشن کے بعد سے میں بستر پر لیٹی ہوئی ہوں۔ کروٹ بھی نہیں لے سکتی اگر کوئی کروٹ دے تو تکلیف ہوتی ہے۔ پیر پھیلتے نہیں سکڑ گئے ہیں۔ سانس کی شکایت بھی ہے۔ زبان خشک رہتی ہے۔ خاص طور پر سو کر اٹھنے کے بعد صبح کو۔ دن میں کبھی کبھی تھوک پانی کی طرح پتلا ہو جاتا ہے۔ گیس کا سلسلہ بھی ہے۔

دن میں ایک آدھ بار زبان دانتوں میں آجاتی ہے۔ بلڈ پریشر بھی بڑھا رہتا ہے۔ دو دن پہلے بلڈ پریشر 140/100 تھا۔

ہاتھ کانپتے ہیں، کسی وقت صرف انگوٹھا ہلنے لگتا ہے۔ کبھی پورا ہاتھ کلائی سے ہلنے لگتا ہے۔ دعا مانگنے کی پوزیشن میں ہوں تو بایاں ہاتھ ہلنا شروع ہو جاتا ہے۔

جواب: محترمہ عائشہ بیگم صاحبہ اللہ آپ کو صحت و تندرستی دے۔ کھانے کو اچھی طرح چبا کر کھائیں بصورت دیگر اس کو میش کر کے کھائیں۔ کھانے کے ساتھ اور اس کے اوپر سے پانی نہ پئیں۔ یاد رکھیں پانی



کھانے سے پہلے یا کھانے کے دو گھنٹے بعد پئیں۔ جتنا بستر میں کم سے کم لیٹیں گی پُرصحت زندگی کے چانس بڑھیں گے ہمت کر کے اٹھیں، بیٹھیں اور چلیں۔ کوشش کریں آکر ملیں۔ وضو کرتے ہوئے ناک میں پانی اوپر تک چڑھایا کریں۔ 3 ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔

Carbo veg 30 Gelsemium30, Rhus tox 30 ،Calc.Carb30 , 30 اور Bryonia 30 کے 5،5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں پہلے 2 ہفتے ہر 2 گھنٹے بعد استعمال کریں۔ پھر 2 ہفتے ہر 3 گھنٹے بعد ایک ماہ بعد یعنی پانچویں ہفتے سے ہر 4 گھنٹے بعد استعمال کریں۔

## پیریڈز کی زیادتی

### فروا......راولپنڈی

سوال: میری بیٹی کا مسئلہ ہے کہ جب وہ پندرہ سال کی تھی تو اسے پیریڈز نہیں آرہے تھے۔ مختلف ڈاکٹرز سے مشورہ کیا تو انہوں نے کہا کہ وقت گزرنے کے ساتھ ٹھیک ہو جائے گا لیکن پندرھویں سال کے آخر تک شروع ہو گئے تھے جو کہ رکنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ پورا ماہ تقریباً ایسی حالت میں ہی گزرتا پھر کچھ دن ٹھیک ہونے کے بعد دوبارہ وہی کیفیت مسلسل رہتی۔ گائنی ڈاکٹرز اور دیگر ڈاکٹرز کو چیک کروایا دوائی بھی دلوائی، ہومیو، حکیم وغیرہ سے بھی۔ دوائی کھانے سے بھی کوئی خاطر خواہ افاقہ نہیں ہوا۔

جواب: جب پیریڈز شروع ہوں تو آرام کرایا کریں (بیڈ ریسٹ) 3 ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Sabina 6, Ferr.Phos 30, AletrisQ کے 5،5 قطرے دن میں 3 مرتبہ دیں۔ ناغہ کے 7 دن شمار کریں باقی دن نماز اور قرآن پڑھ سکتی ہیں۔

## مسئلہ نمبر 2

میرے مینسز پہلے ٹھیک تھے لیکن جو چھوٹا بیٹا ہے اس کی پیدائش کے کچھ عرصہ بعد سے پیریڈز کا مسئلہ ہو گیا جبکہ




بچہ سیزیرین ہوا جو اَب 10 سال کا ہے پیریڈز ٹائم پہ آتے ہیں لیکن 3 دن تک بہت زیادہ آتے ہیں۔ بعض دفعہ چھوٹے پیشاب کی طرح نکل جاتے ہیں۔ تھکاوٹ، چڑچڑاپن اور غصہ بہت آتا ہے۔ سستی اور کاہلی بہت زیادہ ہوتی ہے۔ قبض بچپن سے ہے لیکن دوائی لیے بغیر دو یا تین دن بعد مشکل سے پاخانہ ہو جاتا ہے۔

جواب: Pelvis U/S کرا کر رپورٹ بھیجیں تاکہ صحیح دوا تجویز کی جاسکے، قبض کے لیے Bryonia 30 کے 5 قطرے آدھا کپ پانی میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔

## چہرے پر دانے، بالوں کی سفیدی اور خشکی

### اسماء وسیم......کراچی

سوال: میری عمر 40 سال ہے۔ میرے چہرے پر دانے نکل آئے ہیں شادی سے پہلے زیادہ ہوتے تھے شادی کے بعد کم ہو گئے اور پھر وقتاً فوقتاً رہتے ہیں موٹے موٹے دانے۔ شادی کو 14 سال ہو گئے ہیں میرے پانچ بچے ہیں۔ مجھے ایسی کوئی دوا دیں کہ میرے دانے صحیح ہو جائیں میں نے کئی دفعہ صافی بھی پی ہے لیکن وقتی فائدہ ہوتا ہے میری جلد چکنی ہے۔ قبض کی شکایت بھی ہوتی ہے کبھی نہیں۔ میرا دوسرا مسئلہ سر میں خشکی اور بالوں کا سفید ہونا ہے اس کے لیے بھی کوئی دوا تجویز کر دیں۔

جواب: محترمہ یہ بالکل غلط ہے کہ خون خراب ہوتا ہے تو چہرے پر دانے نکلتے ہیں، جلد کی صفائی نہ ہونا، شوگر، ڈپریشن، ہارمونز کی خرابی، ہاضمہ کے نظام کا صحیح نہ ہونا وغیرہ سے بھی دانے نکلتے ہیں۔ لہٰذا اشتہاری دواؤں سے اجتناب کریں۔ ماہر و تجربہ کار مستند کوالیفائیڈ ہومیو




پیتھک معالج سے مشورہ ضروری ہوجاتا ہے۔ آپ نے یہ نہیں لکھا کہ دانوں کا ماہواری سے کوئی تعلق ہے؟ سر میں خشکی کس رنگ کی ہے کب سے ہے بال کب سے سفید ہو رہے ہیں؟ ذہنی دباؤ سے بھی بالوں اور سر کی جلد میں اثر پڑتا ہے۔ ایک ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں پھر آکر ملیں۔ Natr.mur 30, Asterias Rubens 30 کے 5،5 قطرے Jaborandi Q کے 15 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔ Velaxan کی ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے پانی کے ساتھ لیں۔

## کمر اور نسوانی حسن

### مسز امین......ملتان

سوال: ڈاکٹر صاحب میری بہن کی عمر 20 سال ہونے والی ہے۔ اس کی ریڑھ کی ہڈی اوپر سے تھوڑی باہر کی طرف ٹیڑھی ہے۔ جس کی وجہ سے اس کا ایک کندھا دوسرے سے نیچے ہے اور کمر میں بھی کبھی کبھی درد ہوتا ہے۔ اس میں نسوانی حسن کی بھی بہت زیادہ کمی ہے پلیز اس کے لیے بھی کوئی دوا بتائیں۔

جواب: دنیا کی کوئی طاقت نہ کسی کو صحت دے سکتی ہے اور نہ بیماری یہ صرف اللہ وحدہ لاشریک کی ذات ہے جو کسی کو ٹھیک کرسکتی ہے۔ 20 سال کی عمر میں قد نہیں بڑھتا۔ کمر کے مسئلے میں کسی سے کوئی علاج کیا ہے؟ ٹین ایج اور اس سے پہلے جسمانی نشوونما ہوتی ہے قد بھی بڑھتا ہے۔ چھاتیوں کی نشوونما بھی ہوتی ہے اگر اس وقت توجہ دی جائے تو صحت کے چانس بڑھے ہوئے ہوتے ہیں۔ بہرحال متوازن خوراک اور مناسب ورزش کے ساتھ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔

3 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

Calc.Carb 30, Theridion 30 کے 5،5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ لیں۔

## چہرے کا رنگ وقد

### غوشیہ مظہر......لاہور

سوال: میری بیٹی کی عمر 13 سال ہے لیکن اس کا قد چھوٹا ہے خاندان میں بھی زیادہ تر قد چھوٹے ہیں جس کی وجہ سے میں بہت زیادہ پریشان ہوں۔ میری بیٹی کا قد 4 فٹ 11 انچ ہے مہربانی فرما کر میری پریشانی دور کریں کیوں کہ میں نے سنا ہے ماہواری کے بعد اکثر قد رک جاتا ہے۔

دوسرا مسئلہ ہے کہ اس کا رنگ سانولا ہوتا جارہا ہے جیسے جیسے وہ بڑی ہو رہی ہے۔

جواب: ماں، باپ اور ان کے والدین کے قد کے حساب سے بچی کا قد دیکھا جاتا ہے جو کہ آپ نے نہیں لکھا۔ ذہنی دباؤ بھی قد اور رنگ پر اثر ڈالتا ہے پہلے ہارمونز اثر انداز ہوتے ہیں بعد میں یہ دیگر مسائل پیدا ہوتے ہیں۔

اچھا ماحول بنائیں خوشگوار دوستوں جیسا، متوازن خوراک، تازہ پھل، سبزیاں، گوشت، دودھ و دالیں وغیرہ دیں، جنک فوڈز اور کولڈ ڈرنکس، مصنوعی شربت سے بچائیں، لسی، ستو اور تازہ پھلوں کا جوس مفید ہے۔ ورزش کرائیں چہل قدمی (واک) سے شروع کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کرائیں۔

Alfalfa Q کے 7 قطرے دن میں 3 مرتبہ 1/2 کپ پانی میں Calc Phos 30 ,Calc Fluor 30 کے 5،5 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کرائیں۔ 3 ماہ بعد حال بتائیں۔

## قبض، جریان واحتلام

### سلمان خان......میاں چنوں

سوال: میری عمر 29 سال ہے۔ غیر شادی شدہ



ہوں۔ مجھے 6 سال سے احتلام اور جریان کا مسئلہ ہے اور ان دونوں مسئلوں کے ساتھ قبض بھی بہت ہے۔ برائے مہربانی کوئی اچھی سی دوائی تجویز کریں میرے لیے۔ میں بہت پریشان ہوں۔

جواب: کرتے کیا ہیں یہ نہیں لکھا۔ 10 گلاس پانی روزانہ استعمال کریں۔ سبزیوں اور پھلوں کا استعمال زیادہ کیا کریں۔ صبح سویرے ورزش کیا کریں۔ رات کھانے کے بعد 15 منٹ واک کریں۔ سونے سے پہلے کوئی بھی چیز نہ کھایا کریں اور نہ پانی پیا کریں۔ پیشاب کرکے سویا کریں۔ دائیں کروٹ سے سویا کریں۔ اچھے لوگوں کی صحبت اختیار کریں، نماز کی پابندی کریں قرآن وحدیث کا ترجمہ کے ساتھ مطالعہ کریں۔

ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی دوا Selenium 30 کے 5،5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ لیں۔ ایک ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## بچی کا قبض

### شہربانو اختر......کراچی

سوال: میری پوتی پانچ سال کی ہے اسے اکثر قبض کی شکایت رہتی ہے۔ ویسے اس کی صحت ٹھیک ہے۔ کوئی دوا تجویز کردیں سارا گھر پریشان ہے دو دو دن پوٹی نہیں ہوتی مشکل سے سخت ہوتی ہے۔ کھاتی پیتی بھی کم ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتی ہوں اس کا علاج صحیح ہوجائے۔

جواب: پانی کتنا پیتی ہے یہ نہیں بتایا، کھانے میں غذا کیا ہے۔ کتنا کھاتی ہے یہ بھی نہیں لکھا ہے۔ تھائی رائڈ کا ٹیسٹ کیوں کرایا؟ کھانے میں سبزی فروٹ دیں، دال دلیا بھی استعمال کرائیں، روٹی چپاتی استعمال کریں۔ جنک فوڈز تو ڈلز کا استعمال نہ کرائیں۔ کھیل کود کرائیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں Belladona 30 , Bryonia 30




دونوں کے 5،5 قطرے 1/2 گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔

## بڑھی ہوئی تلی

### خالد لطیف......اسلام آباد

سوال: مجھے 2002 میں Hepatitis C ہوا تھا۔ 6 ماہ کے انجکشن اور دوائیوں کے علاج سے Negative ہوگیا۔ مگر دوا اثرات چھوڑ گئی۔ ایک تو میری تلی کا سائز بڑھ گیا جو کہ اس وقت 2003 میں 12cm تھا مگر اب 14.3 cm ہوگیا ہے۔ اس کی وجہ سے میرے Platelets کم ہونا شروع ہوگئے ہیں۔ آخری رپورٹ 20 جولائی کو 76000 تھے۔ علاوہ ازیں پچھلے ڈیڑھ سال سے میرے ALT میں 100-80 کے درمیان تھے اس کے علاوہ AST میں Range سے اوپر ہیں۔ مجھے ہومیو علاج پر بہت اعتماد اور یقین ہے۔ میں آپ کو اپنی میڈیکل رپورٹ / ٹیسٹ اور الٹراساؤنڈ وغیرہ بھیج رہا ہوں۔ برائے مہربانی ایسی دوائیں تجویز کریں جس سے میری تلی کا سائز کم ہوجائے۔

جواب: لوگوں کے مشورے سے کوئی بھی دوا استعمال نہ کیا کریں۔ مستند ماہر معالج سے رابطہ کرکے علاج کرایا کریں۔ جو ہومیو پیتھک ادویات آپ نے استعمال کی ہیں وہ غلط ہیں۔ تلی بڑھنے، پلیٹلیٹس کے کم ہونے، اے ایل ٹی، اے ایس ٹی کے بارے میں تو لکھ دیا۔ لیکن اپنی ذہنی وجسمانی حالت نہیں لکھی ان کے بڑھنے سے آپ کو کیا محسوس ہو رہا ہے (درد، بھوک، پیاس، نیند وغیرہ) ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Ceanothus Q کے 10 قطرے 1/2 گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں اور Eupatorium Perf 30 کے 5،5 قطرے آدھا کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔ تازہ

صاف پانی وغذا استعمال کریں، چہل قدمی کیا کریں۔ اللہ سے دعا کیا کریں، ہم آپ کے لیے دعا گو ہیں۔ ایک ماہ بعد رپورٹ وحالات سے آگاہ کریں۔

## ایک اور بیٹا

### نادیہ عمران......شیخوپورہ

سوال: میرا پہلے ایک بیٹا ہے اس کے بعد دو بیٹاں پیدا ہوئیں۔ میری دلی خواہش ہے کہ اللہ تعالی مجھے ایک اور بیٹا عطا فرمادے۔

جواب: اللہ کا شکرادا کریں کہ اللہ تعالی نے آپ کو دونوں نعمتوں سے نواز ہے۔ ان 3 بچوں کی تعلیم اور تربیت پر توجہ دیں۔ آپ کی عمراب ایسی نہیں ہے کہ بچے پیدا ہوں کیونکہ اس عمر میں ماں کے لیے جان کا رسک ہوتا ہے۔

## آنکھوں کے آگے پتنگے نظر آنا

### محبوب علی شاہ گیلانی

سوال: بندے کی عمر اس وقت 67 سال ہے۔ بندے کو نہ تو کوئی شوگر کی بیماری ہے اور نہ ہی بلڈ پریشر کی شکایت ہے۔ میں نے دور اور نزدیک کی عینک لگوائی ہے عینک سے صاف نظر آتا ہے لیکن دن کے وقت دھوپ میں سفید/ سیاہ رنگ کے چھوٹے چھوٹے گول spots اور پتنگے اڑتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ میرے لیے جرمنی کی ادویات تجویز فرمادیں جس سے مذکورہ تمام شکایت کا ازالہ ہو اور بندہ موتیا سے بھی ہمیشہ کے لیے محفوظ ہوجائے۔

جواب: ایسی اعصابی کمزوری کسی وجہ سے بھی ہو سکتی ہے اس لیے پہلے Alfalfa کے 11 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ کھانے کے ایک گھنٹے بعد پیئیں۔ Cale Phos 30 صبح وشام 5 قطرے 1/2 کپ پانی میں ڈال کر پیئیں۔ Physostigma30 کے 5 قطرے دن میں 3 مرتبہ 1/2 کپ پانی میں پیئیں اور ادویات کی طرح آنکھوں میں ڈالنے کے لیے بھی ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Cineraria Maritima کا ایک ایک قطرہ دونوں آنکھوں میں صبح دوپہر اور رات ڈالیں۔ Cratex کی ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے پانی کے ساتھ لیں۔ 2 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## کیا ڈینگی کا ہومیو پیتھک علاج ہے؟

### ڈاکٹر شاہد نور......اسلام آباد

جواب: الحمدللہ ہومیو پیتھی میں ڈینگی فیور کا مکمل شافی علاج موجود ہے۔ سب کو معلوم ہے کہ یہ ایک خاص قسم کے مچھر کے کاٹنے سے پھیلتا ہے۔ یہ پاکستان میں کچھ سالوں سے پھیلا ہے ورنہ یہ بہت پرانا ہے اس کو ہڈی توڑ بخار بھی کہتے ہیں۔ ہڈیوں میں درد اور تیز بخار، گھبراہٹ، متلی اور لال نشان اس کی خاص الخاص علامات ہیں۔ خون میں پلیٹلیٹس کی کمی اور ڈینگی کا پازیٹو آنا اس کی حتمی تشخیص ہے۔ مریض کو مکمل آرام کرائیں۔ پانی اور تازہ پھلوں کا جوس پلائیں، تازہ پھل بھی کھلائے جاسکتے ہیں۔ بالعموم ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Eupatorium Perf 30 کو جلدی جلدی دینے سے مریض کی تمام علامات، بخار اور پلیٹلیٹس نارمل ہوجاتے ہیں اور مریض بھی جلدی بھلا چنگا ہوجاتا ہے۔

☆☆☆